Blacker Library —

a) Faras-nāma. (Book of the Horse) in Hindustani; by Muhammad Abdul'l-lah. End of XIX century. Reprinted in Lucknow, 1912. In 4 books.

— also —

b) 'Ilāju'l-fil (Diseases of the Elephant) by the same author. Lucknow, 1899. Pp. 200. another version of the above is in the Blacker Library.

W. Ivanow
As. Soc. Bengal
Calcutta, India





# الخیل والبغال الترکبوہانیہ

حسب فرمایش حافظ محمد عبد العزیز تاجر کتب لکھنؤ چوک



باہتمام محمد عبد اللہ صدیقی تاجر کتب و مالک مطبع مجتبائی لکھنؤ

در مطبع مجتبائی لکھنؤ مطبوع گردید

نمبر رجسٹری ۱۱۱۷-۱۲-اکتوبر سنہ ۱۸۹۷ء

بسم اللہ الرحمن الرحیم

بعد حمد خداوند عالم ونعت رسول اکرم صلی اللہ علیہ علی آلہ واصحابہ وسلم
بندۂ ناچیز محمد حمداللہ ابن جناب مستطاب مولوی حاجی شیخ **محمد عبداللہ** صاحب
(مدظلہ العالی) مالک مطبع مجتبائی ناظرین باتمکین کی خدمت مین عرض رسان ہی کہ گھوڑون
کے حالات مین اگرچہ چند رسالے اُردو زبان مین موجود تھے - لیکن کوئی ایسا رسالہ جو
گھوڑونکے ابتدائی حالات اور اُن کی سب قسمون اور تمام رنگون کے بیان اور
اُنکی عمدگی اور عمر اور اعضا کی شناخت اور سواری کے حالات اور ہر موسم کی تدبیر
اور ہر مرض کے علاج اور خون لینے کے طریقون کا جامع ہو موجود نہ تھا لہذا
احقر نے بنظر سہولت شائقین فارسی اور ہندی کے چند رسائل جو اِس فن مین
نہایت معتبر سمجھے جاتے ہین زبان اُردو سلیس بامحاورہ مین بوضاحت ترجمہ کیے
اور رسائل معتبرہ سے مضامین ضروری زیادہ کرکے ہر ایک کا جداگانہ نام رکھا
یعنے رسالہ اول کا نام **تعریف الخیل** اور رسالہ دوم کا نام **تدبیر الخیل** اور رسالہ
سوم کا نام **علاج الخیل** اور رسالہ چہارم کا نام **مفید الخیل** اور رسالہ
پنجم کا نام **علاج الفیل** اور اِس کل مجموعہ کا نام **فرسنامہ** جدید رکھا - ناظرین سے
امید ہی کہ راقم کی اِس کوشش کثیر پر نظر فرماکے اِن رسائل کو ضرور ملاحظہ فرماوین اور اگر کہین
سہو وخطا پائین اپنے کرم سے معاف کرین کہ مقولۂ الانسان مرکب من الخطاء والنسیان کا یہ
حقیر بھی مصداق ہی - اور اگر اِن رسائل سے فائدہ پائین راقم کو اور مولفین سابق کو دعاے
خیر سے فراموش نفرمائین واللہ سبحانہ تعالی سمیع ومجیب وہو بالاجابۃ قریب فقط

رسالۂ اول معروف بہ تعریف الخیل

بسم اللہ الرحمن الرحیم

بعد حمد و صلوۃ کے واضح ہو کہ اس رسالہ مین چودہ باب ہین **باب پہلا** آغاز کتاب مین **باب دوسرا** گھوڑونکی شناخت مین **باب تیسرا** رنگ اسپ کی شناخت **باب چوتھا** گھوڑیکے بیان مین **باب پانچوان** گھوڑیکے دانتون اور عمر کی شناخت مین **باب چھٹا** اعضا کی شناخت مین **باب ساتوان** گھوڑیکی سواری کے بیان مین **باب آٹھوان** خون لینے کے بیان مین اور امراض کی شناخت مین اور علاج اُنکا **باب نوان** خون لینے کی عضا کی شناخت مین **باب دسوان** ہر قسم کی دوا اُنکے دینے کے بیان مین **باب گیارھوان** اُن دواؤنکے بیان مین جو گھوڑے کی ناک مین ڈالی جاتی ہین **باب بارھوان** اُن ادویہ کے بیان مین جو گھوڑیکو کھلاتے ہین **باب تیرھوان** گھوڑیکے آماس کے علاج اور زخمون کی شناخت کے بیان مین **باب چودھوان** ادویات جوش کرنے اور گھوڑیکو کھلانیکے بیان مین

**باب پہلا** آغاز کتاب مین واضح ہو کہ اس کتاب کے بنانیوالے اور ان اخبار کے جاننے والے اسطرح بیان کرتے ہین کہ کتب اہل ہنود مین مرقوم ہے کہ دانش اور ملک رانی اور سلطنت اور کامرانی اور گھوڑونکی شناخت مین اور خلق کی پرورش مین پانچ شخص مقبول اہل جہان گذرے ہین ان پانچون مین راجہ جدھشٹر نام جو ملک دہلی مین سلطنت کرتا تھا اور بکمال عدل اور ہنر پروری سے شیر و آہو کو ایک جا رکھتا تھا جمیع علوم مین علامۂ عصر اور کل فنون مین شہرۂ آفاق تھا **قطعہ**

خوش کسی آنکہ ذوفنون باشد ۔ بی ہنر را ز ذوفنون عاریست
شاہ و درویش و جملہ انسانرا ۔ درجہان ذوفنون شدن کاریست

اور راجہ مذکور کے چار بھائی تھے ایک بھیم تھا کہ گرز بازی مین بڑا نامی اور زبردست تھا دوسرا ارجن کہ تیر اندازی مین طاق تھا تیسرا نکل کہ علوم حکمت و طبابت مین یگانہ آفاق تھا چوتھا سہدیو کہ علم نجوم مین دستگاہ کامل رکھتا تھا اگرچہ عقل و دانش اور ہر علم و فن مین یہ پانچون شخص نادر العصر اور یکتائے دہر تھے لیکن نکل گھوڑونکی شناخت مین کمال فراست اور لیاقت رکھتا تھا اور اُسنے جو کیفیت گھوڑونکی اور حسن و قبح اُن کے



پردار گھوڑوں کی شکلیں

اور گھوڑونکی رنگ کتاب سالہوتری مین جسکو سالہوتر کہتے ہین درج کیے ہین اُن کو
نقل کرتا ہون بنگل کی زبانی اسطرح مسطور ہی کہ پہلے حق سبحانہ تعالیٰ نے گھوڑون کو
پردار پیدا کیا کہ بہت تیز اُڑتے تھے اور درمیان ہوا کے مثل طیور پرواز کرتے تھے
اور کوئی شخص آدمیون اور دیوتاؤن مین ایسا نہ تھا کہ اُنکو دام مین لاسکتا جب راجہ اندر
نے کہ راجہ سب دیوتاون کا ہی گھوڑونکو نہایت ہی چست وچالاک دیکھا اُسکے دربار
مین بڑے بڑے کاملان خدارسیدہ بکثرت بیٹھے تھے اُن سب مین ایک کامل خدارسیدہ
سالہوتر نامی تھا راجہ نے اُس سے کہا کہ ای سالہوتر خداوند تعالیٰ نے گھوڑونکو ایسا پیدا
کیا کہ جو شخص انپر سوار ہو ہر جگہ جاسکتا ہی اور ہر کام کو انجام دیسکتا ہی اور ہر مہم کو سر کرسکتا
ہے اسلیے ایسی تدبیر چاہیے کہ مین انپر سوار ہوسکون تم اپنے افسون سے گھوڑونکے پرونکو
قطع کرو سالہوتر نے راجہ اندر کے حکم سے سب گھوڑون کے پر جادو سی منقطع کیے جب
گھوڑونکے پر قطع ہوگئے بعجز وزاری کہا کہ ای کاملان حق شناس ہم نے کیا گناہ کیا تھا کہ ہم سب
کے پر قطع کرڈالے کہ مردان خدا اور صاحبدلان پر درد نہین چاہتے کہ کوئی گناہ اُنکے ہاتھ سے
آزردہ ہو کہ بزرگونے فرمایا **بیت** میازار موریکہ دانہ کش ست ✢ کہ جان دارد وجان شیرین خوش ست
جب سالہوتر نے یہ بات سُنی بمہربانی تمام کہا کہ مین نے اپنے واسطے تمھاری پر نہین قطع کیے
ہین تم جانتے ہو کہ راجہ اندر راجہ سب دیوتاون کا ہی اس باب مین حکم اسکا تھا لاچار اُسکے ارشاد
سے کوئی چارہ ندیکھا کہ اَلنَّاسُ عَلٰی دِینِ مُلُوکِھِم لیکن تم اپنے پرونکے واسطے تفکر نہ ہو کہ تمھارے
لیے دعاے عز وشرف دیتا ہون کہ ہر جگہ عزت وحرمت تمھاری ہوگی اور جو شخص کہ تمھاری
پرورش کریگا بہت خوش اور خرم رہیگا اور کوئی دشمن اُسپر غالب اور مستولی نہوگا اور ہر وقت
اقبال دستگیر اسکا رہیگا اور تمھارے لیے ایک کتاب ایسی بناتا ہون کہ کوئی مرض تمھارے
جسم کو عارض نہ ہوگا القصہ اسیطرح گھوڑونکو دلاسا دیکر رخصت کیا اور اُنکے واسطے کتاب
سالہوتر تصنیف کی اُس روز سے جو مرض گھوڑون کو عارض ہوتا ہی اسی کتاب سے علاج کرتے

ہین - باب دوسرا - گھوڑونکی شناخت مین نکل کہتا ہی کہ حق سبحانہ تعالی نے گھوڑونکو چار
قسم کا پیدا کیا ہی ایک اعلی دوسرا متوسط تیسرا ادنی چوتھا نہایت ادنی - جو گھوڑے کہ ملک
عرب و عراق و ترکستان مین ہوتے ہین شوخ ہوتے ہین اور جو شمال کی طرف پیدا ہوتے ہین
جلدی اور چالاکی مین اعلی ہوتے ہین اور جو گھوڑے ولایت کالکان اور کیکان مین پیدا
ہوتے ہین تیزی مین ادنی ہوتے ہین اور گھوڑونکی چار ذاتین ہین اول آبی دوسری آتشی تیسری خاکی
چوتھے بادی اسپ بادی کے بدن سے خوشبو گلاب کے پھول کی آتی ہی اور ہمیشہ پاک اور پاکیزہ
رہتا ہی اور پاکیزہ خور ہوتا ہی لیکن بہت تیز نہین چلتا اور اسپ آتشی کے بدن سے خوشبو
مثل اگر کے آتی ہی اور طاقتور ہوتا ہی نکل کہتا ہی کہ گھوڑے ہر وقت نیند مین رہتے ہین اور دو
وقت بیدار ہوتے ہین ایک وقت جنگ اور دوسرے اسوقت کہ جب کوئی سنگریزہ دانت کے
نیچے آجاتا ہی نکل کہتا ہی کہ جو گھوڑا سواری کے وقت بلند ہوکر آواز کرے نشان فتح اور
نصرت کا دیتا ہی اور اگر شام کے وقت اور آدھی رات کو بغیر دوسرے گھوڑے کے دیکھے
آواز کرے دلیل فوج کے آنے کی ہی اور اگر اسپ ہر مرتبہ بول و لید کرے اور آنکھ سے
آنسو بہاوے کچھ ضرر صاحب اسپ کو پہونچے اور اگر گھوڑا اپنی دم کے بالونکو پراگندہ کرے
دلیل سفر کی ہی اور جب گھوڑے کی سانس مین بوقت شب شرارہ نظر آوین مالک اسکا
مرے اور اگر شہد کی مکھیان اسکے طویلہ مین چھتا لگا دین صاحب اسپ معہ زوجہ مرے
لازم ہی کہ صاحب اسپ بہت خیرات کرے اور سرخ ایال پوش گھوڑے پر ڈالے اور
ہمیشہ طویلہ مین رکھے انشاء اللہ تعالی جمیع آفات اور بلیات سے صاحب اسپ کو خلاصی
ہو - باب تیسرا گھوڑونکے پہچاننے مین نکل کہتا ہی کہ اصل مین گھوڑے کے رنگ سات قسم
کے ہین کہ نہایت عمدہ اور بیش قیمت گھوڑونمین پائے جاتے ہین اسمقام پر گھوڑون کی
اقسام کی تصویرین درج کی جاتی ہین جو گھوڑا کہ سرخ رنگ ہو اور چارون دست و پا سفید
ہون اسکو ہندی مین جموت کہتے ہین یہ نحس ہی - تصویر اس کی صفحہ (۷) مین ہی -



اور جو گھوڑا کہ سیاہ رنگ کا ہوا اور چاروں ہاتھ پاؤن سفید ہون اسکو ہندی مین چکراوک کہتے مین بہت نیک ہوتا ہی۔

صورت اسکی یہ ہے



اور جس گھوڑے مین سب رنگ شامل ہون سب گھوڑون سے بہتر اور اعلی اور بیش قیمت ہی اور لایق بادشاہ کی سواری کے ہی۔



اور جو گھوڑا زرد ہو اور چارون ہاتھ پاؤن اور قشقہ سفید رکھتا ہو اسکو ہند مین ملکاچہ کہتے ہین سعد ہی۔



اور جو گھوڑا سفید ہووے اور اسکے جسم پر سیاہ گل ہوں اُسکو ہندی مین پھُلواری کہتے ہین از حد سعد ہے -



اور جو گھوڑا کہ سفید ہو اور اُسکے کان سیاہ ہون اُس کو ہندی مین سادہ گردن کہتے ہین نہایت سعد ہی -



اور جو گھوڑا شیرازی رنگ کا ہو بہت خوب ہے اور قابل بادشاہوں کے ہی اور کمیاب ہے۔



اور جو گھوڑا کمیت ہوتا ہی نہایت سعد ہی اور رنگ پختہ ہوتا ہی اس رنگ کا گھوڑا اچھا ہوتا ہے۔



اور جو گھوڑا کسی رنگ کا ہو اور اُسکے تین پاؤن بھی رنگین ہون اور ایک پاؤن سفید ہو اُسے ہندی مین ارجل کہتے ہین نحس ہی۔



اور جو گھوڑا کہ گدھے کا رنگ رکھتا ہو نہایت نحس ہی اور مالک کو نامبارک ہی صورت اسکی یہ ہے۔



اور جو گھوڑا بادامی ہو اور آنکھیں سفید رکھتا ہو اُسے ہندی مین خنگ کہتے ہین منحوس ہے۔



اور جو گھوڑا اسمرنگ ہو خوب ہے اور سعد ہی تصویر اُسکی یہ ہے۔



اور جو گھوڑا سفید ہو اور آنکھین آدمی کی سی رکھتا ہو اور فوطہ سفید ہون اُسکو اُردو مین نقرہ کہتے ہین نحس اور نامبارک ہی ـ



نکل کہتا ہی کہ جس گھوڑے کا رنگ روز بروز خوشنما ہوتا جاوے سعد ہی اور جس کا رنگ روز بروز بدنما ہوتا جاوے نحس ہی باب چوتھا بیان مین بھونری کے نکل کہتا ہی کہ سعد اور نحس اعضا کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہی اگر بھونری مابین پڑہ بینی و پیشانی کے ہو گھوڑا اعلی ہوتا ہی اور اگر دو بھونریان پیشانی پر ہون وہ گھوڑا نصرت شعار ہوتا ہی اور اگر دو بھونریان برابر پیشانی کے ہون وہ بھی سعد ہوتا ہی اور اگر دونون آنکھو نپر ایک ایک بھونری ہو نشان دولت اور سعادت کا ہو اور اگر بیچ گوش مین ہون کہ ہندی مین سکین کہتے ہین منحوس ہی اور جسمین یہ سب علامتین ہون نحس ہی اور صاحب اسپ کیلیے مضر ہی اگر گھوڑا اشکی ہو عیب نہین ہی اور جو گھوڑا اک طرفہ علامت مردی رکھتا ہو نہایت نحس ہی اور جس گھوڑے کے گلے یا پیشانی یا گردن یا بالاے سر بھونری ہو اور استخوان مثل کلاہ نمایان ہو نحس ہی اور جو گھوڑا پنج کلیان ہو اور بھونری نحس رکھتا ہو معیوب نہین باب پانچوان گھوڑے کے دانت اور عمر کی شناخت مین نکل کہتا ہی کہ اکثر گھوڑے کی دانت تولد ہوتے ہین اور یہ دانت گیارہ برس تک نکلتے ہین کہ ہندی مین

ایالهند کہتے ہین اور تیسرے سال دو دانت نیچے کے گرتے ہین اور نئے نکلتے ہین اور پانچوین
سال چھ دانت گرتے ہین اور چھٹے سال تھوڑی سیاہی دانتون پر ظاہر ہوتی ہی اور آٹھوین
برس سیاہی بہت ہوجاتی ہی اور بارھوین برس سے تیرھوین برس تک سفید ہوتی ہین
اور چودھوین برس سے سترھوین برس تک سبز ہوتے اور اٹھارھوین برس سے بیسوین
تک دانتون پر سیاہ نقطہ پیدا ہوتے ہین اور اکیس برس سے چوبیس اور اٹھائیس برس تک
رہتے ہین بعد از ان دانت گرجاتے ہین نکل کہتا ہی کہ سب گھوڑونکے دانت سولہ ہوتے ہین اور
عمر تبیس ۳۲ برس کی ہوتی ہی **باب چھٹا** گھوڑون کے اعضا کی شناخت مین نکل کہتا ہی
کہ بہتر گھوڑا وہ ہی کہ گردن اور کان اور آنکھین اور ساغری بلند رکھتا ہوا اور ایال کے بال
باریک اور نرم اور روشن ہون اور سب بال گھنے ہون اور کمر پر گوشت دونون ہاتھ پتلے اور
گردہ سم بڑے سینہ کشادہ کان چھوٹے اور کمر اور بغل پر گوشت اور تالو سرخ اور دہنہ روشن
اور کلان اور باریک اور خوشنما اور منہ سر سے لب تک اٹھائیس انگل طویل چاہیے اور کان چھ
انگل اور تالو چار انگل اور گردن چالیس انگل اور پیٹھ ستائیس انگل اور کمر بمقدار پشت اور دم کی ہڈی
ایک بالشت اور آلت ایک ہاتھ اور خصیہ چار انگل اور سینہ سولہ انگل اور قبضہ دست چار انگل
اور سر سے سم تک ستر انگل منہ اور دونون ہاتھ اور موی ایال اور دہانہ طویل چاہیے اور
سینہ اور ناک کے نتھنے اور پیشانی اور سم بڑے اور ہونٹھ اور زبان اور تالو اور آلت اور دم اور کان
اور خصیے چھوٹے ہون نکل کہتا ہی کہ جو گھوڑا اس صفت سے موصوف ہو علی ہی **باب ساتوان**
گھوڑے پر سوار ہونے کی بیان مین نکل کہتا ہی کہ خوبی گھوڑے کی تیزی اور خوش گامی اور روشن
رفتاری ہی اور خرابی اسکی سواری اور بندھے رہنے مین ہی سوار ہونیوالے کو لازم ہی کہ جبتک
گھوڑے مین قوت دیکھے دوڑاے اور جب قوت کم ہو نہ دوڑاے اور سواری سے ادنی گھوڑا
متوسط اور متوسط اعلی ہوتا ہی جو گھوڑا سواری کے وقت بہت آواز کرے سر پر قمچی مارے
اور اگر ہر مرتبہ ٹھوکرے بغل مین مارے اور اگر بر کار وار گردش کرے شکم مین مارے اور اگر دونون

پاؤن سے کھڑا ہو جاے لازم ہی کہ لگام نہ کھینچین بلکہ ساغری پر تازیانہ مارین او اگر بات دو
نہ ہو اور گردن ہلاوے گردنپر مارے اور اگر کچھ نڈرے درمیان دونون کانونکے مارے سوار کو چاہیے کہ
پاؤن اُسکے مضبوط رہین اور نظر گھوڑیکے کانونپر رکھے اور کمر نہ ہلے اور پشت اسپ پر چسپان رہے
اور دل گھوڑیکا ہاتھ مین لے اور بیوقت اور بیقصور تازیانہ نہ مارے جو شخص اِن صفتون سے موصوف
ہو وہ سوارون مین شہ سوار کہلاویگا **باب آٹھوان** خون لینے کے بیان مین اور مرض کی
شناخت اور علاج مین محکل کہتا ہی کہ جو مرض اسپ پر غالب ہوتا ہی بغیر فساد خون کے نہین ہوتا
اسلیے گھوڑے کے بدنمین غلبہ خون کا بہت ہوتا ہی پس جب ساڑھ کا مہینہ آوے خون لیوین
اور ساون مین روغن زرد دین اور نئی گھانس کھلائین اور اگر ماہ مذکور مین خون نہ لین غلہ نیا اور
نئی گھانس نہ کھلائین کہ اِس سے خون کا غلبہ ہوتا ہی اور خشکی خون سے گھوڑا مرجاتا ہی اور اگر روغن زرد
دین غلبہ بلغم کا پیدا کرتا ہی اور وہ موجب مرض کا ہی جاننا چاہیے کہ غلبہ خون اور صفرا کا جس
گھوڑے کو ہو خارش پیدا کرتا ہی نشانی یہ ہی کہ اسپ مذکو آب سرد اور سایہ اچھا معلوم ہوتا ہی
اور ہر مرتبہ بیٹھ جاتا ہی اور بہت سوتا ہی اور بھوک کم ہوتی ہی علاج یہ ہی کہ پہلے خون لیوین بعدہ
پیپل موبہ اور اجوائن ہندوی اور زنجبیل ہر ایک دس دس مثقال ہیکر سیر بھر قند سیاہ کے ساتھ ملاکر
کھلائین تین روز کھلانیکے بعد اچھا ہو جائیگا جس گھوڑے کو پتہ کی حرارت ہو اور خون خشک ہو گیا
ہو نشانی اسکی یہ ہی پپوٹے آنکھ کے سفید ہونگے اور آنسو ہر مرتبہ آنکھون سے گرینگے وہ گھوڑا لاعلاج
مرجائیگا اور اگر غلبہ خون و بلغم کا ملکر ہوا ہو علامت یہ ہی کہ سرنگون کھانسے اور دانہ کم کھاوے
اور وقت سواری کے سستی کرے اور سانس اُسکی پھولے اور چھینکے اور ناک سے پانی گرے اور
دھوپ مین اور قریب آگ کے قرار لے علاج اسکا یہ ہی کہ اوّل خون اُسکا کم کرین بعدہ زنجبیل او
پوست ہلیلہ دس مثقال ہیکر ساتھ آرد جو کے دیوین اگر پپوٹے آنکھون کے سُرخ ہون اور درد شکم
اور خارش پیدا ہو چھ مہینہ مین مرجاویگا **نوع دیگر** جو گھوڑا بے ہوش ہو گیا ہو اسکو زنجبیل ایک
مثقال آب تازہ مین ملاکر دین اچھا ہو جائیگا **نوع دیگر** جس گھوڑیکی ایک آنکھ سرخ اور ایک

آنکھ زرد ہونا چاہیے کہ مرض پتہ کا ہو ایک ماہ مین مرجاویگا نوع دیگر جس گھوڑے کو کہ تپ
غشا رسے پیدا ہوئے علاج اسکا یہ ہو کہ مغز گل چکان اور شہد اور عسل السوس اور چرچرہ
سعد پنج وبرگ اور لاک خام اور ایک پانچ مثقال ساتھ آب تازہ کے پیسکر کھلاوین نوع دیگر
جس گھوڑیکی آنکھ پر گوشت بڑھین ہرن گین مثل تاگے کے پیدا ہون وہ گھوڑا چار ماہ مین مرجاے گا۔
نوع دیگر جس گھوڑے کی زبان پر آبلے پیدا ہون اور چار ماہ مین مرے تو دیکھین اگر ہلدی کے
رنگ آبلہ ہونگے تو ماہ مین مریگا اور اگر بہت سفید ہون دو ماہ مین مریگا اور اگر برنگ طلا ہونگے
ایکسال مین مریگا نوع دیگر جس گھوڑیکے بدن پر بال ہر مرتبہ کھڑے ہوجائین اور زبان سبز ہو
اور گرم سانس منہ سے نکلے چھ ماہ مین ہلاک ہوجاے نوع دیگر جس گھوڑیکے گلے مین آبلہ
ہون اور سرخ پیشاب کرے ایک ماہ مین ہلاک ہو اور اگر آبلہ سرخ ہون تین ماہ مین اور اگر گل
چنبیہ کے رنگ کے ہون آٹھ مہینے مین مرجاویگا نوع دیگر جس گھوڑیکی آنکھ مین مختلف قسم کے رنگ
پیدا ہون اور نیچے کا ہونٹ لٹکا رہے سات ماہ مین ہلاک ہوگا **باب نوان** اعضاے
خون کی شناخت مین نکل کہتا ہو کہ گھوڑے کے جسم مین دو ہزار رگین ہین سب رگون مین
خون ہی چاہیے کہ پہلے قوت گھوڑے کی اور موسم خون نکالنے کا دیکھکر بیس اعضا سے خون کے
حلق سے بمقدار پانچ آثار کے اور کمر سے آدھ سیر اور تالو سے اڑھائی سیر اور دم سے آدھ سیر
اور آلت سے برابر دم کے اور خصیہ سے سیر بھر اور کون سے برابر کمر کے اور دوسرے اعضا یعنے
ہونٹ اور سینہ اور ناف اور پٹی اور دونون آنکھون اور کانون سے اُس وقت تک کہ
رنگ متغیر ہو بعد خون لینے گھوڑے کو ایسی جگہ رکھے جہان ہوا نہ پہونچے **باب دسوان**
ہر موسم کی دواؤن کے دینے کے بیان مین نکل کہتا ہو کہ اول خون لیوے بعدہ پوست ہلیلہ
اور روغن کنجد اور بول بقر ہر ایک دس مثقال ہیکر روز کھلاوے گھوڑا مرض سے نجات
پاوے اور دو ماہ اسپر سواری نکرین اور روغن زرد اسکے بدن پر بعد ہر ہفتہ کے ملین اور جہان
ہوا نہ پہونچے رکھین اور آب تازہ کنوین سے نکال کر دین اور ایک روز بعد نمک سیاہ بیس مثقال

دیا کرین اور اگر گھوڑا آب باران پیے پیٹ مین بیماری پیدا کرے اور اگر آب باران مین کھڑا
رہنے تیری اور بھوک کم ہوے اور مرض پیدا کرے بعد ہر ساعت کے اسّی مثقال شیر مادہ گاو
دین اور ہموزن شکر تری اور ساڑھے تین سیر برنج پختہ سات دن تک کھلا دین اور شب کو
پانچ سیر شیر مادہ گاو کا جوش دیکر ساتھ قند سیاہ اور شکر تری کے دیوین اور سواری نہ کرین اگر اس
طریق سے گھوڑے کی حفاظت کرین بہت تندرست اور فربہ ہووے بعد اسکے ماش روغن کنجد
اور آلو جو مین دیوین اور ہر روز آہستہ آہستہ سواری لین بعدہٗ دو ماہ مین آدھ سیر روغن کنجد بیس
روز تک کھلا دین اور جہان ہوا نہ پہونچے نگاہ رکھین اور اگر جو نہون مسور مع برنج دین پانی سے دھوکر
روغن کنجد مین دیوین اور جس گھوڑے کو روغن زرد و روغن کنجد دیوین تندرست اور فربہ ہو
دلے ہووے جو موٹھ کے ساتھ بہت مفید ہین ہر زمانہ مین دین کوئی مرض نہ ہوگا اور
موٹھ اور جو نہ ملین تو مونگ اور روغن کنجد دین لیکن موٹھ کے کھانے سے گھوڑا بہت
تندرست ہوتا ہی جس گھوڑے کو بدہضمی سے درد شکم ہو زنجبیل و ہلیلہ و پیپل دراز اور بلیلہ
اور اجوائن ہندوستانی اور نمک سیاہ ہر ایک دس دس مثقال پیسکر دوغ مادہ گاو مین کھلاوین
اچھا ہو جاے **نوع دیگر** اگر بدہضمی سے درد شکم ہو زنجبیل و ہلیلہ دراز روغن زرد ساتھ گائے کے
دودھ کے دیوین اور اگر ہولے ہولے چلے گھوڑے پر سواری لیجاوے کہ بغیر سواری کے گھوڑا خراب
ہوتا ہی اور برگ پودینہ نمک سنگ دونون یکجا پیسکر دیوے بھوک بہت لگے اور درد زائل ہو
اور گرمی مین لو چلنے کے دنون مین ہری گھانس دین اور ٹھنڈی جگہ رکھین نکل کہتا ہی کہ گرمی کے
موسم مین جیسا کہ قبل اسکے ذکر تھا گھوڑونکو بہت حفاظت سے رکھین **باب گیارھوان** اُن
دواؤنکے بیان مین کہ گھوڑے کی ناک مین ڈالی جاتی ہین نکل کہتا ہی کہ کھانسی ماندگی اور گاہی
باد اور بلغم سے پیدا ہوتی ہی ناک مین ادویہ ٹپکانے سے دفع ہوتی ہی واضح ہو کہ جس گھوڑیکو کہ کھانسی
اور تنگی نفس ہو پیپل دراز اور نمک سنگ اور بیخ خراسانی و نمک سیاہ ہر ایک ایک مثقال پانی
مین پیسکر ناک مین ڈالین جو گھوڑا ہوائی بہار مین مریض ہو برگ درخت نیم اور زنجبیل ہموزن ایک جا

کرکے پیسے اور کپڑ چھان کرکے دو مثقال ناک مین ڈالے **نوع دیگر** جس گھوڑیکو بادی مرض ہو تخم بلول
اور بیخ خراسانی او زنجبیل او روغن زرد ہموزن لیکر پانی مین پیسکر ناک مین ڈالین **نوع دیگر**
جس گھوڑے کو بیماری بباعث فساد خون کے عارض ہو برگ سنبھالو اور گل ہائی اور بھکرمول اور لودھ
ہموزن آب چاہ مین پیسکر ناک مین ڈالین **نوع دیگر** جس گھوڑیکو مرض غشا سے پیدا ہوے سرشف سفید
او زنجبیل پانی مین پیسکر ناک مین ڈالین **نوع دیگر** جو گھوڑا کہ پتے کی حرارت سے بیمار ہو صندل سفید
کو ٹکر پانی مین جوش دیکر کپڑ چھان کرکے دو مثقال پانی اُسکا گھوڑیکی ناک مین ڈالین **نوع دیگر**
جو گھوڑا پتے کی حرارت سے بیمار ہو مویز منقے اور آردجو ہموزن ایکجا پانی مین پیسکر چار مثقال
گھوڑے کی ناک مین ڈالین **نوع دیگر** جو گھوڑا برسات کے بعد بیمار ہو نبات اور یار گل خنا اور
بنوار اور راندرائن معہ بیخ وبن ہموزن پانی مین پیسکر ناک مین ڈالین اور شکر تری اور شہد و بیخ
بلول ہموزن لیکر پانی مین پیسکر چار مثقال گھوڑے کی ناک مین ڈالین اور روغن سرشف اور
بول بقر ناک مین ڈالین او رفوم او رپیپل مویہ اور ناگیسر ہموزن پانی مین پیسکر پانی اُس کا
ناک مین ڈالین جو مرض کہ باد سے پیدا ہو چاہیے کہ جو قبل اسکے دوائین چرب آمیز بیان ہوئین
ناک مین ڈالین اگر مرض بلغم سے پیدا ہو جو دوائین شیرین اور تلخ لکھی گئین ناک مین ڈالین
**نوع دیگر** جو گھوڑا بسبب فساد خون کے بیمار ہو گلنار اور اصل السوس مقشر اور گیاہ سفید پیسکر
عرق اُسکا ناک مین ڈالین **نوع دیگر** جس گھوڑے کو بیماری خون کے فساد سے پیدا ہو گل ہائی
اور بکرمول اور لودہ سنبھالو ہم وزن پانی مین پیسکر ناک مین ڈالین **نوع دیگر** جو گھوڑا مرض بادی
سے علیل ہو زنجبیل اور بیخ خراسانی اور روغن زرد اور تخم بلول ہموزن پانی مین پیسکر ناک مین ڈالین
**نوع دیگر** جس گھوڑے کو کہ باد سے مرض پیدا ہو سنبلہ اور سکھاہولی اور لاکھ خام اور بیخ ستاور ہموزن
آب چاہ مین پیسکر اُس گھوڑے کی ناک مین ڈالین **باب دوازدہم** نکل کہتا ہی کہ جو گھوڑا
سفر سے علیل ہو مالکنگنی اور چوب چینی اور برگ تلسی اور مسلک ہیں مثقال ملا کر پیسے
اور آرد جو پینتیس ۳۵ مثقال ملا کر کھلا وے گھوڑا اچھا ہو جائے اور ایلان خرد اور لاکھ خام اور بیخ وبن

کاکڑ سنگھا و شہد نبات دس مثقال پیسکر کھلاوے **نوع دیگر** جو گھوڑا کہ خرابی باد سے مریض
ہو مسلک اور گلو اور برگ تلسی اور باراندرائن خرد و بزرگ اور زیرہ خراسانی ہر ایک دس
دس مثقال ملاکر پیسکر دیوین **نوع دیگر** جو گھوڑا سفر سے بیمار ہو گلو اور کھود ہر مانگ اور بیخ خراسانی
اور انگوڑا اور زنجبیل اور روغن زرد ہر ایک دس مثقال پیسکر آدہ سیر آرد جو کے ساتھ دیوین **نوع دیگر**
جس گھوڑے کی قوت کم ہو گئی ہو کاکولی اور برگ کیوڑہ اور منقی اور اصل السوس اور شکر تری پیسکر
آدھ سیر گھی مین ملاکر کھلاوین فربہ ہوے اور سپیدہ سنگی اور دارہلد اور گل دہائی اور بھارنی ہموزن
ملاکر بمقدار ایک سیر کے کھلاوے بہت موٹا ہووے اور کانجی اور کنگنی اور اصل السوس اور
گل دہائی اور قند سیاہ دس دس مثقال پیسکر کھلاوے **نوع دیگر** جو گھوڑا کاہل اور سست
ہو آملہ اور ہلیلہ اور کنگنی مسلک شیطرج اور برمایک دس دس مثقال پانی مین پیسکر آرد جو آدہ سیر
ملاکر کھلاوے وہ گھوڑا اچھا ہو جاے اور اگر حرارت خون اور صفرا کی رکھتا ہو آب چھیڑی اور
برمایک شہرج اور زردی گل نیلوفر ہر ایک دس مثقال پیسکر آدھ سیر آرد جو مین دیوین **نوع دیگر**
جو گھوڑا باد سے مریض ہو مغز جوز ہندی اور بھکر مول اور لودہ اور چرچرہ معہ بیخ و بن ہر ایک
دس مثقال پیسکر کھلاوین اچھا ہو جاے **نوع دیگر** جس گھوڑے کو جمہائی بہت آوے پوست
ہلیلہ پندرہ مثقال کھلاوین **نوع دیگر** جس گھوڑے کے شکم مین کیڑے پڑ گئے ہون مونگ
کی دال پکاکر پانی اسکا لے بعدہ زقوم اور ملح سلیمانی ہر ایک دس مثقال پیسکر آب مذکور
مین ملاکر کھلاوے صحت ہو جاے **نوع دیگر** جس گھوڑے کے زخم ہون خاکستر گرم زقوم پانچ
مثقال اور کافور بھیم سینی نیم مثقال پانی مین پیسکر کھلاوے اگر ہوا گرمی کی ہو کانجی پیسکر
دیوے **نوع دیگر** جو گھوڑا کہ صفرا اور باد سے مریض ہو روغن بہاگیرت کے تیرھوین باب مین
جسکا ذکر ہوگا اور کافور ساڑھے تین مثقال نبات دس مثقال اور شیر مادہ گاو دو سیر ملاکر
کھلاوے **نوع دیگر** جس گھوڑے کے پیٹ مین گولہ پیدا ہو بنسلوچن اور ہلیلہ ہر ایک ایک مثقال
پیسکر پانی مین ملاکر تین روز کھلاوے برطرف ہو **نوع دیگر** جس گھوڑے کو سرفہ اور تنگی نفس ہو شہد

اور بیخ خراسانی اور قسط اور بادرائن خرد وکلان ہر ایک پانچ مثقال پانی مین پیسکر کھلاوین
نوع دیگر جو گھوڑا سردی اور خشکی سے علیل ہو بابونہ اور گوشت خوک پانچ پانچ مثقال گلے کے
دہی مین ملا کر کھلاوین اور جس گھوڑے کو تنگی نفس عارض ہو ہلیلہ اور بریایک اور شنجار اور عدد ورد
نمک سنگ ہر ایک پانچ مثقال پانی مین پیسکر دیوی نوع دیگر جو گھوڑا کہ بفراغت لید نہ کرے زنجبیل اور
لنگ اور زقوم ہر ایک پانچ مثقال پانی مین پیسکر کھلاوے نوع دیگر جس گھوڑے کو حبس البول عارض ہو تکاسا اور دار چینی اور پیپل انار اور بادیان
انیسون پانچ پانچ مثقال پانی مین پیسکر دیوی نوع دیگر جو گھوڑا کہ خون کی پیشاب کرے عصیرہ خرد اور شہد اور ہلدا ہر پانچ
مثقال پانی مین پیسکر دین اچھا ہو جاے نوع دیگر جو گھوڑا کہ خون کی لید کرے ہلیلہ اور اصل
السوس اور زیرہ یابک اور دیودار اور اسگند ناگوری ہر ایک ایک مثقال پانی مین پیسکر دیوے
نوع دیگر جو گھوڑا تیز رو ہو زرد چوب اور دار ہلدا اور آنولہ سار گندہک اور روغن سرشف ہر ایک پانچ مثقال
پانی مین پیسکر دیوین نوع دیگر جس گھوڑے کو اسہال شکم ہو کہ ہندی مین انبار کہتے ہین برگ کتان اور
برگ نیم اور شگوفہ درخت انار سب ادویہ پانچ پانچ مثقال پیسکر دیوین نوع دیگر جس گھوڑے
کا گوشت زیادہ ہو کہ ہندی مین ماس بردہ کہتے ہین برگ مالتی اور برگ سنبھالو اور برگ اشنہ
پانچ پانچ مثقال پانی مین ملا کر کھلاوے **باب تیرہوان** روغنون کی شناخت مین اور علاج
مین آماس اسپ کے نکلی کا بیان ہے کہ جس گھوڑے کے سینہ مین آماس پیدا ہو آملہ اور ناگیسر اور قسط گل
معصفر و زعفران و بادانار و لودہ ہر ایک دس مثقال پیسکر اور روغن کنجد اور روغن بید ملا کر
اس کا چہارم حصہ کھلاوے اور کاکنج اور بیخ خراسانی اور قسط اور گورچن اور موم خام پانچ
مثقال ایک سیر روغن سرشف مین کھلاوے جو آماس کہ صفرا اور باد سے ہو رفع ہو نوع دیگر
جو گھوڑا کہ خارش سے بیمار ہو دار ہلدا اور زرد چوب اور آنولہ سار گندہک اور زرنیخ سرخ ہر ایک
پانچ مثقال ایک سیر روغن سرشف مین جوش دے بعد پارچہ بیز کرکے روغن مذکور گھوڑے کے بدن پر ملے
گھوڑا اچھا ہو جاے نوع دیگر شہد اور برگ نیب اور مقل ہر ایک دس مثقال ایک سیر روغن مین جوش دے

بعدہ صاف کرکے گھوڑے کے بدن پر ملے گھوڑا اچھا ہو جاوے **نوع دیگر** شناخت مین رفع تھنا
بہاگیر سے کے لاوے کرنج اور پیپل دراز اور بیخ جواسہ اور ریحان اور خس اور زردچوب اور
دارہلد اور لسان العصافیر اور رجنا سارہ اور مسانک اور ماسہ اور دردنبول اور بیخ ملشت اور
بیخ نکوزہ اور رہماہہ برہمی و اصل السوس و صندل سفید و کنگنی و پوست نیب و برگ
چنبیلی و بدماکھ و کلیک و کلو و سارسفید و ہلیلہ و موریت اور پارادتی و گل نیلوفر و بیخ و
بن چرائتہ و نجے سارباد اور دو زردچوب و دیودار و ناگیسر و ہلیلہ و پنس کھجور و دودہی خرد و
شہد خالص دو مثقال کوٹکر آب چاہ مین ڈالکر چار پہر رکھین بعد اُسکے شیر آملہ خام و سفید بیس
مثقال روغن مادہ گاؤ ایک سو بیس مثقال ملاکر جوش کرے جب روغن نہ رہے صاف
کرکے نگاہ رکھے **باب چودھوان** ادویہ کے جوش کرنے اور گھوڑیکو کھلانے کے بیان
مین - اگر چاہے کہ ہمیشہ گھوڑا تندرست اور آسایش سے رہے بھنگرا اور بار اندراین
خرد اور بیخ ستاورا اور بیخ کنارا اور پھکرمول اور لودھ اور ناک سنگ ہر ایک ڈھائی مثقال
پیسکر سیر بھر چاہ مین جوش دے جب آٹھوان حصہ رہے شیر گرم کرکے گھوڑے کے منہ
مین ڈالے **نوع دیگر** جو گھوڑا کہ مرض بادی رکھتا ہو مسانک اور برگ گل چنبیلی اور برگ
گل حکاؤ اور گل نیلوفر و نمک سادہ پانی مین جوش دے اور آٹھوان حصہ ہر روز گھوڑیکے
منہ مین ڈالے **نوع دیگر** جو گھوڑا کے صفرات مریض ہو بیخ پلول اور عسل اور دانہ انار اور
نبات سفید اور سرشف سفید اور زرنیخ تلخ سرخ اور سلی اور بیخ شروره اور دبرہ اور تخم خیار
ہر ایک دس مثقال پانی مین جوش کرکے آٹھوان حصہ پلادے **نوع دیگر** جو گھوڑا اغتشا
سے مریض ہو زنجبیل اور ہلیلہ بادہ برہمی اور پاک اور شہد اور زردچوبہ اور دارہلد اور
زرنیخ تلخ اور سرخ ایک ایک مثقال پانی مین جوش کرکے صاف کرے اور تین روز برابر
گھوڑیکو پلاوے **نوع دیگر** جس گھوڑے کا پیشاب بند ہو اور کسی تدبیر سے نہ کھلے دمار گولہ
اور پوست سیر اور لسان العصافیر اور اندراین خرد آب چاہ مین بدستور سابق جوش کرکے

سات روز پلادے پیشاب کھل کے آوے اور تندرستی اور فربہی لاوے **نوعدیگر** لاے اجوائن سادہ اور شہد اور بر بایک اور نمک سیاہ اور دخی دس دس مثقال پانیمین جوش کرکے بیس روز کھلادے فربہ ہو **نوعدیگر** جس گھوڑے کے پیٹ مین کیچوے پڑ گئے ہون اندراین خرد اور شہد اور زرد چوب اور سیاری اور بجوزہ بدستور سابق پانی مین جوش دیکر سات دن تک پلادے **نوعدیگر** جس گھوڑے کو زہرباد ہو اسگند ناگوری اور روغن زرد مصفی دس مثقال کھلادے **نوعدیگر** لادے ناگیسر اور سبنھالو اور بر بایک ور دونون کو پیسکر ناک مین ڈالے جو کیچوے کہ پیٹ مین ہون سب مرجاوین اور زہرباد دور ہوجاے اسگند اور بر بایک ہر اک دس مثقال بیس مثقال روغن زرد مین ملاکر دیوے قوت بہت کرے **نوعدیگر** جس گھوڑے کو سانپ نے کاٹا ہوا یلان بیخ نالچہ وگکورہ اور بیخ بجوزہ ہموزن روغن زرد مین پیسے اور کپڑے مین چھانکر ناک مین ڈالے **نوعدیگر** علاج درد دہن کا گل معصفر اور ناگیسر اور لاکھ خام اور شہد اور گل کیوڑہ ان بالتقطرہ پانی مین پیسکر ناک مین ڈالین

**تمت**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمد بیحد اُس حکیم مطلق کو زیبا ہے جس نے حیوان بے زبان کے علاج کے لیے ہزارہا تدبیرین
حضرت انسان کو سکھائین اور شکر بے انتہا اُس شافی برحق کو سزاوار ہے جسنے ہر مرض کے لیے ستر ستر
دوائین پیدا فرمائین اور درود نامحدود اُس طبیب قلبی اور معالج روحی پر جس نے اپنے نورانی
علاج سے ہم لوگونکو ظلمت کفر و شرک سے نکالا اور اپنی عمدہ تدبیر اور تعلیم سے خداشناس بنایا صلے اللہ
علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم **بعد** حمد و صلوٰۃ کے خاکپای عباد اللہ کمترین **حمد اللہ** ابن تاجر نامی و سوداگر
گرامی جناب شیخ محمد عبد اللہ صاحب تاجر کتب مد ظلہ السامی ناظرین کی خدمت مین عرض پرداز ہے کہ یہ دوسرا
رسالہ مسمیٰ بہ **تدبیر الخیل** بھی اپنے طرز علاج اور شناخت خرابی و عمدگی اسپ و طرق سواری وغیرہ مین
نہایت مبسوط اور مفید ہے اور امراے عالیمقام اور تاجران ذی احتشام کے لیے قابل دید اسی نظر سے
اِس حقیر نے اِس رسالہ کو زبان اردو صاف بامحاورہ مین ترجمہ کیا تاکہ جملہ خاص و عام اِس رسالہ
سے فائدہ اُٹھائین اور کمترین کی محنت و کوشش پر نظر فرما کے دعاے خیر سے فراموش نکرین
اِس رسالہ مین چوہتر باب ہین جن مین گھوڑونکے تمام حالات از سر تا ناخن پا اور ہر مرض کے جملہ
معالجات مصنف نامی نے نہایت بسط و تفصیل سے مندرج کیے ہین جنکے دیکھنے سے ہر شخص اردو خوان
نہایت سہولت سے ہر قسم کے گھوڑے کی شناخت اور ہر مرض کا علاج کرسکتا ہے والحمد للہ الذی
وفقنا لهذه الترجمة المفيدة والصلوٰة والسلام على نبيه ورسوله الحميد المجيد

## پہلا مقالہ گھوڑون کی عمدگی اور خرابی اور شناخت عمر وروش ولگام وغیرہ کے بیان مین

**پہلی فصل** عمدہ گھوڑے کی شناخت کے بیان مین جس گھوڑے کے اعضا اوصاف ذیل سے متصف ہونگے وہ عمدہ ہوگا۔ بھوین بڑی اور کشادہ۔ پیشانی فراخ اور چوڑی کانون کی جڑین پتلی بیچ چوڑا۔ پشت نازک۔ ناک کسی قدر بڑی۔ دانت چھوٹے اور سفید ایک دوسرے سے بالکل ملے ہوے۔ گردن کی جڑ موٹی۔ سینہ نہ بہت چوڑا نہ بہت تنگ۔ کمر پتلی اور نازک۔ کفل یعنی پٹھے گول اور گوشت سے بھرے ہوے پنڈلیان نازک نہ بہت بڑی نہ چھوٹی۔ سم پچھلی ٹانگون کے چھوٹے۔ اگلے پیرون کے سم کسی قدر بڑے اور سیاہ۔ کلائیان سیاہی مائل۔ علاوہ اسکے راستہ چلنے مین داہنی جانب جس گھوڑے کی نگاہ رہے گی اور اپنے سوار کے تازیانہ سے خوف کرتا رہیگا وہ گھوڑا عمدہ اور نیک ہے پس اوصاف مذکورہ کے خلاف جس جانور مین کوئی بات اگر موجود ہوگی تو وہ عیب مین داخل ہی۔

**دوسری فصل** گھوڑے کا سن پہچاننے کے بیان مین۔ گھوڑے کی عمر اُس کے دانتون سے پہچانی جاتی ہے۔ گھوڑے کے دانت شمار مین بارہ ہوتے ہین بیچون بیچ مین جو چار دانت دو اُوپر دو نیچے ہوتے ہین اُنکو ثنایا کہتے ہین۔ ثنایا کے دونون طرف ایک ایک دانت اوپر اور ایک ایک دانت نیچے کی باڑھ مین ہوتا ہے اِن چارون کو **واسطات** کہتے ہین۔ واسطات کے بغل بغل ایک ایک دانت اوپر اور ایک ایک دانت دونون طرف نیچے کی باڑھ مین ہوتا ہے اِن چارون کا نام رباعیات ہی تصریح اسکی شکل ذیل سے بخوبی معلوم ہوتی ہے۔



اگر دانتون کا رنگ سفید ہی تو گھوڑے کی عمر ایک سال کی ہے۔ اگر دانتون کا رنگ مائل بزردی ہی تو عمر دو سال کی ہی۔

اگر رنگ گہرا زردہی تو چار سال کی عمر ہے۔ تیسرے سال مین ثنایا گر جاتے ہین اور چھ
مہینے کے عرصہ مین نئے دانت اُنکی جگہ پر نکل کر پھر سب دانتون کے برابر ہو جاتے ہین
پانچوین سال مین واسطات گرتے ہین اور اُسی سال مین نئے دانت انکی جگہ پر نکل
کے اور دانتون کے برابر ہو جاتے ہین چھٹے برس رباعیات گر جاتے ہین اور ایک سال
کے اندر ہی اُن کی جگہ پر نئے دانت نکل آتے ہین۔ ساتوین سال کل دانتونکا رنگ سیاہ
ہو جاتا ہے۔ آٹھوین برس کے آخر مین ثنایا جو ساتوین سال مین سیاہ ہو گئے تھے
شربتی رنگ کے ہو جاتے ہین۔ دسوین سال کے آخر مین واسطاب کا رنگ
بھی سیاہ نہین رہتا بلکہ شربتی ہو جاتا ہی اسیطرح بارھوین سال کے آخر مین باعیات
کی سیاہی جاتی رہتی ہی اور شربتی رنگ اُنپر نمایان ہوتا ہی۔ چودھوین برس اوپر کے
دانتون کی سب سے پچھلی داڑھون کا رنگ سفید ہو آتا ہی۔ پندرھوین برس نیچے
کے دانتونکی سب سے پچھلی داڑھون کا رنگ سفیدی پر آجاتا ہی۔ سولھوین برس
واسطات بھی سفید ہو جاتے ہین۔ سترہوین برس ثنایا کا رنگ سفیدی کی طرف
مائل ہونیلگتا ہے اور آخر کو اٹھارھوین سال بالکل سفید ہو جاتے ہین۔ انیسوین
برس ثنایا کا رنگ خاکی ہو جاتا ہی۔ چوبیسوین برس کل دانت خاکی ہو جاتے ہین
چھبیسوین[۲۶] برس کے آخر مین دو اوپر کی دو نیچے کی چارون داڑھین ٹیڑھی اور
کمزور ہو جاتی ہین۔ ستائیسوین برس کے آخر مین واسطات ٹیڑھے اور کمزور ہو جاتے
ہین اٹھائیسوین برس کے آخر مین چارون داڑھین پچھلی چھٹکی ہو جاتی ہین انتیسوین[۲۹]
برس ثنایا پتلے اور نیچے پڑ جاتے ہین تیسوین[۳۰] برس واسطات ہلنے لگتے ہین اکتیسوین
برس کل دانت ہلنے لگتے ہین اور گر جاتے ہین کہ جانور کھانیسے معذور ہو جاتے ہین
غرضکہ بلحاظ سن گھوڑا عمدہ تر وہی ہی جسکی عمر بارہ برس سے زیادہ نہ ہو۔

## تیسری فصل

گھوڑے کے عیب پہچاننے کے بیان مین۔ گونگے گھوڑے کی

پہچان کا طریقہ۔ گھوڑے کے سامنے مادہ لاؤ اگر گھوڑا بولے تو جانو کہ گونگا نہین ہی اگر نہ بولے
تو گونگا ہی۔ گونگی مادہ کی پہچان کا طریقہ۔ بچہ اُسکا اُس سے جدا کر لو اگر بولے تو گونگی نہین
ہے۔ اگر نہ بولے تو گونگی ہی۔ شب کور گھوڑے کی پہچان کا طریقہ۔ ایک کملی رات کو
راستے مین ڈالدو اور اُسپر سے گھوڑے کو لیجاؤ اگر گھوڑا کملی کے قریب پہونچکر بھاگے تو شبکور
نہین ہے اور اگر اُس کملی پر پاؤن رکھتا ہوا چلا جائے اور بھاگے نہین تو شبکور ضرور ہی
بہرے گھوڑے کی پہچان کا طریقہ۔ گھوڑے سے چند قدم ہٹکے اپنا داہنا پاؤن زمین
پر دو ایک مرتبہ مارو اگر پاؤن کی آواز سنکے گھوڑا کان کھڑے کرے یا سر اُٹھاوے یا
بھاگنے کا ارادہ کرے تو بہرہ نہین ہی۔ اور اگر چپ کھڑا رہے اور کچھ خبر نہ ہو تو بہرہ ہی۔ جو
گھوڑا داہنا قدم اپنا پہلے اُٹھاتا ہی وہ مبارک اور عیب سے خالی ہوتا ہے۔ اُس گھوڑے کی
پہچان کے دو طریقہ ہین۔ پہلا طریقہ ایک شہتیر چوڑی زمین پر ڈالدو اور گھوڑے پر
سوار ہوکے اُس شہتیر پر سے لیجاؤ جب گھوڑا اُسپر چڑھکے قدم قدم چلنے کے بعد
اترتے وقت اپنا داہنا پیر زمین پر اتارے تو جانو کہ یہ گھوڑا ہمیشہ چلنے مین اپنا
سیدھا پاؤن پہلے آگے بڑھاتا ہوگا۔ دوسرا طریقہ کسی اونچے نیچے مقام پر لیجا کے
اُسکی باگ پکڑکے گھسیٹو اگر چڑھتے وقت اور آخر مین اُترتے وقت داہنے پیر سے
کام لے تو سمجھ لو کہ داہنا پاؤن ہمیشہ پہلے کام مین لاتا ہوگا۔

**چوتھی فصل** شوم گھوڑے کی پہچان اگر گھوڑے کے سینہ یا کمر یا کسی عضو پر بھونری
ہو تو وہ مبارک نہین ہی۔ خاکی رنگ کا گھوڑا بھی نامبارک ہوتا ہی۔ ابلق گھوڑا
نہ مُبارک ہے نہ شوم۔ جس گھوڑے کا صرف ایک پیر سفید ہو وہ بہت ہی منحوس ہے
قاعدہ کلیہ یہ ہی کہ کل اعضا مین سے صرف ایک عضو کا سفید ہونا گھوڑے مین بہت
نحوست دکھاتا ہے۔ عیوب مذکورہ بالا مین سے کوئی عیب مادہ اسپ مین اگر موجود
ہو تو ہرج نہین ہی اسواسطے کہ مادہ اسپ سے بچہ ملنے کی امید ہی اور ممکن ہی کہ بچہ اُس کا

عیب سے پاک پیدا ہو۔ علاوہ اِسکے کوئی گھوڑا جسمین کوئی عیب عیوب مذکورہ سے
موجود ہو بادشاہون امیرون اور سپاہیون وغیرہ کے لیے منحوس نہین ہوتا اور اگر
تحفہ مین ملے تو اُسکو بھی منحوس نہ سمجھین گے جس گھوڑے کی آنکھ ازرق ہو گی
اُسکی بصارت کم ضرور ہوگی۔

**پانچوین فصل**۔ گھوڑونکے رنگون کا بیان۔ کمیت اُس گھوڑیکو کہتے ہین جس کا
رنگ سُرخ مائل بسیاہی ہو یہ جانور صابر بہت ہوتا ہی یعنی گرمی اور سردی اور زنبور
وغیرہ کے کاٹنے کی تکلیف اور بھوک اور پیاس اور بیماریونکی سختیون وغیرہ کی بہت برداشت
کرسکتا ہی اسپ سفید۔ اگر کسی سفید گھوڑیکا منہ اور پیشانی اور آنکھین اور ہاتھ پیر اور سُم اور
ذکر اور خصیے اور دُم سیاہ ہوگی تو وہ بہت نیک اور مبارک ہوگا۔ اسپ زرد۔ زردی
رنگ کی اگر مثل زردی بیضہ مرغ ہو اور بدن بھر مین کسی مقام پر ایک نقطہ یا دھبہ
درہم کے برابر ہلکے بادامی رنگ کا موجود ہو اور ذکر اور خصیے اور سُم سیاہ ہون تو یہ جانور
بہت ہی خوب ہوگا۔ اسپ صندلی۔ اگر صندلی گھوڑے کی بھوین اور ذکر اور خصیے اور
زانو اور دم سیاہ ہون۔ اور پشت پر ایک خط سیاہ ایال سے دم تک ہو۔ اور زیر گلو
سُرخ رنگ ہو تو یہ جانور نہایت خوبصورت اور مبارک ہوگا۔ اسپ گلی۔ اگر کوئی
عضو سفید نہ ہو یا کوئی دھبا آدھا کالا اور آدھا سفید کسی مقام پر نہ ہو۔ یا کوئی دھبا
سُرخ رنگ کا جسپر سفیدی کا گذر نہ ہوا ہو یا ہلکے سُرخ رنگ کا بہ نبر موجود ہو تو یہ جانور
بھی عمدہ اور مبارک ہوتا ہی۔ اسپ سیاہ۔ سیاہی اگر خوب گہری اور دوسرے رنگ نے
بدن بھر مین کسی مقام پر دھبا نہین دیا ہی۔ اور آنکھین سُرخ نہین ہین تو یہ جانور
خوب ہوگا اگر آنکھین سُرخ ہونگی تو ایسے جانور کے مزاج مین دیوانہ پن ہو گا اور
اکثر لاتین مارے گا اور اپنا سر اپنے پاس آنے جانے والونپر دے ماریگا اور دوڑنے
مین اپنا سر نہایت جھکالیگا۔ اسپ ابرش۔ اِس جانور کا رنگ جیسا ہوتا ہی اُسی رنگ کے دھبے

کسیقدر رنگ مین ہلکے تمام بدنپر ہوتے ہین یہ جانور عمدہ نہین ہوتا اس سے دور ہی رہنا لازم ہو سردی اور گرمی کی بھی اسکو برداشت نہین ہوتی۔ چتلا گھوڑا جس گھوڑے کے بدنپر پیسے پیسے برابر سرخ رنگ کے مدور نشان ہونگے وہ بہت مبارک ہوگا۔

**چھٹی فصل**۔ گھوڑے کی نیکبختی اور صلاحیت کی پہچان۔ دو تین قدم گھوڑے سے ہٹ کے دو ایک کنکریان اُسپر مارو۔ یا اُسپر سوار ہوکے اپنے دونون ہاتھ اُٹھاکے اپنے سرپر رکھو۔ یا کھانسو۔ اگر اِن باتون کے کرنے سے گھوڑا کوئی شرارت نہ کرے تو جان لو کہ جانور بہت شایستہ مزاج ہو۔

**ساتوین فصل**۔ اُس اختلاف کا بیان جو گھوڑے کی تعلیم دینے والون مین واقع ہوا ہے۔ خراسانی کہتے ہین کہ گھوڑے کی تعلیم مین پانچ باتین ہوتی ہین۔ پہلی بات گھوڑے کو چوگان بازی کی تعلیم کرنا دوسری بات گھوڑے کو شایستہ کرنا اور اُسکے مزاج مین نرمی پیدا کرنا۔ تیسری بات۔ گھوڑے کو اسطرح راہ چلنا سکھانا کہ قدم اُس کا لمبا اور باہستگی اور نرمی سے پڑے۔ چوتھی بات گھوڑے کو داہنی اور بائین پر لڑ جانا سکھانا پانچوین بات گھوڑے کو بغیر گھومے ہوئے پچھلے قدم چلنا بتانا۔ ہندوستانیون کا قول ہو کہ گھوڑے کی تعلیم مین تیرہ ۱۳ باتون کا لحاظ رکھنا ہوتا ہو۔ عرب کہتے ہین کہ گھوڑے کی تعلیم مین ساٹھ باتین درکار ہوتی ہین۔ راقم کے نزدیک اصل صرف آٹھ باتین ہین اور باقی انھین آٹھ باتون کی شاخین ہین۔ لہٰذا اُن شاخون کا بیان لاحاصل ہے۔

آٹھ باتون مین کی چار باتین ضروری یہ ہین کہ گھوڑے کو شایستہ کرکے ایسا اِن باتون کا عادی کرے کہ اشارات مقررہ پر وہ یہ چار کام بخوبی دینے لگے۔ پہلا کام داہنے پر جانا۔ دوسرا کام بائین پر لڑ جانا۔ تیسرا کام آگے چلنا۔ چوتھا کام پیچھے ہٹنا۔ باقی چار باتین یہ ہین۔ پہلی بات جنگ کیوقت تلوارون اور توپون کی چمک اور آواز وغیرہ سے بے خوف رہنا۔ دوسری بات چوگان بازی مین خوب تیزی دکھانا۔ تیسری بات

نیزہ بازی مین پینترے بدلکر اپنے سوار کے اشارونپر کام کرنا - چوتھی بات شکار کے وقت دیکھنے اور جھپٹ جانے کا عادی ہونا۔

**ساتوین فصل** - اُس تعلیم کا بیان جو شاہونکی سواریکے گھوڑے کو دیجاتی ہے۔ خاص بادشاہون کی سواری کے گھوڑے مین یہ بات ضروری ہے کہ راہ نرمی سے چلے اور جہان پر کھڑا ہو وہان ادب سے کھڑا رہے اور کسی طرح کی شرارت نہ ظاہر کرے۔

**آٹھوین فصل** - گھوڑے کے بچہ کی تعلیم کا طریقہ - گھوڑے کا بچہ جب دو برس کا ہو تو چاہیے کہ سائیس اُسکو ضروری باتین تعلیم کرتا رہے اور چوتھے برس تک سائیس یا دانا گھانس کھلانے والے کی نگرانی مین رہنے سے اُسکو معمولی باتون مین ایسا سلیقہ ہو جائے کہ بعد اُسکے ادب آموزی کی تعلیم اُسے گران نہ گذرے۔

**نوین فصل** پہلے پہل لگام دینے کا طریقہ - اگر پہلی مرتبہ لگام دینے مین گھوڑا کچھ شرارت نکرے تو خیر ورنہ پیر ہاتھ اُسکے باندھ کے لگام دین - اگر ہاتھ پاؤن باندھنے مین دقت معلوم ہو تو رسی داہنی طرف سے اُسکی گردن مین ڈالکے بائین جانب سے نکال لین اور پھر ہاتھ پاؤن باندھین۔ اگر دیکھین کہ جانور تند مزاج ہے اور اسطرح باندھنے مین اپنے تئین بہت ہلاک کرے گا اور طبیعت اُسکی بہت بگڑ جائے گی تو پہلے اسکو کسی تالاب یا ندی مین پانی کے اندر لیجائین اور وہانپر اُسکے ہاتھ پاؤن خوب کس دین اور لگام منہ مین چڑھا دین اور سب ساز اُسکی پیٹھ پر رکھکے آہستہ آہستہ پھرا دین کہ مزاج مین اُسکے شائستگی آجاوے۔

**دسوین فصل** - گھوڑے کو نرم چال چلنے کا طریقہ سکھانے کے بیان مین - پہلے گھوڑے کو نرم چال سکھانا چاہیے جب نرم چال درست ہو جائے گی تو پھر تیز چال سکھانی اِسکے بعد اُس مین خود بخود پیدا ہونا آسان ہو گا - لہذا پہلے لگام دیوین اور

سوار ہوکر لگام کو اسقدر نیچا رکھین کہ گھوڑا قدم لمبا ڈال سکے اور دونون پلے لگام
کے اسطرح برابر رکھین جیسے سچی ترازو کے پلڑے دونو طرف وزن کی یکسانی سے
بالکل برابر رہتے ہین اُسے نرم چال سکھانے مین ہر مقام پر لگام کے جلو کے انقا
پر گھوڑے کو کھڑا ہو جانا بھی تعلیم کرتے رہین -

**گیارھوین فصل** - گھوڑے کو چکر پر پھرانے کا طریقہ بتانے کے بیان مین - کسی
ہموار تختۂ زمین پر ایک دائرہ کھینچین اور اُسی دائرے مین سات خط کسی مقا
پر اسطرح بنائین کہ ایک خط سے دوسرے خط تک دو قدم کا فاصلہ رہے پس
گھوڑے کو چکر موضوعہ پر تین مرتبہ جانب راست اور تین مرتبہ جانب چپ پھرا
کہ وہ بخوبی عادی ہو جائے اور جس وقت دائرے کے ختم پر پہونچے تو دیکھنا
کہ جہان سے اُسنے قدم اُٹھا کے چلنا شروع کیا تھا قدم آخر مین پھر پاؤن وہ اُ
مقام پر رکھتا ہی یا نہین -

**بارھوین فصل** ٭ - گاہ گیر گھوڑے کی تعلیم کا طریقہ - گاہ گیر اُس گھوڑے کو
ہین جو چلتے وقت یا چلتے چلتے اَڑ جاتا ہوا ور بجائے آگے چلنے کے پیچھے ہٹنے لگتا
یا جب اپنے پرائے تھان کی طرف آ نکلتا ہے تو وہان سے جانے کا نام نہین
لیتا - یا کسی تنگ مقام پر پہونچکر اَڑ جاتا ہے - ایسا گھوڑا جب اَڑ جائے تو
مارے نہین بلکہ فوراً اُسکی پیٹھ پر سے اُتر پڑے اور ہاتھ پاؤن اُس کے باند
کے ایک میخ مین جکڑ دے اور ایک آدمی مقرر کرے کہ اسکی نگرانی ایک شبانہ
بیٹھا ہوا کیا کرے اور دانہ گھانس وغیرہ کچھ نہ دیوے دوسرے روز کھولکر سو
ہوئے اور چلا وے اگر چل نکلے تو خیر ورنہ پھر وہی عمل کرے - یہان تک
جانور خود بخود سیدھا ہو جائے اور پھر کبھی کسی مقام پر رکنے کا قصد نکر
**تیرھوین فصل** - بھاگنے والے گھوڑے کی تعلیم کا طریقہ - بعض گھوڑے

دھوپ مین چلنے سے کبھی خود اپنا سایہ کبھی کسی درخت کا سایہ کبھی چرند پرند کا سایہ جو انکی نظر کے سامنے آجاتا ہی دیکھکر بھاگتے ہین اور سوار کو گرادیتے ہین ۔ سبب اسکے دو ہین پہلا سبب بعض گھوڑے کی آنکھ مین ایک پردہ ہو جاتا ہی جس کے سبب سے جانور کو ہر چیز کی شکل کچھ کی کچھ معلوم ہوتی ہے ۔ اسیوجہ سے ہر چیز کی پرچھائین سے بھی وہ ڈر جاتا ہے اور بھاگ کھڑا ہوتا ہی ۔ یہ ایک بیماری ہی جسکو ناخنہ کہتے ہین ۔ علاج اسکا یہ ہی کہ آنکھ سے اُس پردے کو بذریعہ نشتر نکال لین دوسرا سبب بعض گھوڑا ڈرپوک ہوتا ہی کہ جب اسپر سوار ہوتے ہین تو چلنے مین اگر کوئی چیز اجنبی مثل ہاتھی یا ریل وغیرہ کے اُسکے سامنے یکایک آجاتی ہی تو ڈر کر بھاگ نکلتا ہے اور سوار کو بھی گرادیتا ہے ۔ علاج اُسکا یہ ہی کہ اُسی چیز کے قریب جس سے کہ وہ ڈرتا ہے اُسکو لیجا کے ٹہلاوین اور اُس کا خوف بالکل اسکے دل سے دور کرین کہ وہ اپنے بھاگنے کی عادت کو ترک کرے ۔

**چودھوین فصل** ۔ گھوڑے کے اصلی اور تعلیمی بھاگنے کی پہچان کا طریقہ ۔ ہموار تختہ زمین پر ایک ریگ کا چبوترہ ایک گز لمبا اور ایک گز چوڑا بنائین اور گھوڑے پر سوار ہو کے اُس چبوترہ کی طرف لیجائین اگر گھوڑا چبوترے کو اسطرح پھاند کر نکل جائے کہ اُسکی رفتار سے کسی طرح کا خلل اُس چبوترے مین نہ آئے تو جان لیو کہ اِس گھوڑے کو بھاگنا تعلیم نہین کیا گیا ہے بلکہ یہ اِسکی خاصیت ہی ہی ۔ برخلاف اسکے اگر چبوترے کے پاس پہونچکر جانور کترائی دے کے نکلے یا اسطرح جائے کہ چبوترے کی ہیئت مین فرق آجائے تو سمجھ لین کہ اِس کو بھاگنا تعلیم کیا گیا ہے ۔

**پندرھوین فصل** ۔ نرم چال چلنے کے بعد گھوڑے کو اور چالین بتانے کا طریقہ جب گھوڑا نرم چال چلنے مین خوب مشاق ہو جاے تو تین باتین اسکو اور تعلیم کرین پہلی بات تیز چال چلنا ۔ دوسری بات ۔ اونچے نیچے مقام کو جست کر کے پھاند جانا

تیسری بات اندھیرے مین چلنے کا اسیطرح سے عادی ہوجانا جیسے اُجالے مین - گھوڑے کی تعلیم مین یہ ضرور لحاظ رکھین کہ جو بات گھوڑے کو تعلیم کرین بہت نرمی اور مہربانی و ملائمت اور پیار سے گھوڑے کو سکھلاوین اگر سکھاتے وقت گھوڑا بدفعلی کرے تب بھی سختی سے نہ پیش آئین بلکہ پیار اور شفقت سے جانور کو اسقدر اپنا مطیع بنائین کہ وہ از خود اشارے پر کام کرنے لگے - گھوڑے پر بیٹھنے کی تین قسمین ہین پہلی قسم ران سواری - دوسری قسم سواری برکاب یعنے رکاب کے بہل پر چلنا اور گھوڑے کو رکاب ہی کے ذریعہ سے ہر کام کرنے کا اشارہ دینا - تیسری قسم سواری بمقعد یعنے چوتڑ پر سارا زور دیکے بیٹھنا - یہ امر ضروری ہو کہ یا تو گھوڑے کو تینون نشستونکا عادی کرلین اور یا ان تینون مین سے مالک اسپ جس نشست کو پسند کرے اُس نشست پر گھوڑے کو تعلیم کرین - جو گھوڑا صرف ایک نشست کا عادی ہوگا اُسپر اگر کوئی ایسا شخص سوار ہو جو گھوڑے کی سکھائی نشست کو نہین جانتا بلکہ دوسری نشست کا عادی ہے تو گھوڑا ہرگز کام حسب دلخواہ سوار کو نہ دے گا بلکہ چند روز مین اگر ایسے شخص کی سواری مین رہے گا تو بالکل بگڑ جائے گا - اِس مقام پر یہ بات از خود پیدا ہوتی ہے کہ گھوڑا کیسا ہی تعلیم یافتہ ہو اور گھوڑے کا تعلیم کرنے والا یعنے چابک سوار وغیرہ کیسا ہی ہوشیار کیون نہ ہو مگر اناڑی کی سواری مین جانے سے گھوڑے کی عمدگی اور اُسکے تعلیم کرنے والے کی محنت دونون خاک مین مل جاتی ہین - اسی وجہ سے انوار احمد بن نظام جو فن شہسواری مین عدیم النظیر گذرگئے ہین فرماتے ہین کہ مجھ کو اپنے روپے پیسہ کا تلف ہوجانا گوارا ہے اور اپنے گھوڑے پر کسی اناڑی آدمی کو سوار کرنا نہین گوارا کیونکہ اناڑی مرد عورت لڑکے عمدہ سے عمدہ تعلیم یافتہ گھوڑے پر سوار ہو ہوکے اُس کو ایسا خراب کردیتے ہین کہ جو کچھ اُس کی عمدہ باتین

اپنے تعلیم دینے والے سے سیکھین تھین وہ سب فراموش کردیتا ہی اور بجاے شایستہ ہونے کے فاسد اور شریر ہوجاتا ہی۔

**سولھوین فصل** - گھوڑے کو پچھلے قدم چلانے کے بیان مین - گھوڑے کو پچھلے قدم چلنا گھوڑے کی سب چالون زیادہ ضروری ہے - کیونکہ اکثر مقام اسقدر تنگ ہوتے ہین کہ جہان گھوڑے کا مڑنا ہو ہی نہین سکتا - پس ایسے مقام پر اگر گھوڑا پچھلے قدم جانا نہ جانتا ہوگا تو سوار کو کسی آفت کے پیش آنے سے کوئی چارہ نہوگا بجز اسکے کہ وہ اِس آفت کا لقمہ ہوجائے - ہان اگر اسکا گھوڑا پچھلے قدم جانے کا عادی ہے تو بیشک گھوڑے کو پچھلے قدم لیجا کے سوار آفت موجودہ سے بچ جائیگا لہذا جب گھوڑے کو اور چالونکی تعلیم ہوچکے تو نرم راہ چلانے مین دو دو چار چار قدم پچھلے قدم جانا بھی اسطرح بتادین کہ اگر دس قدم آگے چلائین تو دو ایک قدم پچھلے پچھلے پیرون لے آئین اور رفتہ رفتہ مہینے دو مہینے مین ایسا عادی کرلین کہ گھوڑا پچھلے قدم جانے مین ایسا مشاق ہوجاے جیسے وہ اگلے قدم جانے مین ہے - پچھلے قدم چلانے مین عنان کو اِسقدر سُست کرین کہ گھوڑا خود اپنا پاؤن پیچھے ہٹانا شروع کرے -

**سترھوین فصل** نرم چال مین گھوڑے سے کام لینے کے بیان مین - ہر گھوڑا تیز چال چلنے کی حالت مین ہر چیز اونچی نیچی بآسانی پھاند جاتا ہے - پس چاہیے کہ اسکی چال کو بلاعلت نرم کرین اور نرم چال چلنے مین اونچے نیچے مقامون کو پھندائین یہان تک کہ جانور اسقدر کود پھاند مین مشاق ہوجاے کہ جس مقام کو پھاند جانے کی ضرورت ہو اپنے کھڑے ہونے کے مقام پر سے فوراً پھاند جائے اور کچھ دور سے دوڑ کے پھاندنے کی ضرورت نہ رہے -

**اٹھارہوین فصل** دو چال سکھانے کے بیان مین جو نرم چال اور تیز چال

کے درمیان مین ہے - نرم راہ چلنا اور تیز رفتاری سکھانے کے بعد چاہیے کہ اوسط روی کی چال چلنے کی عادت گھوڑے کو ڈالین یعنے وہ چال جو نہ دوڑنے مین شمار ہو اور نہ آہستہ روی مین گنی جاسکے اور اس چال مین ایک اور بات کا عادی گھوڑے کو کرین کہ جس مقام پر چاہین گھوڑا بغیر لگام کسے ہوے فوراً ٹھہر جائے -

**اُنیسوین فصل** - گھوڑے کو پھندانے کے بیان مین - آہستہ روی - تیز رفتاری اوسط روی - کھڑا ہو جانا - اِکبارگی اچک جانا - وغیرہ یہ سب باتین گھوڑے کو جب آجاوین اُسوقت لمبی پھنداؤ گھوڑے کو پھندانا سکھاوین - آہستہ روی اور تیز روی کا اشارہ گھوڑے کو لگام کے ذریعہ سے کرین اور اس اشارے کا ایسا عادی کرین کہ اشارے کے ساتھ ہی فوراً حسب مرضی کام دیوے مگر چاہیے کہ ہر چال اور ہر اشارہ کی مشق ایک ہفتہ برابر کرائین اور اس زمانہ مین کوئی اور دوسری بات نہ سکھائین کہ امر مطلوبہ جانور کے خوب ذہن نشین ہو جاے اگر تیز رفتار کرنا منظور ہے تو ایک ہفتہ جب سوار ہون تیز ہی دوڑائین اور بذریعہ لگام حسب مرضی کام کرائین - جب تیز رفتاری مین خوب مشاق ہو جائے تب جابجا اکثر مقامون کے پھاند جانے کا عادی کرین - اشارات لگام کا اِسقدر اسکو مطیع کرین کہ وہ ہر اشارۂ خاص پر آہستہ روی اور تیز روی اور کھڑا ہونا اور پھاند جانا اور اوسط روی وغیرہ کو حسب مرضی ادا کرنے لگے -

**بیسوین فصل** - تعداد یوم جو ہر سال سکھانے مین صرف ہوتے ہین گھوڑے کو چال سکھانے مین کم سے کم بیس روز لگتے ہین - ایک ہفتہ برابر نرم چال سکھاوین اور اس زمانہ مین کوئی نئی بات اور نہ بتائین - دوسرے ہفتہ مین برابر سات دن ایک تیز روی پر رکھین - باقی کے چھ دنون مین دونون چالین چلنے کا اپنی

مرضی کے موافق عادی کرین اِلا جو کام گھوڑے سے لین بہت آہستگی اور پیار سے لین

**اکیسوین فصل** گھوڑے کی لگام کے اقسام اور لگام دینے کا طریقہ۔ لگامین تین قسم کی ہوتی ہین۔ پہلی قسم وہ لگام ہوتی ہے جو گھوڑے کی تعلیم اور اُسکے ادب سکھانے مین کام آتی ہے۔ یہ سب لگامون سے سبک ہوتی ہے اور اس مین دو عنانین ہوتی ہین۔ ایک جو اصل عنان ہے سوار کے ہاتھ مین رہتی ہے اور دوسری عنان قربوس مین اٹکی رہتی ہے اِس قسم کی لگام کی چڑھانے کا یہ طریقہ ہے کہ جب لگام دینا چاہین گھوڑے کے منہ کے برابر آکر جس طرف سے جی چاہے کھڑے ہوکے گھوڑے کا نیچے کا ہونٹ اُٹھا کے ملائمت اور نرمی سے لگام اُسکے منہ مین لگا دین اور سوار ہوکے جلدی سے عنان اول کو سست یعنے ڈھیلا کر دین اور عنان کو چاپ کو اپنے ہاتھ مین لے لین اور اگر یہ منظور ہو کہ سوار نہ ہون اور خالی گھوڑے کو لگام دیکر پھراوین تو عنان کو چاپ کو گھوڑے کے سر پر سے لا کے اسکی پیٹھ مین باندھ دین۔ تیس دن تک برابر لگام طریقہ مذکور پر دے کے گھوڑے کو بخوبی عادی کر لین۔ تعلیم لگام اِسی لگام سے معلوم کرتے ہین تعلیم دینے والے کو لازم ہے کہ گھوڑے کے ساتھ بہت ملائمت سے پیش آوے اور عنان کو بہت کھینچکے جانور کو دق نہ کرے کہ جانور کے خراب اور تلف ہو جانیکا خوف ہے۔ دوسری قسم یہ وہ لگام ہے جس مین تین عمود اور ایک اور ایک میل ہوتا ہے۔ طریقہ اس لگام کے چڑھانے کا بھی مثل طریقہ مذکورہ بالا ہے۔ تیسری قسم یہ وہ لگام ہے جس مین دو میل ہوتے ہین۔ طریقہ اس لگام کے دینے کا یہ ہے کہ اسکو دیتے وقت گھوڑے کے منہ کے برابر نہ کھڑے ہون بلکہ ذرا ہٹکے آہستہ سے بطریقہ مذکور لگام چڑھائین۔ یہ ضرور خیال رہے کہ اس لگام کے عمود مین گرہ بہت بڑی ہرگز نہ ہو۔

**بائیسوین فصل** - ہاتھہ مین عنان پکڑنے کا طریقہ - گھوڑی کی رفتار ونکے لحاظ سے عنان پکڑنے کے طریقہ مختلف ہین یعنی ہر رفتار کے موافق گرفت عنان کی ہوا کرتی ہے - سوار کو اس بات کا جاننا ضرور ہو کہ آہستہ روی مین عنان کیونکر ہاتھ مین لیتے ہین اور دوڑانے مین عنان کی گرفت کا کیا طریقہ ہو اور کودانے کے وقت عنان کو کیونکر تھامنا چاہیے - معلم اسپ کو چاہیے کہ جب لگام اوّل جس کا ذکر ہوچکا ہی گھوڑے کے سر پر لیجاوین اُسوقت اُسکو قربوس زین سے پھندالین اور ملائمت سے کھینچکر دونوطرف اِسطرح عنان کو برابر رکھے کہ کسی طرف کم اور کسی طرف زیادہ ہرگز نہ ہو - اگر دوسری قسم کی لگام کے جس کا ذکر ہوچکا ہی ڈھیل گھوڑے کے منہ کے اندر ہو اور جانور کے سر پر اسکی رگڑ لگتی ہو تو آہستہ روی مین لگام کو اسطرح رکھے کہ جانور کے سینہ کے برابر رہے اور چپکا کھڑے ہونے کے وقت داہنی طرف کھینچے اور دوڑانے کی حالت مین اسطرح کھینچے رہے کہ داہنے بائین کسی طرف جھکنے نہ پاوے -

**تیئیسوین فصل** اُس گھوڑے کے لگام دینے کا طریقہ جو لگام نہین چڑھانے دیتا تھوڑا سا نمک ہاتھہ مین لے کر اپنا ہاتھ گھوڑے کے منہ پر لیجاوین اور وہ نمک گھوڑے کے منہ مین دیدین کہ اُسکے مزاج مین نرمی آجاوے پس اُسوقت فورًا لگام چڑھاوین اکثر اشخاص ایسے جانور کو لگام دینے کے وقت بجاے نمک کے شہد چٹاتے ہین -

**چوبیسوین فصل** ایسے گھوڑے پر سوار ہونے کا طریقہ جو اپنے اوپر سوار نہین ہونے دیتا ایسے گھوڑے کو جو اپنے اوپر سوار نہ ہونے دے اُسکے تھان پر لے جاوین اور اُسکے بدن پر اپنا ہاتھ بہت پیار سے پھیرین اور کچھ ایسی حرکتین کرین کہ گھوڑے کو یقین ہوجاوے کہ آپ اُسپر سوار نہ ہونگے بلکہ اسکے تھان پر چھوڑ دینگے پھر اُسکے قریب پہونچکر اپنا ہاتھ اُسکی آنکھون اور گردن پر بہایت پیار کی نگاہ سے پھیرین اور آہستہ سے اُسپر سوار ہون مگر چلانے کی کوشش نہ کرین - بلکہ پہلے اپنے

پاؤن فوراً رکابون مین ڈال کے اپنے تئین اسکی پیٹھ پر خوب جمالین اور چلا دین نہین بلکہ آپ سوار رہین اور گھوڑے کو چند منٹ صرف کھڑا رکھنے کے بعد اتر پڑین تھوڑی دیر کے بعد پھر اسیطرح چڑھین اور اُترین چند روز اسیطرح کرتے کرتے جانور عادی ہوجائیگا اور اپنے اوپر بخوبی سواری ہونے دیگا - وہ گھوڑا جو تھانپر شرارت کرتا ہو یعنے گھاس کو خراب اور ضایع کرڈالے اور اپنے دانتونکو کٹکٹاتا ہو اُسکو مار مار کے اُسکی بدفعلیان دور کرین

**پچیسوین فصل** - اُس گھوڑے کے درست کرنے کا طریقہ جو اپنی گردن جھکائے رکھتا ہو - ایسے گھوڑے کی لگام چڑھا کے تنگ اور زین اُسپر خوب مضبوط کسین اور عنان کو زین مین اسطرح کھینچکر باندھین کہ جانور ایک ہی جگہ بنجنبش و حرکت کھڑا رہے -

## دوسرا مقالہ گھوڑے کی بیماریونکے علاج کا بیان

**پہلی فصل** - اُس گھوڑے کے علاج مین جسکو کھانسی ہو - علامت اُسکی یہ ہو کہ جانور اپنا سر ڈالے رہتا ہو - پیٹ اُسکا نکل آیا ہو - سینے کو اکثر مانتا ہو - کھانستا بہت ہو راستہ نہ چل سکتا ہو **علاج** سرمہ سرخ صفہانی دس مثقال خوب پیس کے تین رطل گرم پانی مین ملائین اور گھوڑے کے حلق مین ڈال کے ہری گھاس اُسکو نہ دیجائے اگر گھاس نہ دستیاب ہو تو سوکھی گھاس بس کو پانی سے تر کرکے دین - گھاس کی جڑین اور تنکے وغیرہ نہین صرف پتیان دینا چاہیے - تین روز اسطرح علاج کرنے مین جانور بالکل صحیح ہوجائے گا **ایضاً** سرمہ شب یمانی خوب پیس کے روغن گل مین ملائین اور گھوڑے کو کھلائین - تین دن مین کھانسی بالکل دفع ہوجائے گی - اگر کھانسی سردی کے سبب سے ہوگی تو پہچان اُس کی یہ ہے کہ رات کو اور سایہ مین رہنے سے اور ہوا سے سرد چلنے کے وقت کھانسی مین زیادتی ہوجائیگی علاج اسکا یہ ہو **علاج** سات انڈے مرغ کے توڑ کے ایک دن اور ایک رات سرکہ مین بھگوئین اور گھاس دینے کے قبل تھوڑا تھوڑا سرکہ انڈے مین

ملاہوا پلائین اگر تین دن مین کھانسی جاتی رہی توخیر ورنہ تین تولہ منقے بیج نکالے ہوئے اور اسیقدر بادیان کوٹ کے اُس سرکے کے ساتھ ملاکے کھلاوین تین دن کھلانے سے کھانسی بالکل دفع ہوجاے گی۔ جو کھانسی گرمی سے ہوگی اُسکی علامت یہ ہی کہ دھوپ کے وقت اور دھوپ مین چلنے سے کھانسی مین ترقی ہوجائیگی علاج اسکایہ ہے **علاج** شکر سرخ اور کتیرا تین تین مثقال خوب پیس کے ایک رطل شیر تازہ مین ملاکے گھوڑے کو کھلائین دو ایک دن مین جانور بالکل صحیح و سالم ہوجائیگا **ایضاً** ایک دستہ سداب ڈھائی رطل روغن کنجد مین جوشش دین اور اتنے عرصہ تک پکائین کہ روغن مین سداب کا مزہ پیدا ہوجائے بعد اسکے روغن کو صاف کرکے رکھ چھوڑین تین دن تھوڑا تھوڑا کھلانے سے جانور بالکل صحیح ہوجائے گا **ایضاً** ایک حصہ نمک اور تین حصہ حرمل طویل سرخ یعنے اسپند پیس کے تھوڑا تھوڑا کھلاوین **ایضاً** خصیے بکرے کے کلے پاے اُسی کی چربی مین خوب پکائین اور جانور کو کھلائین۔ تین دن تک برابر ایک پورے کلے کی یخنی چربی مذکور مین پکی ہوئی کھلانے سے کھانسی بالکل دفع ہوجاتی ہی اور جانور مین بخوبی طاقت اور توانائی آجاتی ہے **ایضاً** حبشی منقے اور حرمل طویل آدھ آدھ پاؤ بادیان چھٹانک بھر خوب پیس کے سات حصہ کرین اور گھوڑے کو آدھی رات سے گھاس یا اور کوئی چیز کھانے کو صبح تک نہ دین آفتاب نکلنے کے بعد ایک جزو آدہ رطل شیرہ خرما مین ملاکے پہلے کھلائین اور پھر ایک حصہ دوا مذکور کا تازے گاے کے دودھ مین گھول کے پلادین **ایضاً** زعفران اور نوشادر دس دس مثقال خوب باریک پیسین اور چار حصے کرین ہر روز ایک حصہ ڈیڑہ ڈیڑہ اوقیہ[1] روغن گاؤ اور تازے گاے کے دودھ مین ملاکے کھلائین **ایضاً** کتیرا مغز بادام شیرین مغز پستہ تین تین اوقیہ آدھ سیر دودھ کو چھٹانک بھر روغن بادام مین بگھار کے

[1] اوقیہ ۲ تولہ تین ماشہ چھ رتی کا ہوتا ہے ۱۲

شکر اور خرما پاؤ پاؤ بھر آمیز کر کے قوام بنائین اور ادویہ مذکور باریک پسی ہوئی ملاکے گرم پانی مین ایک دانگ زعفران گھول کے اسمین ڈالدین جب پکتے پکتے خوب گاڑھا ہوجاے آگ پر سے اُتارلین اور ایک ایک لقمہ روز گھوڑے کو کھلائین **ایضاً** جاڑے کے دنون مین صرف انگور کھلانے سے کھانسی دفع ہوجاتی ہی۔

**پُرانی کھانسی کا علاج** شراب خالص اور روغن گاؤ ایک ایک رطل خوب جوش دیکے رکھ چھوڑین اور تھوڑا تھوڑا روز گھوڑے کو صبح و شام پلایا کرین اگر ادویہ مذکورہ بالا سے کھانسی نہ جائے تو آخر علاج یہ ہے کہ سینہ گھوڑے کا داغ دین

**دوسری فصل** اُس سفیدی کا علاج جو گھوڑے کی آنکھ مین ہوجاتی ہے۔

**علاج** ہڈی آدمی کے سر کی پیس کے تین دن جانور کی آنکھ مین ڈالین یا کسی چونگلے کے ذریعہ سے اُسکی ناک مین بطور ناس کے پہونچائین تین دن مین سفیدی آنکھ کی بالکل جاتی رہے گی **ایضاً** جو کی روٹی تنور مین اتنے عرصہ تک لگی رہنے دین کہ وہ خوب جلکر کوئلہ ہوجاے بعدہٗ اُس کو خوب سرمے کی طرح پیس کے گھوڑے کی آنکھون مین لگا دیا کرین چند روز مین سفیدی آنکھ کی غائب ہوجائے گی **ایضاً** جو پانچ مثقال ہلیلہ و نمک ایک ایک مثقال خوب باریک پیس کے جانور کی آنکھ مین چھوڑ دیا کرین **ایضاً** پوست تخم شترمرغ استخوان زانوے شترمرغ وار وک یعنے بط زبدالبحر ایک ایک مثقال تخم اروک یعنی بیضۂ بط آٹھ عدد مشک خالص کافور جو جو بھر خوب باریک پیس کے آنکھ مین لگائین **ایضاً** جوزبوا ممیران چینی ایک ایک مثقال کافور فلفل چھ چھ مثقال خوب پیس کے آنکھ مین ڈالین یا کسی چونگلے سے ناک کے راستے دماغ مین پہونچا دین **ایضاً** نمک۔ تمر ہند۔ ہموزن پیس کے آنکھ مین ڈالین **ایضاً** بادیان رومی۔ زاج ہم وزن پیس کے آنکھ مین لگائین۔ **ایضاً** سرمہ اصفہانی

پسا ہوا شہد مین آمیز کرکے آنکھ مین لگائین۔ یہ دوا آدمی کی آنکھ مین بھی لگانے سے عجب نفع بخشتی ہے **ایضاً** قسط دریائی چار دانگ پیس کے نیم دانگ مشک اُس مین ملائین اور ایک بوتل مین بھرکے خوب کڑی دانٹ لگائین اور کسی کھیت کے قریب زمین مین دس دن تک دفن رہنے دین بعد اسکے نکال کے شہد ملائین اور جانور کی آنکھ مین لگائین **ایضاً** نمک۔ سرگین سگ۔ شکر سفید ہموزن پیس کے آنکھ مین لگائین یا کسی چونگلے کے ذریعہ سے ناک مین اسطرح پھونکین کہ دماغ تک پہونچ جائے **ایضاً** تخم خیا پیس کے ہر روز صبح کو آنکھ مین لگا دیا کرین۔

**تیسری فصل**۔ اُس گھوڑے کے علاج کا بیان جسکی آنکھ مین زخم ہو جائے اور آنکھ مین سے کالا کالا پانی بہا کرے **علاج** جو کا آٹا روغن گاؤ مین ملا کے ایک کپڑے پر رکھین اور اُس کپڑے کو گھوڑے کی آنکھ پر باندھین۔ پانچ دن تک برابر ہر روز نیا نیا بنا کر باندھین اور پھر زنجبیل۔ نمک۔ قند سرخ ہم وزن پیس کے کپڑے پر رکھ کے اُسیطرح اُسکو بھی باندھین۔ زمانہ استعمال مین ہر روز جانور کے کان روغن گاؤ سے چرب رکھین اور تھوڑا تھوڑا روغن اُسکے کانون مین بھی تین مرتبہ دن بھر مین ڈالا کرین۔ جراحت اور ناخنہ اور سفیدی چشم وغیرہ سب بالکل دفع ہو جائے گی **ایضاً** اُس گھوڑے کا علاج جسکی آنکھین بسبب کالے پانی اُترنے کے جاتی رہی ہون اسطرح کرین کہ توبڑہ اُسکے منہ پر چڑھا کے آب روان مین اُسے لیجا کے صبح شام تک برابر کھڑا رکھین تین روز مین آنکھین روشن ہو جائین گی اور کالے پانی وغیرہ کا خلل بھی سب اکبارگی دفع ہو جائے گا۔

**چوتھی فصل**۔ اُس گھوڑے کا علاج جسکی آنکھ مین ناخنہ ہو گیا ہو۔ **علاج** ناخنہ کا پردہ یا جھلی نشتر سے نکال کر کپڑا روغن گاؤ مین چرب کیا ہوا اُس پر

باندھ دین **ایضاً** اگر اس خوف سے کہ شاید بذریعہ نشتر ناخنہ کی جھلی نکالنے سے نا سور نہ ہو جاے اُس جھلی کا کاٹنا پسند نہ کرین تو اُسکے لیے دوسری ترکیب یہ ہی کہ زعفران مشک ۔ سنبل الطیب ۔ انزروت ۔ صبر زرد نیل دیسی چھ چھ مثقال ۔ ہلیلہ زرد ایک عدد خوب پیس کے دو مثقال شہد مین ملائین اور آنکھ مین دو ایک دن جانور کے لگائین ۔ ناخنہ اور کالے پانی اُترنے کا خلل بھی اگر ہوگا تو سب دفع ہو جاے گا ۔

**ایضاً** اگر ناخنہ کا رنگ زرد ہو تو اسکا یہ علاج ہی کہ ایک یا دو عدد بچھوے کے خشک کر ڈالین اور خوب باریک پیس کے گھوڑے کی آنکھ مین لگائین **ایضاً** اگر کسی چیز کے پڑ جانے سے یا اور کسی وجہ سے گھوڑے کی آنکھ کی رگین سُرخ ہو گئی ہون تو تھوڑا سا خون گھوڑے کی آنکھ سے بذریعہ نشتر نکالین اور بعد اسکے جو کا آٹا بیضۂ مُرغ مین ملا کے مرہم سا بنائین اور آنکھ پر لگائین **ایضاً** اگر تیز ہوا چلنے سے کوئی گزند گھوڑے کی آنکھ کو پہونچا ہو تو ہلیلہ زرد ۔ زرد چوبہ ۔ کف دریا ۔ ہم وزن پیسکے پانی مین گھول کے آنکھ مین لگائین ۔

**پانچوین فصل** اُس گھوڑے کے علاج کا بیان جس کا دماغ خراب ہو سر اُس کا سنگین ہو گیا ہو ۔ علامت اُسکی یہ ہی کہ جانور کی سانس بہت چڑھے بدن خشک ہو جاے روز بروز حال اسکا غیر ہوتا جاے اور پانی اُس سے نہ پیا جاے **علاج** زعفران ۔ نوسادر دو دو مثقال خوب باریک پیس کے شکر مین ملائین اور چار دن تک برابر صبحکو کھلائین **ایضاً** نمک صاف ۔ صبر زرد ہم وزن پیسکے اُسکی ناک مین بذریعہ چونگلے کے ناس دین اور سر اُسکا اوپر کی جانب کو اُٹھاے رکھین کہ ناقص پانی اسکی آنکھون سے خوب بہکر نکل جاے ۔ دوسرے دن گھاس نہ دین تاکہ گندگی اور خرابی دماغ کی بالکل جاتی رہے **ایضاً** چار انڈون کی زردی آدھے رطل روغن گاو تازہ مین خوب ملا وین اور گھوڑے کے حلق مین ڈال کے توبڑہ چڑھا وین کہ اُس کی بو

بخوبی اُسکے دماغ مین پہونچے اور دماغ اُسکا کھل جاے اور خراب ٹھنڈا پانی اُسکے دماغ
کا سب بہکر نکل جاے مگر اِس عمل کے کرنے سے خون اُسکی ناک سے بہے تو ناک اور منہ کو
تھوڑی دیر خوب مضبوط ہاتھ سے پکڑے رہین خون بہنا موقوف ہوجاے گا۔

**چھٹی فصل**۔ اُس گھوڑے کا علاج جسکا سر درد کرتا ہو۔ علامت اسکی یہہ ہی کہ جانور
اپنے تئین دے دے مارے اور اُچھلا کرے اور مزاج اُسکا ایک حال پر نہ رہے اور
آنکھون کی روشنی مین فرق آجاے **ایضاً** زرد چوب شکر سفید۔ شاہترا دس
دس مثقال پیس کے سات من پانی مین ڈال کے اتنا پکائین کہ ایک تہائی پانی
جلجاے اور دو تہائی باقی رہجاے پس اِس کل پانی کو تین دن کے عرصہ مین پلائین درد سر
جانور کا بالکل دفع ہوجاے گا **ایضاً** چند کا پتہ اور پہاڑی بکری کا پتہ لیکے دونون کو
ملائین اور جانور کی ناک مین ڈال کے بطور ناس اُسکے دماغ تک پہونچائین **ایضاً** جو گھوڑا
بدخلق اور جاموش ہو خصوصاً جاموش جس کو پیدائشی خصلت ہو اُس کا علاج یہ ہی
کہ خون فاسد اُس کا نکال کے پہلے تنقیہ کرین اور کفتار یعنے گیدڑ کا پتا اُسکے حلق مین
ٹپکائین فوراً شرارت اُسکی دفع ہوجاے گی۔ دوسرا علاج اُس کا یہ ہی کہ چربی کو پگھلا کے
جو اُسمین خوب چرب کرین اور جانور کو روز صبح و شام کھلا دین چند روز مین اُسکی تندی
اور جموشی اور بدفعلی سب جاتی رہے گی۔

**ساتوین فصل** اُس گھوڑے کا علاج جو گھانس نہ کھاتا ہو **علاج** طعام تین وقیہ
پیس کے ایک رطل روغن گاؤ مین ملائین اور گھوڑے کے حلق مین ڈالین تھوڑا
سا اُس مین سے لے کر اُسکی زبان پر خوب ملین۔ بعد اسکے کاغذ کا دھوان اُسکے
دماغ مین پہونچائین اور روغن گل ناک مین ڈالین دو تین دن اِس عمل کے
کرنے سے گھوڑا ضرور گھانس کھانے لگے گا۔ **ایضاً** شکر چار رطل روغن
گاؤ دو رطل خوب ملا کے تھوڑے پانی مین گھولین اور گھوڑے کو پلائین دوا ایک

دن مین جانور گھانس بہت شوق سے کھانے لگے گا - اگر جانور کے گلے مین کسی وجہ
سے تنگی آگئی ہو اور اُسکی وجہ سے گھانس اُس سے نہ کھائی جاتی ہو تو اُس کا علاج
یہ ہی کہ جند بیدستر - حلبہ - حرمل طویل ایک ایک اوقیہ کر دیا آدھ اوقیا لہسن کے جوے
چھلے ہوے دو عدد سب کو پانی مین خوب جوش دیکے چھان لین اور تین روز صبح شام
اسکے حلق مین ٹپکائین گلے کی تنگی بالکل جاتی رہے گی اور جب گلو اُسکا فراخ ہو جائیگا
تو گھانس اسقدر خواہش سے کھائیگا کہ چند ہی روز مین بہت فربہ اور تیار ہو جائیگا -
دوسرا علاج گھوڑے کو فربہ کرنے کا یہ ہی کہ خرگوش کی چربی اور بکری کی چسیربی
ہم وزن پگھلا کے دس دن تک برابر حقنہ کرتے رہین بہت ہی جلد جانور فربہ ہو جائیگا
جو گھوڑا دانہ یا گھانس کے رہے اور اِس وجہ سے گھانس نہ کھاے تو اُسے ڈیڑھ اوقیہ
روغن گاؤ مین تین اوقیہ شکر ملا کے کھلائین فوراً گھانس کھانے لگے گا اور خوب چاق
ہو جاے گا **ایضاً** قند سرخ - زنجبیل - ہلیلہ زرد - دس دس مثقال - بیخ بادیان
رومی - حرمل طویل سرخ - انگدان تین تین مثقال خوب باریک پیسین اور ایک رطل
شراب مین ملا کے رات بھر رہنے دین صبح کو چھانین اور چار رطل تازہ پانی اُس مین
ملا کے ایک ایک رطل چار دن تک برابر کھلائین - جانور گھانس بخوبی کھانے لگے گا
**ایضاً** شکر سفید روغن گل مین ملا کے ناس دین دل جانور کا طاقت دار ہو جائیگا
فرحت اور تازگی مزاج مین پیدا ہوگی اور گھانس بہت شوق سے کھاے گا -
**ایضاً** سانپ کی کیچل کو خوب ہاتھ سے مل ڈالین اور جو کے آٹے مین ملا کے
کھلائین -

**آٹھوین فصل** - اُس گھوڑے کا علاج جسے گھانس مفید نہ ہوتی ہو اور نقصان
کرتی ہو کہ جانور دُبلا ہوتا جاے - علامت اسکی یہ ہی کہ پیٹ اسکا پیچ کہ بالکل پیٹھ مین
لگ جاے - کمر اُسکی دُبلی ہو جاے اور کتنی ہی گھانس کھاے مگر اُس کھلائی کا

اثر کچھ اُسکے بدن پر نظاہر ہو **علاج** حلبہ چھ ماشے کردیا حرمل طویل تین تین ماشے لہسن چھلا ہوا ایک جوا پانچ رطل پانی مین ایک کنکری نمک ڈال کے خوب ملائین اور گھوڑے کو پلائین **ایضاً** کلہ گوسفند فربہ۔ کشنیز خشک۔ بادیان رومی پانچ پانچ تولہ آٹھ من پانی مین اتنے عرصے تک جوش دین کہ نصف پانی باقی رہجائے اُس پانی کے تین حصے کرکے ایک حصہ روز تین دن تک جانور کو پلائین خون گوسفند دو اوقیہ شکر سفید چار اوقیہ زعفران بادیان رومی ایک ایک مثقال سب کو ملاکے تین حصہ کرین اور ایک ایک حصہ تین دن تک گھوڑے کو کھلائین بہت جلد فربہ ہو جاے گا **ایضاً** جندبیدستر حلبہ ایک ایک اوقیہ ایک سیر دھوسے ہوسے جو مین ملائین اور صبح شام جانور کو کھلائین۔ **ایضاً** اشنان آدھ پاؤ پندرہ سیر پانی مین جوش دے کے ہاتھ پاؤن گھوڑے کے روز دھویا کرین اور بعد اسکے موم پگھلا کے روغن گل مین ملائین اور تمام بدن پر مالش کرین چند دنون مین جانور خوب فربہ اور تیار ہو جائیگا **ایضاً** جو صفرا کے غلبہ سے لاغر ہوگیا ہو اور گھانس وغیرہ کھانے سے فربہی اُس پر نہ آتی ہو اُسس گھوڑے کا علاج یہ ہے کہ بورہ ارمنی۔ جاؤشیر۔ ریوند آدھ آدھ اوقیہ تھوڑا سا نمک ڈال کے خوب باریک پیسین اور دو رطل پانی مین جوش دے کے چھان لین اور جانور کو پلائین **ایضاً** جس کے پیٹ مین کیڑے ہو جانے کے سبب سے لاغری آگئی ہو اُسکی علامت یہ ہو کہ کمر اسکی بہت لٹک جاے اور قوت اسکی بالکل جاتی رہے اور گھانس وغیرہ کھانے سے کچھ فربہی نہ آوے اُس کا علاج یہ ہو کہ حلبہ ایک رطل تین رطل جو مین ملاکے تین حصہ کرین اور ایک حصہ روز تین دن تک برابر گھوڑے کو کھلائین۔

**نوین فصل** اُس گھوڑے کا علاج جس پر حرارت غالب آگئی ہو علامت اُسکی یہ ہے کہ جانور سر اپنا ڈالے رہتا ہو۔ ہاتھ پیر اسکے کانپا کرتے ہون۔ راستہ چلنے مین

حاشیہ: نوین فصل گھوڑے کا علاج جسپر حرارت غالب آگئی ہو

بہت کمزوری ظاہر ہو - گھانس بہت کم کھائی جاتی ہو - سانس مشکل سے لیتا ہو آنکھون سے
پانی جاری ہے - نتھنے ناک کے پھولے اور کشادہ رہتے ہون - بدن کبھی گرم کبھی سرد ہو جاتا
ہو **علاج** پہلے ایک رات گھانس نہ دین - صبحکو فصد کے ذریعہ سے تھوڑا خون لین بعد
اسکے زیتون پانچ سیر بیخ خیارتین سیر شاہترہ تین سیر زرنیخ چھ ماشے دس رطل پانی مین
اتنے عرصہ تک جوش دین کہ دو رطل پانی باقی رہجاے پس اسکو چھان کے تین حصہ
کرین ایک ایک حصہ پانی کا تین دن تک برابر گھوڑے کو پلائین اور روز تھوڑا سا
نمک سمون پر اُسکے باندھ دیا کرین **ایضاً** مویز منقے - شاہترہ ایک ایک رطل
کشنیز - جندبیدستر - بادیان ایک ایک اوقیہ دس رطل پانی مین اتنے عرصہ
تک پکائین کہ پانچ رطل باقی رہ جاے بعد اسکے چھان لین اور تین دن تک جانور
کو پلائین -

**دسوین فصل** اُس گھوڑے کا علاج جس کا گوشت دُبلے پن سے گھل کے کھال
بالکل ہڈیون مین لگ گئی ہو - علامت اسکی یہ ہو کہ بدن کی ہڈیان نکل آئی ہون جانور
ضعیف اور کمزور بہت ہو - گھانس بالکل نہ کھائی جاے - سینہ متورم ہو گیا ہو
ناک بالکل سوکھ گئی ہو بدن مین کج آگیا ہو **علاج** پہلے رات بھر گھانس نہ دین
صبحکو روغن گاؤ اور دودھ ایک رطل باہم آمیز کرکے کھلائین - گھانس پھر دن کو بھی
نہ دین بلکہ تھوڑا سا سینگ اور تھوڑے سے بال جلاکے آرد جو مین ملائین اور
بجاے دانہ کے دہی کھلائین - **ایضاً** چربی بکری کی تازی ایک رطل تین اوقیہ
شکر مین ملاکے ایک رطل روغن کنجد ڈال کے تھوڑا پانی ملائین اور تین دن تک
گھوڑے کو پلائین - **ایضاً** عصر کے وقت سینگ اور بالون کی دھونی دینا بھی
جانور کی لاغری مٹادیتا ہے - **ایضاً** پہلے ہر روز شام کو تین دن تک برابر
ایک رطل روغن گاؤ جانور کو کھلائین بعد اسکے پھر تین روز تک برابر ساٹھ

انڈے ایک رطل روغن کنجد مین ملاکے کھلاتے رہین **ایضاً** اگر گھوڑے کے کفل مین تشنج پیدا ہوگیا ہو تو نسخۂ مذکورہ بالا کا استعمال کرین اور کشنیز پانچ مثقال - اشنان تین تولہ چانول چھٹانک بھر خوب باریک پیس کے سرکہ - روغن گاؤ - دو دو رطل مین ملاکے کفل اور کل بدن پر مالش کرین - تمام اعضا نرم اور صحیح ہوجائین گے -

**گیارھوین فصل** - اُس گھوڑے کا علاج جسکی طبیعت اکثر پانی کے ساتھ جو کھانے سے بگڑ کر مضمحل ہوجاتی ہی علامت اُسکی یہ ہی کہ ہاتھ پیر جانور کے درک کرتے ہین - منہ مین خم آجاتا ہی آنکھون مین نیند ہر وقت بھری رہتی ہی - راستہ نہین چل سکتا - پیشاب کا رنگ سُرخ ہوتا ہی - سر سوج جاتا ہی - بدن مین طاقت نہین رہتی - پانی بالکل پیا نہین جاتا علاج اسکا یہ ہی کہ اسفلاج اور نمک پیس کے اُسکی آنکھ پر باندھین اور ایک دن پانی بالکل نہ دین دوسرے دن سفیدی بیضہ مرغ تین اوقیہ ہم وزن روغن گاؤ مین خوب ملاکے کھلائین - **ایضاً** صبر زرد نشاستہ - دس دس مثقال قدرے نمک خوب پیس کے کسی چونگلے کے ذریعہ سے ناک مین پھونکین اور سر جھکائے رکھین کہ پانی ناک سے ٹپکنا شروع ہو پس دیکھتے رہین کہ جب پانی ٹپکنا موقوف ہوجاے ایک رطل روغن گاؤ مین پانچ زردیان انڈے کی ملاکے تین چار دن تک کھلاتے رہین سب بیماری جانور کی بالکل دفع ہوجاے گی **ایضاً** زعفران - زردچوبہ - نوشادر دو دو مثقال خوب پیسکے پانی مین ملائین اور جانور کو کھلائین **ایضاً** - نوشادر تین مثقال تھوڑے سے تخم کرفس کے ساتھ خوب پیس کے پانی اور گھی مین ملاکے کھلائین -

**بارھوین فصل** جو غذا کی بے ترتیبی اور بے اعتدالی سے بیمار ہوجاے اُس گھوڑے کا علاج - اکثر ایسا ہوتا ہی کہ گھوڑا کوئی چیز ایسی کھانے سے جو اسکے مزاج

کے موافق نہ ہو بیمار ہو جاتا ہے مثلاً پانی اور جو وغیرہ اگر بے وقت گھوڑے کو
دیے جائین تو فوراً نقصان کرینگے جیسے اگر گھوڑا دوڑ سے چلا یا آیا ہو تو چاہیئے
کہ اسکو فقط اُسوقت جو کھلاویں اور پانی ہرگز ہرگز نہ دین۔ بعض شخص یہ خیال
کرتے ہین کہ دانا تو کھا چکا ہے اب پانی اسکو نقصان نہ کریگا مگر یہ نہین ہوتا اگر
دانے کے بعد بھی پانی دیدیا جائیگا تو کوئی نہ کوئی مرض پیدا ہو جانے کا احتمال ضرور
ہے۔ قاعدہ کلیہ یہ ہے کہ مسافت طے کرنے کے بعد پانی ضرور ضرر کرتا ہے اور یہی پانی پلا دینا
سبب مرض کا ہوتا ہے۔ اگر سوار ہونیکے وقت گھوڑے کو دانا اور بعد دانے کے پانی
وغیرہ پلایا جاوے اور پھر سواری لیجاوے تو کوئی ہرج نہ ہوگا۔ یعنے یہ وقت دانے
کیساتھ پانی دینے کا ناموافق اور نامناسب نہین ہے۔ مسافت طے کرنے کے بعد
پانی دینے کیلیے بلحاظ موسم تھوڑا توقف ضرور کرنا لازم ہے مثلاً اگر منزل پر شام کو پہونچنا ہو
تو اُسوقت صرف دانے ہی پر جانور کو رکھین اور پانی صبحکو پلائین تاکہ جانور سردی اور
گرمی کی بیماری سے محفوظ رہے اگر غلطی سے کبھی ایسا ہو جاوے کہ بعد مسافت طے کرنیکے
پانی جانور کو پلا دیا جاوے تو چاہیے کہ معاً اسپر سوار ہو کر کسیقدر دوڑائین کہ وہ پانی
جو جانور نے پیا ہے پسینہ ہو کر اسکے بدن سے نکل جاوے یعنی چند منٹ دوڑانے
کے بعد اتر پڑین اور سائیس سے کہین کہ گھوڑے کو ٹہلا دے اور جسوقت تک کل
عرق اور پسینہ اُسکے بدن کا خشک نہ ہو جاوے ٹہلانے سے باز نہ رہے۔ اگر غلطی سے
مسافت طے کرنے کے بعد پانی جانور کو دیدیا جاوے اور جو طریقہ کہ اوپر بیان ہوا ہے
عمل مین لانے کی نوبت نہ آوے اور گھوڑا خاص ایسے وقت پانی ہی دینے کے سبب سے
مرض مین مبتلا ہو جاوے تو دوسرے یا تیسرے دن اُسکے چارون ہاتھ پیرونکی فصد
لیوین اور تھوڑی دیر کسیقدر آہستہ آہستہ ٹہلا دین اور تھوڑی دور کسی قدر دوڑائین
کہ مادہ ناقص اُسکا سب تحلیل ہو جاوے اگر اس عمل کے کرنے سے بھی مادہ تحلیل نہو سکے

تو اسکا علاج یہ ہو کہ ایک رطل تیل کے چار حصہ کرین اور ایک حصہ مین ایک رطل پرانا سرکہ ملا کے چار دن تک جانور کو پلائین اور جو یا گیہون کھانے کو دین مرض بدن سے فوراً زائل ہو جائے گا۔ اگر مرض پُرانا ہو گیا ہو تو بیس من پانی کو اتنے عرصہ تک جوش دین کہ ایک تہائی جل کے دو تہائی باقی رہجاے بعد اُسکے اُسی پانی سے حقنہ کرین اور سوار ہو کر اتنا دوڑائین کہ عرق عرق ہو جاے۔ دوسرے دن وہ شراب پانچ من سرگین کبوتر ایک رطل باہم آمیز کر کے حقنہ کرین اور سوار ہو کے اسقدر دوڑائین کہ جانور عرق عرق ہو جاے اِن دونون دنون مین صرف دھوے ہوے جو کھلائین اور گھانس وغیرہ کچھ ندین پس دو ہی دن مین سب بیماری فوراً بدن سے دور ہو جاے گی۔ اگر پانی پینے کے بعد جانور جب گھانس کھاے اور اسوقت اُسکے مزاج مین ایسا فتور پیدا ہو جاے کہ پشتکین مارنے لگے اور اُچھل کود کے سوا اور کچھ نہ کرے یہان تک کہ دیکھنے والون کو کامل یقین ہو جاے کہ جانور دیوانہ ہو گیا تو علاج اسکا یہ ہو کہ تھوڑا کند رچند رطل روغن گاؤ مین ملا کے تین دن تک جانور کو کھلائین اور گھانس بالکل نہ دین سب دیوانگی اسکی بالکل دفع ہو جاے گی **ایضاً** نشاستہ پانچ مثقال پانی مین ڈال کے خوب جوش کرین اور اسی پانی مین جو بھگو کے جانور کو کھلائین دیوانہ پن دور ہو جاے گا اگر کسی ناموافق چیز کے کھانے سے جانور کو دست آنے لگین تو صرف جو کھلانا دست اُسکے بند کر دے گا **ایضاً** اگر دستون مین گھانس غیر منہضمہ نکلتی ہو تو چار رطل خرمے چار رطل پانی مین پکا کے کھلائین۔ اگر خطمی کھانے سے گھوڑے کے بدن مین سستی پیدا ہو گئی ہو تو شراب خالص دو من تھوڑی کر کے اُس کو پلائین اور روغن گل دو مثقال تیز سرکہ مین ملا کے اُسکے کل اعضا پر ملین بعد اُسکے تمام بدن اُسکا روغن گاؤ سے چرب کرین اور دس مثقال زنجبیل روغن گاؤ مین پکا کے اُسکے ہونٹون پر خوب ملین۔

تیرھوین فصل جب مادہ اسپ کا مزاج حرارت اور گرمی کے غلبہ سے نادرست ہوگیا ہو تو اوسکی یہ علامت ہے کہ کھال اُس کی خشک ہوجاوے سر اُس کا نیچے لٹکا رہے روئین بدن کے کھڑے ہا کرین اور کسیقدر لاغر و ناتوان ہوجائے علاج اُسکا یہ ہے کہ تھوری ریوند چینی جو کے آٹے مین ملا کے برف مین ڈالدین اور جب برف گھل کے پانی ہوجائے اُس وقت اُسکا حقنہ کرین فوراً گرمی اور حرارت مادہ اسپ کی دافع ہوجائیگی ایضاً تھوڑا جاؤشیر او فلفل کوٹ کے کھلائین اور پیاس کے وقت بجائے پانی کی ایک رطل خرما دو رطل دودھ تھوڑی سی سونف ڈال کے چار رطل پانی مین خوب جوش کرین اور پلائین اور اُس پانی مین دو انڈے توڑ کے ملائین اور حقنہ کرین اور یہی انڈے ملا ہوا پانی سر سے پیر تک تمام اعضا پر ملین فوراً اسپ کی حرارت اور گرمی دافع ہوجائیگی ایضاً مراروط ایک طرح کی گھاس ہوتی ہے دو مثقال تھوڑا تھوڑا فوقل جاؤشیر۔ کرویا خوب باریک پیس کے ملائین اور ناک مین چونگلی کے ذریعہ سے ناس دین اور گھاس اگر کھاے تو کھانے دین منع نہ کرین چودھوین فصل جب گھوڑے پر سردی غالب آگئی ہو اُسکا علاج یہ ہے کہ روغن گاؤ۔ نوشادر۔ اسفاناخ۔ صبر زرد۔ دو دو مثقال کی گولیان بنائین اور ہر روز صبح کو ایک گولی کھلائین ایضاً جس جگہ چھوٹے بچے نے پیشاب کیا ہوا اُسی جگہ کی مٹی کھرچ کے آگ پر رکھین اور دھوان اُسکا جانور جانور کی ناک مین پہونچائین اور اصطبل مین کسی مقام پر اس مٹی کو تھوڑا تھوڑا جلاتے رہین تاکہ دھوان نکل نکل کے جانور کے تمام بدن پر لگے ایضاً روغن گاؤ ایک رطل سیر مقشر تین اوقیہ باہم ملا کے تین دن تک کھلائین اور تھوڑا سا اس کی ناک کے آگے آگ پر ڈال کے سلگائین کہ دھوان اُسکا گھوڑے کے دماغ مین بخوبی پہونچے پندرھوین فصل جب گھوڑے کو گرمی کے موسم کی حرارت نے پریشان اور بیمار کیا ہو اس کی علامت یہ ہے کہ سر اور گردن اس کی خشک ہو آنکھین چھوٹی پڑ جائین کان بڑے ہوجائین بدن بالکل سرد ہوجائے ہر گھڑی آنکھین پھاڑ پھاڑ کے ایک مقام پر ٹکٹکی باندھ کے کچھ دیر دیکھتا رہے اور حواس اُس کے مکدر اور صورت اس کی متوحش ہو علاج اس کا یہ ہے کہ حرمل۔ جاؤشیر۔ کندر زرد چوب۔ زعفران۔ قاقلہ۔ شیطرج۔ دو دو مثقال دس رطل پانی مین اتنے عرصہ تک جوش دین کہ کل پانی چوتھائی حصہ باقی رہ جائے اس پانی کو صاف کر کے تھوڑا تھوڑا

جانور کو دن بھرمین تین مرتبہ پلائین فوراً مزاج جانور کا درست ہوجائیگا اور اگر اس سے فائدہ کم ہو تو دولے مذکور کو وزن مین زیادہ کردین یا دن بھرمین چار پانچ بار استعمال کرائین اگر گھوڑے پر سردی موسم کی غالب ہوگی تو وہ سست اور مضمحل رہیگا اور آنکھین بند رکھے گا۔ علاج اس کا یہ ہے کہ کان اور پیٹ اور بغل کے نیچے کا حصہ اُس کا داغ دین داغنے کے بعد سردی وغیرہ کی شکایت بالکل دافع ہوجائیگی اور جانور صحیح ہوجائے گا۔ اور شناخت تندرستی کی یہ ہے کہ جانور اپنی آنکھین کھولیگا کان اپنے کھڑے کریگا۔ اچھے ہوجانے پر پانچ دن تک جو ہرگز نہ دیوین صرف گھاس ہی پر رکھین تھوڑی راکھ پوٹلی مین باندھ کے کسی برتن مین ڈالدین اور پانچ رطل پانی اُسمین بھردین اور یہی پانی جانور کو پلائین اگر نہ پئے تو اس کو اور پانی نہ دین جب خوب پیاسا ہوگا تو خواہ مخواہ اسی پانی کو پی لیگا **سولھوین فصل** جس گھوڑے کو قولنج ہوجائے اُس کا علاج قولنج ہوجانیکی علامت یہ ہے کہ جانور کبھی اپنے تئین زمین پر ڈالدے اور چپکا پڑا رہے اور کبھی ایکبارگی اُٹھ کھڑا ہو اور اپنے تئین زمین پر نسے مارے اور گردن کو ٹیڑھا کرے اور آنکھین کبھی بند کرے۔ اور کبھی کھولدے اور سر اپنا خوب ہلاوے اور کھال بدن کی سمیٹے علاج اس کا یہ ہے کہ شراب دو رطل۔ تھوڑا اسانیل کا پانی۔ ایک کلہ سور کا۔ آدھ مثقال ہینگ سب کو ملا کے خوب پکائین اور دو انڈے اوپر سے ملا کے جانور کو کھلائین اور گھاس اُسدن نہ دین معاً جانور صحیح ہوجائے گا **ایضاً** جلسہ ایک اوقیہ۔ تھوڑے خرمے اور گل خیرو تین اوقیہ روغن کنجد مین ملا کے پانی مین گھولین اور خوب چھان کے جانور کو پلائین **ایضاً** وہ ترکیب ہے جس کو حکماء روم نے دفع قولنج اسپ کے واسطے بہت ہی خوب لکھا ہے اور تجربے سے نہایت مفید پایا ہے تین رطل پانی مین تین اوقیہ نمک ڈال کے خوب جوش دین اور جانور کو تھوڑا تھوڑا کرکے سب پلادین تھوڑے عرصہ مین ریاح اس کے پیٹ سے اخراج ہونگے اور پیشاب آئیگا پس فوراً جانور کی طبیعت بحال ہوجائیگی **ایضاً** ہلیلہ زرد اصفہانی خوب پیس کے ناس دین **ایضاً** تھوڑی راکھ پانی مین گھول کے حقنہ کرین **ایضاً** ہاتھ کو روغن مین چرب کرکے جانور کی مقعد مین ڈال کے گھاس وغیرہ اُس کے پیٹ کے اندر سے نکالین اُسی وقت

اچھا ہو جائے گا **ایضاً** ایک رطل روغن گاؤ گرم کرکے تین من پرانی شراب اُس مین ملائین اور
جانور کو پلائین تھوڑا سا لہسن پیس کے جانور کی مقعد پر مل کے دریا یا تالاب کے اندر لیجائین اور
ریاح پیٹ کے نکل جائین گے **ایضاً** شیرہ خرمائے خام پانچ من سرگین کبوتر ایک رطل باہم آمیز کرکے
پانی مین گھولین اور حقنہ کرین اور اُسدن بجائے جو کے گیہون کھلائین **ایضاً** ہلیلہ زرد مویز منقے
پنج بادیان نمک سیاہ پندرہ رطل پانی مین اتنے عرصہ تک جوش دین کہ صرف چھ رطل پانی باقی
رہجائے اور یہی پانی تھوڑا تھوڑا چھان کے جانور کو پلائین اگر نہ پئے تو حقنہ کرین۔ کہتے ہین۔ کہ
آدمی کو بھی اس قولنج کے مرض مین دوا مذکورہ خوب نفع کرتی ہے **ایضاً** آیہ قرآنی جسے ہم ذیل
مین لکھتے ہین بصدق دل پڑھین اور پانی پر دم کرکے وہ پانی گھوڑے کو پلائین فوراً اللہ تعالیٰ
شفا عنایت فرمائیگا بسم اللہ الرحمن الرحیم ثم قست قلوبکم من بعد ذالک فھی کالحجارۃ او اشد
قسوۃ وان من الحجارۃ لما یتفجر منہ الانہار وان منہا لما یشقق فیخرج منہ الماء وان منہا لما یہبط من خشیۃ اللہ
وما اللہ بغافل عما تعملون **سترھوین فصل** جو گھوڑا بادسرخ کے عارضے مین مبتلا ہو جائے اس کی
علامت یہ ہے کہ پیٹ مین اُس کے ریاح بھر جائے پیشاب بند ہو جائے اگر تھوڑا بہت پیشاب
ہو بھی تو بہت وقت سے ہو جانور تکلیف کے مارے اپنے تئین زمین پر دے دے مارے
اور اپنے پہلو کی طرف سر کرکے تھوڑی دیر تک چپکا پڑا پڑا آنکھین پھاڑ پھاڑ کے دیکھتا رہے اور پھر
ایک بارگی تکلیف کے مارے تڑپ اوٹھے علاج اُسکا یہ ہے کہ دس رطل پانی تین رطل شراب ایک
رطل بکری کی چربی ایک مثقال نمک تھوڑا سا جو کا آٹا ملا کے پکائین اور حقنہ کرین۔ اور بعد
اس کے ایک رطل آب کشنیز پلائین اور ایک دن صرف گھانس ہی پر جانور کو رکھین دانہ وغیرہ
کچھ نہ کھلائین **ایضاً** پہلے تین دن تک گھاس نہ دین بعد اس کے زہرۂ گاؤ کو تین دانگ
دودھ مین گھول کے پلائین **ایضاً** بورۂ ارمنی ایک شبانہ روز سمون پر باندھین اور
جسوقت کھولین اُس وقت تھوڑا سا نمک اُسپر ملین **ایضاً** مویز منقے بادیان کوٹ کے
شہد مین ملا کے ہر روز صبح کو کھلا دیا کرین **ایضاً** سور کے بچے کا خون کھلانے سے

اسی وقت جانور تندرست ہو جاتا ہے تخم کدو سرکہ روغن گل یا روغن زیتون باہم ملا کے جانور کو
کھلائین **اٹھارھوین فصل**[۱۸] جو گھوڑا باد تقطع کی بیماری مین گرفتار ہو جائے اُسکی علامت یہ ہے کہ
پیٹ اور سینہ اُسکا متورم ہو جاے پیشاب شواری سے ہو اُٹھے اور گر پڑے بدن اُس کا
پسینے مین ڈوبا رہے علاج اس کا یہ ہے کہ دو رطل آدمی کا پیشاب ایک رطل آب قاقیرہ تھوڑا
پاتی مولی کا تھوڑا کھیرے کا ایک متقال بادیان ڈال کے خوب جوش دین اور پلائین بعد اسکے
زانو کے اندر جو دو رگین ہوتی ہین اُن سے خون لین اور چند ساعت کے بعد چھ رطل پانی
مین نمک ڈال کے جوش دین اور حقنہ کرین اور ہاتھ پیر اُسکے روغن شطرج ہندی سے چرب کرین
**اونیسوین فصل**[۱۹] جس گھوڑے کے پیٹ مین درد ہو اُسکی علامت یہ ہے کہ اُسکی آنکھ اور ناک
سے پانی بہے اور گھاس بالکل نہ کھائے اور کمزور بہت ہو جائے علاج اُسکا یہ ہے کہ منھ جانور
کا کھینچکے زبان اُسکی باندھین اور اگر زبان متورم ہو تو نہ باندھین بلکہ زبان کے نیچے سے
تھوڑا سا خون لین ورم فوراً دفع ہو جائے گا۔ علاوہ اس کے کانون کی جڑین داغ دین **ایضاً**
حرمل سفید حبۃ الخضرا ایک ایک متقال لیکر روغن گاؤ تازہ مین ملا کے کھلائین **ایضاً** اگر کوئی گھوڑا
مٹی کھانے کی عادت سے بیمار ہو جاوے تو اُسکا علاج یہ ہے کہ ایک رطل نمک دو من پانی
مین ملا کے اس کو پلا دین اور خوب دوڑائین کہ عرق عرق ہو جاوے **ایضاً** اگر کوئی موقع پر
حالت سفر مین مٹی کھانے کے سبب سے جانور بیمار ہو جاوے تو بادیان رومی کشنیز قند سرخ ایک پوٹلی
مین باندھ کے اس کی لگام مین لٹکا دین کہ جانور راستہ چلتا جاے اور کھاتا جاے بس راستہ
چلتے ہی چلتے بیماری دفع ہو جائیگی **ایضاً** اگر قبض کے سبب سے جانور بےچین ہو تو نمک پانی کا
حقنہ کرین اور خوب دوڑائین پس فوراً لید کرکے جانور چاق ہو جائیگا **ایضاً** جس گھوڑے کا
پیشاب بند ہو اُسکا علاج یہ ہے کہ لیکر شراب ایک رطل روغن گاؤ کہنہ خوب ملا کے کھلائین اور
سوار ہو کے خوب کودائین اگر موقع ہو تو نالیان پھندائین فوراً پیشاب ہو جائے گا
**بیسوین فصل**[۲۰] جس گھوڑے کے پیٹ مین کیڑے پڑجانے کے سبب سے درد ہو علامت

اونکی یہ ہے کہ روئین اُس کے گل بدن کے کھڑے رہتے ہون اور عضو تناسل کھینچ جاے کھال پر
خشکی ظاہر ہو۔ گردن بہت کھلجاوے اور باوجود ان سب باتون کے گھاس برابر کھاے جائے
علاج اُسکا یہ ہے کہ حلبہ سستہ روغن کنجد ایک ایک رطل ملا کے جو کے ساتھ جانور کو تین دن تک
برابر کھلائین سب کیڑے پیٹ سے لید کے ساتھ نکل جائینگے ایضاً روغن گاؤ ڈھائی رطل سنار کی
ایک رطل خوب ملا کے جانور کو کھلائین ایضاً مویز سیاہ حلبہ ایک ایک رطل قرطم بادیان رومی کشنیز
خردل سرخ ایک ایک مثقال کوٹ پیس کے جانور کو کھلائین سب کیڑے پیٹ کے فوراً نکل جائین گے
ایضاً تین رطل پانی پہلے جوش دیکے چھان لین اور اُسمین ایک مثقال صبر زرد تین اوقیہ روغن ملا کے
جانور کو پلائین سب کیڑے فوراً لید کے ساتھ پیٹ سے نکل جائین گے ایضاً گیہون شراب کہنہ مین
بھگو کے جانور کو کھلائین چار روز مین پیٹ کیڑون سے بالکل پاک اور صاف ہو جائے گا
اکیسوین فصل[۲۱] کاہل گھوڑے کا علاج بعض گھوڑے نہایت سست اور مضمحل رہتے ہین اور کوئی سبب
خاص اُن کی کاہلی اور سستی کا نہین معلوم ہوتا ایسے جانورون کے نسبت بعض داناؤن کے
خیال ہے کہ یہ سستی پیٹ مین کیڑے ہو جانے سے یا کسی دوسری علت شکمی سے ہو جاتی ہے علاج اسکا
یہ ہے کہ دو من گیہون تین من شراب کہنہ مین ایک شبانہ روز بھگو دین اور تین مین اوقیہ یہی گیہون
روز صبح کو کھلایا کرین ایضاً روغن گاؤ دو رطل حرمل طویل ایک مثقال خوب ملا کر جانور کو کھلائین اور
ایک شبانہ روز گھاس بالکل نہ دین دلنے کے وقت جو دودھ مین بھگوئے ہوئے کھلائین۔
چند روز مین کل علتین پیٹ کی دور ہو جائین گی بائیسوین فصل[۲۲] جس گھوڑے کے سر مین کوئی بیماری
یا درد ہو علامت اس کی یہ ہے کہ اُسکی ناک اور آنکھون سے پانی ٹپکا کرے علاج اُسکا یہ ہے کہ ایک رطل
حبۃ الخضرا مین تھوڑا نمک ملا کے کھلائین ایضاً کف دریا حلتیت اشنان سرخ ہوزن پیس کے اس بذریعہ
چونگلی ناک مین پھونکین بیخ عنب الثعلب پیس کے کھلائین تھوڑی جڑ نکو کی کوٹ کے توبڑہ مین ڈالدین
کہ اس کی بو اُسکے دماغ مین پہونچے ایضاً حبۃ الخضرا اشنان کوٹ کے روغن کنجد مین ملائین اور جانور
کو کھلائین کل بیماریان سر کی مثل درد وغیرہ کے دو ہی ایک دن مین دفع ہو جائین گی

**تیئسوین فصل** جو گھوڑا ہوا کھا گیا ہو اُسکی علامت یہ ہے کہ گردن کی کمزوری اور خشکی کے سبب سے سر اُسکا زمین تک نہ جھک سکے آنکھون کے کھولنے اور بند کرنے پر وہ قادر نرہے اور نظر پھیرنے کی قوت بھی جاتی رہے اور آنکھون سے پانی بہت بہے علاج اُسکا یہ ہے کہ ہلیلہ زرد بادیان رومی نمک طعام پانچ پانچ مثقال حلتیت دو مثقال باریک کرکے دو مثقال گرم کئے ہوئے موم مین ملائین اور جانور کو کھلائین ایضاً تھوڑا بنفشہ کوٹ کے چار من پانی مین جوش دین اور چار رطل خرما آمین ملاکے تین حصہ کرین اور ایک حصہ روز تین دن تک برابر جانور کو کھلائین ایضاً تھوڑی گاجرین چار رطل پانی مین جوش دیکے جانور کو کھلائین۔ خوب پیٹ بھر کے دانا جانور کو دینا بھی اکثر اُسکا علاج ہو جاتا ہے ایضاً دونون کان داغ دین اور اندھیرے مقام پر جہان روشنی کا بالکل گذر نہو باندھین اور ہر گھانس ہری ہری کھانے کو دین **چوبیسوین فصل** جب گھوڑے کے بدن مین ہوا بھر گئی ہو اس کی علامت یہ ہے کہ بدن اس کا ٹیڑھا ہو جائے معدہ خراب ہو۔ اپنے تئین زمین پر دے دے مارے بدن اُسکا بالکل سوکھ جائے۔ ہاتھ پیر بالکل سوکھ کے لکڑی کے مانند ہو جائین۔ کمر بالکل کمزور ہو جائے تھنے ناک کے پھولے رہین سانس چڑھا کرے علاج اُسکا یہ ہے کہ دانتون اور چارون ہاتھ پیرون سے خون لین زبان مین اسقدر شگاف دین کہ خون اُس سے بہ نکلے ایک رسی اُسکے ہونٹھون مین باندھکے دوسرا سرا رسی کا اُسکی کاکلون مین اٹکا دین۔ بدن جانور کا روغن سے خوب چرب چرب کر دین ایک شبانہ روز گھاس مطلقاً نہ دین فقط ایک رطل پانی مین تھوڑی بادیان ڈال کے جوش کرین اور پلائین دوسرے دن سرکہ شراب روغن تازہ دودو رطل مین اشتان سرخ پانچ مثقال ملاکے جانور کو پلائین فوراً تندرست ہو جائیگا ایضاً اگر زیادہ اسہال ہے تو تھوڑی چربی بکری کی ٹکڑے ٹکڑے کرکے پانی مین ڈالین اور تھوڑے عرصہ تک پکاکے یہی پانی نیم گرم اُسکے تھن اور نرج پر ٹپکائین ایضاً خرما قند سرخ ایک ایک رطل حلبہ ڈیڑھ اوقیہ حرمل طویل ایک اوقیہ تھوڑا تخم کرنس سب کو ملاکے دس رطل پانی مین جوش دین جب آدھا پانی جل جائے آگ پر سے اوتار کے تین حصہ کرین اور ایک حصہ روز ایک رطل شراب کہنہ مین ملاکے جانور کو پلائین ایضاً جانور کے تمام اعضا پر روغن گاؤ کی مالش کرین تھوڑا روغن گاؤ پگھلا کے کان مین ڈالین

اور تھوڑا روغن گاؤ آگ پر ڈال کے اُسکا دھوان جانور کی ناک مین پہونچا دین **ایضاً** جو گھوڑا بہت محنت کے سبب سے تاؤ کھا گیا ہو اُسکا یہ علاج ہے کہ لفظا اور نمک ملا کے تھوڑی دیر آگ پر لگائین اور تمام بدن پر مالش کرین جسوقت تک جانور چاق ہو جائے اُسوقت تک سواری نہ لین اگر ممکن ہو تو تنہا نہین بلکہ اصطبل مین اور گھوڑون کے ساتھ باندھین **ایضاً** جس جانور کے ہاتھ مین ضرب آگئی ہو یا کچل گیا ہو اسکا علاج یہ ہے کہ حب الخروع یعنی تخم بید انجیر آگ پر سُلگا کے اُس کا دھوان جانور کے دماغ مین پہونچائین تھوڑا سا پیس کے دو تین قطرے ناک مین ٹپکائین۔

**پچیسوین فصل** [۲۵] جب گھوڑے کا عضو تناسل ورم کر گیا ہو علامت اُسکی یہ ہے کہ کبھی لیٹ جائے اور کبھی ایک بارگی اُٹھ کھڑا ہو اور مارے درد کے کفل اس کے بہت سرد اور ٹھنڈے رہین آنکھون سے کم نظر آوے پیٹ باہر نکل آوے علاج اُسکا یہ ہے کہ روغن زیتون اور چربیہ مرغ باہم آمیز کر کے آگ پر گرم کرین اور جانور کے عضو تناسل پر ایک ہفتہ یا دس گیارہ دن برابر ملین بعد مالش کے تھوڑا زیتون جانور کو کھلا دیا کرین **ایضاً** اگر مادہ اسپ کی فرج مین ناسور ہو گیا ہو تو پہلے سرکہ سے خوب دھوئین اور بعد اس کے تھوڑے روغن گاؤ سے چرب کر دین

**چھبیسوین فصل** [۲۶] جب گھوڑے کی سانس پھولتی ہو علامت اُس کی یہ ہے کہ سینہ اُس کا سوج گیا ہو اور گھاس اُس سے نہ کھائی جائے اگر مادہ اسپ ہے تو فرج اُسکی سکڑی ہوئی ہوگی اور کفل اُسکے خشک اور آنکھین اُسکی تاریک ہو گئی ہونگی علاج اس کا یہ ہے کہ تھوڑی رائی پیس کے جانور کی ناک مین بذریعہ چونگلے ناس دین **ایضاً** مر یعنے نیلا قوت کوٹ کے شراب کہنہ مین ملائین اور جانور کو کھلائین **ایضاً** جس جانور کو جذام ہونیوالا ہو اُسکی علامت یہ ہے کہ گردہ اور عضو تناسل اور خصیتین اور رانین اُسکی بالکل سوج جائین علاج اُسکا یہ ہے کہ گھاس اور دانہ سب موقوف کر کے اکثر بنبہ دانہ روغن گاؤ مین چرب کر کے جانور کو تھوڑا تھوڑا چند روز تک کھلائے تو مین جذام مین گرفتار ہونیسے محفوظ رہیگا

**ستائیسوین فصل** [۲۷] جب جانور کے کانون مین عارضہ ہو علامت اُسکی یہ ہے کہ دونون کانونسے پانی بہا کرے آنکھونکی بینائی مین فرق آجائے نیند آجائے نیند بہت بڑھجائے جاگنے کے اکثر بیہوشی ہو جایا کرے

اس بیہوشی مین اگر خرمے کی گُٹھلی اُسکے کان مین ڈالی جائے تو چونکے اور پانی پینے کی خواہش کرے
علاج اُسکا یہ ہے کہ کانون کی جڑین تراش دین اور زخم کو تھوڑی دیر ہاتھ سے مل کے نمک
اُسپر چھڑک دین اور ایک شبانہ روز چپ چاپ بندھا رہنے دین دوسرے دن کل مرض بدن سے
زائل ہو جائے گا ایضاً دو دانگ مشک ایک مثقال شراب کہنہ مین آمیز کر کے ناک مین ڈالین
**اٹھائیسوین فصل** جو جانور بدن پر کسی جگہ ناسور ہونے یا خصیونپر زخم وغیرہ ہونے سے لاغر ہو علاج
اُسکا یہ ہے کہ دس بال جانور کی دم سے توڑ لین اور ایک مٹی کے لوٹے مین تھوڑی آگ ڈالکے وہان
اور جو زیوا اُس آگ پر رکھین جب دھوان نکلنے لگے اسوقت اس لوٹے کا منھ ناسور پر خوب چسپ
کر دین فوراً ناسور اچھا ہو جائے گا پہچان ناسور کے اچھے ہو جانے کی یہ ہے کہ خون رسنا بالکل
موقوف ہو کے وہ مقام خشک ہو جائے اور رووئین اُسپر مثل اور مقام کے جم جائین ایضاً
پہلے تھوڑا روغن زیتون جانور کو کھلائین بعدہ ایک رطل شکر دو رطل دودھ تھوڑے خرمے اور تھوڑا
روغن گاؤ تازہ باہم آمیز کر کے کسیقدر پکائین اور جانور کو کھلائین ایضاً جس جانور کا عضو تناسل
سُست ہو گیا ہو اور ہر وقت باہر ہی لٹکا رہے اور اندر نہ جائے اُسکا علاج یہ ہو کہ دن بھر مین
تین مرتبہ سرکہ سے عضو تناسل کو دھو دیا کرین دو ہی تین دن مین عضو مذکور اپنی حالت اصلی پر آجائیگا
**اُنتیسوین فصل** [٢٩] جس جانور کو جذام ہو جائے علامت اُسکی یہ ہے کہ تمام بدن سے پانی زرد بہا کرے
اور جس مقام سے کہ پانی زرد نکلتا ہو اگر وہ مقام کھجا دیا جائے تو فوراً سرخ سرخ گوشت نکل آئے اور خون بہنا
شروع ہو جائے علاج اس کا یہ ہے کہ زخم پر نورہ یعنے چونا بھر دین اور گھانس ہری روزمرہ کھلاوین جس
جگہ سے زرد پانی بہتا ہو وہانپر آہستہ آہستہ نمک ملین ایضاً تخم حنظل کو پانی مین جوش دیکے زخم دھو دیا کرین
ایضاً زنگار نوشادر نمک آرد نیم دانہ مین ملا کے مرہم بنائین اور تمام زخمونپر لگائین ایضاً زرنیخ ارمنی
زخمونپر لگانے سے بہت جلد زخم بھر کر خشک ہو جاتے ہین ایضاً صبر زرد زرنیخ ہم وزن پیس کے جو
اور گیہونکے آٹے مین ملا کے جانور کو کھلائین ایضاً جس جگہ سے پانی تھوڑا تھوڑا رستا ہو وہان تھوڑا سا
شگاف کر کے خون فاسد نکال ڈالین ایضاً چربی ایک اوقیہ زرنیخ آدھا اوقیہ سبوس گندم یا جو مین ملا کے

جانور کو کھلائین سب مادہ جذام کا فوراً جل جائیگا اور چند ہی دنمین جانور بالکل صحیح اور تندرست ہوجائیگا
ایضاً اس قسم کا زاغ جسکو عقعق کہتے ہین مارکے پر وغیرہ اسکے سب صاف کر ڈالین اور پھر صاف
کیا ہوا پانچ رطل پانی مین ڈال کے خوب جوش دین یہانتک کہ پانی جل جاوے اور یہی پانی جانور کو پلائین اور زخمون پر لگائین جذام
سے اچھے ہونیکی علامت یہ ہے کہ جو دوائین اوپر بیان ہوئی ہین انکے کھلانے اور لگانے سے اگر زخمون پر
خشکی آنے لگے تو سمجھ لینا چاہیئے کہ جانور کچھ دن مین اچھا ہو جائیگا اور کسیطرح زخم خشک نہون اور رطوبت
زخمون سے نکلا ہی کرے تو آخر علاج یہ ہے کہ ہر زخم کو ایک ایک کر کے داغنا شروع کرین داغے ہوئے
زخم پر نمک بعد داغنے کے چھڑک دین اور صبح شام جانور پر سوار ہوکے کسی قدر دوڑائین اگر بعد
داغنے کے دوسرے مقام پر نیا زخم ظاہر ہو تو جاؤشیر کو روغن کنجد مین ملاکے مرہم بنائین اور اُس زخم
کو پر لگائین **تیسوین فصل** جو جانور دو ایک برس سے عارضہ خارش اور کھجلی مین گرفتار ہو علامت
اُسکی یہ ہے کہ لاغر بہت ہو جائے اور بدن کی طاقت بالکل گھٹ جائے علاج اس کا یہ ہے کہ
گوگرد یعنے گندھک اور طوطیا پیس کے روغن منڈوا مین ملا دین اور دو ایک روز دھوپ
مین رکھدین اور جس مقام پر خارش ہو مالش کرین تین ہی چار دن مین خارش بالکل دفع
جائے گی **ایضاً** ہُدہُد کو ذبح کرکے مسلم مع پر و بال ایک ہانڈی مین رکھین اور گل حکمت کر کے تنور
مین ڈال کے کوئلہ کرلین اس کوئلے کو خوب باریک پیس کے پانی مین گھول دین اور تھوڑی
دیر تک خبر نہون کہ کوئلا نیچے بیٹھ جائے اور صاف پانی نِتھرا ہوا اوپر آجائے یہی پانی جانور کو پیاس
کے وقت پلائین دو چار دن مین خارش بالکل دفع ہو جائے گی **ایضاً** نمک جلا کے جانور
کے بدن پر ملنا بھی خارش کو بہت جلد دفع کر دیتا ہے **ایضاً** جو جانور خارش کے سبب سے بہت
لاغر اور ناتوان ہوگیا ہو علاج اُسکا یہ ہے کہ کالا دانہ روغن کنجد مین ڈال کے خوب پکائین
اور جانور کے بدن پر اس تیل کی مالش کرین اور مالش کرنے کے بعد صابون اور نمک ملے ہوئے
پانی سے جانور کو خوب مل مل کے نہلائین چند ہی دن مین خارش جاتی رہیگی **ایضاً** زرنیخ اور
نمک پیس کے روغن کنجد مین ملائین اور تھوڑی دیر پکا کے چھان لین نرم دھوپ مین جانور کے

بدن پر روغن مذکور کی مالش کرین تین ہی دن مین خارش بالکل دفع ہوجاویگی ایضاً سیاہ دانہ
کشنیز کندش کوٹ کے روغن ترب مین ملاکے تین دن مالش کرین ایضاً زرنیخ پیسکے پھٹے ہوے
دودھ مین ملاکے بدن پر ملین ایضاً زیبق۔ قسط۔ کشنیز۔ حب سیاہ۔ مرداسنگ۔ کندش۔ خوب
باریک پیسکے زہرگاؤ مین لت کرکے روغن کنجد مین ملائین اور تھوڑا پانی شریک کرکے جانور کے
بدن پر مالش کرین **اکتیسوین فصل** (۳۱) عارضہ خارش جبن جانور کی آنکھون تک پہونچ جائے تو اسکا
علاج یہ ہے کہ خاکستر چوب کنجد پانی مین گھولین اور اسی پانی سے جانور کی آنکھین دھودیا کرین
سات آٹھ دن مین خارش کا خلل آنکھون سے بالکل دفع ہوجائیگا اگر اس سے نفع نہ ہو تو سات
دن کے بعد آدھ سیر تازے پانی مین ایک چھٹانک آب لیمون ملاکے تین دن صبح شام آنکھین دھوئین
ایضاً شب یانی روغن کنجد ملاکے آنکھون مین لگائین ایضاً حب سیاہ اور شب یانی بھی پیس کے
لگانے سے آنکھین بالکل اچھی ہوجاتی ہین ایضاً جس جانور کی آنکھونین خارش کے سبب سے
ورم ہوگیا ہو اور آنکھین بالکل کھل نہ سکتی ہون تو پانچ انڈے اور دو رطل شیرہ خرما ایک رطل
روغن کنجد مین ملاکے جانور کو کھلائین ایضاً جس جانور کی دم کے بال بسبب خارش کے گرنے
لگے ہون یا گر گئے ہون علاج اسکا یہ ہے کہ دم کی نوک مین شگاف دیکے خون فاسد نکال ڈالین اور
یا دُم کو داغ دین ایضاً زرنیخ نمک ہموزن روغن کنجد مین ملاکے دم پر یا جس عضو پر کہ خارش کا گمان
ہو ملین مالش کرنے کے بعد جانور کو چند ساعت دھوپ مین باندھین کہ دوا دھوپ گرمی سے
بدن مین خوب جذب ہوجائے **بتیسوین فصل** (۳۲) جس جانور کی پیٹھ بسبب سواری کے سوج گئی ہو یا زخمی ہوجاوے
اسکا علاج۔ ذی شعور سوارون کا قول ہے کہ حالت سفر مین ہر دو فرسخ چلنے کے بعد جانور سے
چند لمحون کے واسطے ضرور اُتر پڑین اور تنگ ڈھیلا کرکے زین کو حرکت دین اور پھر تنگ کس کے
سوار ہون کہ جانور کی پیٹھ پر زخم اور ورم وغیرہ نہ آنے پائے اگر گرمی کا موسم ہو تو منزل پر پہونچکے
جانور کی پشت پر سے زین کو ضرور اُتار لینا لازم ہے کہ پسینہ وغیرہ خشک ہوجائے اور جانور
زمین مین خوب لوٹ پوٹ کے بدن مین جو کسل پیدا ہوگیا ہے دور کرنیکے بعد اسکے قبل زین کسنے کے

پیٹھ پر چند منٹ کھریرا پھیرین کہ خاک مٹی پیٹھ کی جھڑ جائے اور پھر زین کسین اگر موسم جاڑے کا ہے تو منزل پر پہونچکر تنگ کو ڈھیلا کرین اور زین کو صرف حرکت دیکے بند ہار ہنے دین اور اُسپر جھول ڈالدین اس ترکیب کے کرنے سے تھوڑی دیر مین پسینہ خشک ہو جائیگا بس پسینہ خشک ہونے کے بعد زین بھی پشت پر سے اوتارلین اور پیٹھ پر خوب کھریرا کرین کہ جو کچھ کسل مسافت راہ سے جانور کی پشت مین پیدا ہو گیا تھا وہ سب دور ہو جاوے اور پھر کھریرا کرنے کے بعد ہی جھول جانور پر ڈالین کیونکہ برہنہ رہنے سے کبھی نہ کسی بیماری مین گرفتار ہو جانیکا خوف ضرور رہتا ہے جس طرح پر ہمنے بیان کیا ہے اسی طرح سے نگہداشت جانور کی سواری مین رہیگی تو چاہیے اور کوئی بیماری جانور کو کبھی وجہ خاص سے ہو جائے مگر پیٹھ مین کسی طرح کا فساد مثل ورم اور زخم وغیرہ کے ہرگز نہ آنے پائیگا اب اگر اتفاق سے نگہداشت مین فرق ہونیکی وجہ سے پیٹھ مین ورم یا زخم وغیرہ ہو جائے تو اسکا علاج یہ ہے کہ سورنجان کو روغن کنجد مین ملا کے گرم کرین اور جانور کی پشت اس روغن سے چرب کر دین اگر سورنجان حسب اتفاق نہ دستیاب ہو تو صرف کپڑا یا کوئی چمڑے کا ٹکڑا روغن مین چرب کرکے پشت پر رکھین ورم اور زخم جو کچھ ہو فوراً اچھا ہو جائیگا ایضاً گرم پانی مین دو انڈے مرغ کے توڑکے خوب ملائین اور اسی پانی مین کپڑا تر کرکے زخم یا ورم پر رکھین ایضاً دو انڈے توڑکے کمل کے ٹکڑے پر ملین اور زخم یا ورم پر باندھین ایضاً صبر زرد۔ کنجد۔ روغن قطران مین خوب ملا کے موضع متورم پر مالش کرین فوراً ورم تحلیل ہو جائیگا ایضاً اگر پشت کے زخمی اور متورم ہونے سے گردن تک کچھ صدمہ پہونچے یا پہونچنے کا احتمال ہو تو زین فوراً اتار کے موضع متورم پر تھوڑی راکھ پیشاب مین تر کرکے خوب ملین اور زین رکھکے تنگ خوب کھینچکے باندھین اور تھان پر چھوڑ دین دوسرے دن پھر زین کھول کے دوائے مذکور کی مالش کرین اور زین رکھکے تنگ کو خوب کھینچدین دو تین دن اسی طرح پر مالش کرنے سے سب ورم بالکل تحلیل ہو جائیگا۔ بجائے خاکستر کے نمک بھی اکثر پیشاب مین ملا کے ملنے سے فائدہ ہوتا ہے اگر ورم اور زخم دونون موجود ہون تو پہلے نمک پانی سے

علاج ورم پشت و زخم وغیرہ

خوب دھوئین اور بعد اسکے کنجد کوٹ کے موضع متورم اور زخم رسیدہ پر باندھین ورم فوراً
اُترجائیگا اگر مواد بھی زخم مین آگیا ہوگا تب بھی یہ دوا سب موادکو چھانٹ کے زخم کو سکھادیگی
**ایضاً** پہلے موضع متورم اور زخم پر دونون سورنجان خوب باریک پیسکے چھڑکین اور اوپر
سے کپڑا رکھکے باندھین بعد دو دن کے پھر روغن گاو تازہ سے روز چرب کردیا کرین سات دن کے
بعد گرم پانی سے خوب دھووین زخم اور سوجن وغیرہ کا نام ونشان بھی نہ معلوم ہوگا **ایضاً** دوب
کو پیس کے روغن گاؤ مین ملاکے ورم پر باندھنے سے بھی بہت نفع ہوتا ہے **تیتیسوین فصل** کثرت
سواری کے سبب سے جس جانور کی پشت زخمی ہوجاے اسکا علاج یہ ہے کہ دوب کو پیسکے تھوڑا زنگار
ملاکے زخم پر بھردین **ایضاً** گھوڑے کی لید کو خشک کرکے جلاڈالین اور پرانی گاے کے گھی
مین ملائے زخم مین بھرین **ایضاً** بیخ نرگس کوٹ کے زخم پر باندھین دو تین دن مین زخم بالکل اچھا
ہوجائیگا بیخ نرگس کو بدن انسان کے زخم پر بھی لگانے سے بہت نفع ہوتا ہے **ایضاً** عدس
بادیان رومی ہموزن رشب یمانی ـ دو دانگے وزن کی آدھی سب کو خوب باریک پیسکے زخم پر چھڑکین اور
اسکے اوپر سے عدس اور صمغ عربی اور موم کے مرہم کا پھاہا لگاوین جس جانور کے زخم مین بدگوشت
بہت ہوگیا ہو اور مواد بہت سا گرے اُسکا علاج یہ ہے کہ پہلے کچھ دنون تک صرف زنگار
پیسا ہوا زخم پر چھڑکتے رہین جب بدگوشت کٹ جائے اور زخم مواد سے صاف ہوجاے اُسوقت
خشک کرنے کی دوائین جو اوپر بیان ہوچکی ہین لگائین **ایضاً** مردار سنگ کو پانی مین گھولین اور
اشنان اور بزرقطونا شامل کرکے زخم پر لگائین جس جانور کے زخم مین کیڑے پڑجائین اُسکا علاج یہ ہے
کہ ورق شفتالو ـ ورق جوز ـ ورق امرود ـ صبر زرد ـ قطران خوب باریک کرکے زخم مین بھردین
**چونتیسوین فصل** جس گھوڑے کے بدن پر کسی درندے کے کاٹنے سے زخم ہوگیا ہو اُسکا علاج یہ ہے کہ
پہلے زخم کو آب نمک شور سے خوب دھوئین بعد اسکے جاؤشیر کو روغن مین ملاکے اسقدر پکائین کہ
مرہم کی صورت ہوجائے پھر اسی مرہم کو صبح وشام زخم پر لگائین **ایضاً** تھوڑا سا انزروت اور
صبر زرد ـ اُسکا آدھا خوب پیسکے زخم مین بھرین یہ نسخہ آدمی کے بدن کا زخم بھی بہت جلد اچھا کردیتا ہے

ایضاً ہلیلہ اور سنگ مقناطیس پیسین اور پانی مین گھولکے زخم پر لگائین ایضاً اگر کبھی جانور کے زخم
مین تیر کا پھل یا ہڈی وغیرہ اوتر کے رہگئی ہو تو اُسکا علاج یہ ہے کہ روئی کو آب کارفج مین تر کرکے
زخم کے اندر بھر دین فوراً ہڈی یا اور جو چیز زخم کے اندر ہوگی اس دوا کے اثر سے کھنچ کے اوبھر
آئیگی اور نکل جاے گی۔ اگر آب کارفج نہ دستیاب ہو تو بجاے اسکے آب نمک شور استعمال کرین
ایضاً اگر جانور کا کوئی عضو کچل گیا ہو یا کسی چیز کی چوٹ آگئی ہو تو نمک پیسین اور روغن گاؤ
مین ملا کے موضع ضرب رسیدہ پر ملین ایضاً سورنجان گھی مین چرب کرکے روئی کے پاہے پر لگائین
اور گرم کرکے موضع ضرب رسیدہ پر باندھین دو ایک دن متواتر باندھنے سے درد اور تکلیف
بالکل دفع ہوجائیگی زمانہ استعمال مین جانور کو پانی مین بھگنے سے بچائین رکھین پینتیسوین فصل ۳۵
جوکک کا علاج خوکک مرض ہے جس سے گھوڑے کی گردن مین اور گلو مین زخم پیدا ہوجاتا ہے
بہ لحاظ نر اور مادہ یہ عارضہ دو صورتون مین ظاہر ہوتا ہے اسپ نر مین صرف ایک
سوراخ گلو یا گردن مین یہ عارضہ پیدا کر دیتا ہے اور مادہ اسپ مین تین چار سوراخ اس
عارضے کے سبب سے گردن یا گلو مین ہوجاتے ہین علاج اسپ نر کا یہ ہے کہ پہلے نشتر سے
ذرا شگاف دیدین اور بعد اس کے ایک نیولا مسلم مار کے روغن کنجد مین خوب پکائین اور
گوشت نیولے کا زخم پر باندھین اور وہ تیل جس مین نیولا پکایا ہو کسی بوتل مین رکھ چھوڑین روز
تھوڑا تھوڑا زخم پر لگا دیا کرین ایضاً علاج مادہ اسپ کا بھی اسی طریقے سے جو اوپر بیان کیا
گیا ہے صرف فرق یہ ہے کہ اسپ نر کے واسطے نیولا بھی نر ہونا چاہیئے اور مادہ اسپ کے لیئے
مادہ راسو تلاش کرکے بطرز مذکور کو استعمال مین لائین ایضاً سم اسپ کو تراش کے داغ دین خوکک
دفع ہوجائیگا ایضاً اگر خوکک کے سبب سے دنبل ہوگیا ہو تو نشتر سے شگاف دیدین اور زخم کا علاج
موافق تدابیر مذکورہ بالا کرین چھتیسوین فصل ۳۶ جس جانور کے بیرون یا کانون کے اندر یا سینے مین
چھوٹے چھوٹے دانے پڑگئے ہون اُسکا علاج یہ کہ صبح و شام دانون کو خوب نیم کے پانی مین دھوکے
زرنیخ۔ نورہ۔ قلیا خوب باریک پیس کے پانی مین گھولین اور دانون پر لگائین ایضاً تعلیبا

عشمی یعنی خلہ ۱۲

نوشادر۔ نمک۔ دو دو مثقال خوب پیسکے پانی مین ملائین اور کپڑے پر رکھکے دانون پر باندھین

قبل باندھنے کے دانون کو سرکہ سے دھولین **سینتیسوین فصل** ۳۷ جو جانور مسافت سفر سے بیمار ہو

اُسکا علاج یہ ہے کہ پہلے جانور کو تھوڑے عرصہ تک پانی نہ دین بعد اسکے سیر بھر شکر کا شربت ٹھنڈا

ٹھنڈا پلاکے ہری ہری گھانس کھلادین بعد اسکے اگر دریا یا تالاب وغیرہ قریب ہو تو جانور کو اُسمین

نہلائین اور نہلاتے وقت اُسکی پیٹھ پر پانی کا تریڑا دین اور جب پانی سے باہر لائین اسوقت اُسکے

ہاتھ پیر خوب پونچھ کے شراب کہنہ کی تمام بدن پر مالش کرین اگر جانور مسافت راہ سے تاؤ کھا گیا ہو

تو اُسکا علاج یہ ہے کہ کپڑے کو روغن نفط مین تر کرکے اُس کپڑے سے جانور کے ہاتھ اور پیر خوب

کس کے باندھین فوراً جانور صحیح ہوکے چاق ہو جائیگا۔ اگر راہ چلتے چلتے جانور سُست کن کے سبب سے

اڑ جاوے اسوقت آب خیار آب ریحان سرخ۔ روغن گاؤ تازہ مین ملاکے پلائین فوراً چاق ہو جائیگا

جو جانور تھوڑی دور چلنے سے کسلمند ہو جاتا ہو اُسکا علاج یہ ہے کہ خرگوش کی چربی کسی چیز کے ہمراہ

کسی طرح کھلایا کرین۔ دوسرا علاج یہ ہے کہ ایسے جانور کی پیشانی سے تھوڑا خون لین تیسرا علاج یہ ہے کہ

جو اور گیہون کا آٹا دودھ اور گھی مین گوندھ کے روز جانور کو صبح و شام کھلایا کرین **اڑتیسوین فصل** ۳۸

جس جانور کی پنڈلیون اور سمون سے زرد پانی بہے اُسکا علاج۔ جانور کی پنڈلیون اور سمون

سے زرد پانی بہنے کے دو سبب ہوا کرتے ہین۔ پہلا سبب یہ ہے کہ جانور بہت دوڑانے سے

تاؤ کھا جاوے۔ دوسرا سبب یہ ہے کہ جانور کے تھان پر اسقدر لید کا انبار ہو کہ اُسکی پنڈلیون تک

اسی لید مین غرق رہے۔ جب جانور کی پنڈلیون اور سمون مین ایسا پانی پیدا ہو جاتا ہے تو

علامت اُسکی یہ ہوتی ہے کہ جانور اپنا پیر زمین پر رکھتا ہے اور فوراً اٹھا لیتا ہے اور ہر وقت

پیرون کو جھٹکا ہی کرتا ہے علاج اُسکا یہ ہے کہ لہسن پیس کے گیہون کے خمیری آٹے مین ملاوین اور

سمون پر جانور کے باندھین **ایضاً** اگر پانی کثرت سے نکلتا ہو تو کنجد اور لہسن کو پیسکے سمون پر باندھین

اگر سمون مین پانی بہت اوتر آوے اور نعل سے بھی کسیقدر رسنے لگے تو جانور کے نعل اُکھاڑ لین

اور سمون کے اندر نظر غور سے دیکھین کہ کس مقام پر پانی زیادہ آگیا ہو پس جس مقام کو نرم پاوین

تراش ڈالین اور کسی کملی کے ٹکڑے کو شہد مین ترکر کے سمون پر باندھین ہر صبح و شام تازی بندش کر دیا کرین اور پانی اگر آجاوے تو اُس کو خوب دبا کے یا نشتر کے ذریعہ سے شگافت دیکے نکالڈالین تین چار دن اسی طرح کی دیکھ بھال سے جانور صحیح اور تندرست ہوجائیگا **اُنتالیسوین فصل** مرض سرطان کا علاج علامت اس مرض کی یہ ہے کہ جانور کے سمونپر ورم ظاہر ہو۔ اور بڑھتے بڑھتے سمونکے اوپر پنڈلی پر بھی کسیقدر ورم آجائے علاج اُسکا یہ ہے کہ اگر ورم کے مقام پر نرمی ہو تو نشتر سے شگافت دیدین اگر ورم کا مقام مثل پتھر کے سخت ہو تو داغ دین اگر حالت سفر مین یہ عارضہ لاحق ہو تو [illegible] ایک تولہ بیضہ مرغ ایک عدد پانی مین مخلوط کرکے موضع متورم پر باندھین دوسری ترکیب یہ ہے کہ اگر بکری کا گرم گرم خون دستیاب ہوسکے تو اس سے موضع متورم کو خوب [illegible] دین اگر خون بکری کا نہ ملے تو تیز سرکہ سے مقام متورم کو دھوئین **ایضاً** برگ کردد سبز خردل [illegible] پانی مین جوش دیکے ملین اور بعد ملنے کے روغن زیتون سے سمونکو چرب کردین **ایضاً** مغز کلہ گوسفند مغز استخوان گاؤ۔ جاؤ شیر روغن کنجد خوب پکا کے ورم پر [illegible] تک ہر روز صبح کو تازہ تازہ باندھنے سے فوراً ورم دفع ہوجاتا ہے **چالیسوین فصل** جس جانور کے تمام بدن مین زرد پانی اوتر آیا ہو اور خارش بہت ہوتی ہو اُسکا علاج یہ ہے کہ [illegible] ایک سیر پکا کے تمام بدن پر ملین **ایضاً** انزروت مردار سنگ خطمی روغن زیتون باہم آمیز کرکے تمام بدن پر مالش کرین **ایضاً** زردچوبہ مردار سنگ سفید۔ کبریت۔ خون سیاوشان کوٹ کے روغن زیتون مین ملا رکھین مالش کرنیکے وقت تھوڑا سا تازے روغن کنجد مین ملا کے تمام بدن پر ملین **اکتالیسوین فصل** جس جانور کے خصیونمین زخم آگیا ہو اور اُسکی تکلیف سے زانو سوج گئے ہون اُسکا علاج یہ ہے کہ سواری سے اُس جانور کو بہت بچائے رکھین اور ہرگز ایسے جانور سے سواری نہ لین کیونکہ اگر سواری لے جائیگی تو ورم ضرور بڑھ جائیگا اور اُسی صدمے سے سمون تک کوئی نہ کوئی خرابی آجانیکا خدشہ ضرور ہوگا۔ یون تو اس مرض کے لاحق ہونے کے بہت سے اسباب ہین مگر دفعتہً اگر یہ ظاہر ہو تو اُسکا سبب یہی خیال کرلینا چاہیئے کہ شاید سوار ہونیوالینے اسکو کسیوقت ایکبارگی

دوڑا دیا ہے۔ آٹے اور زیرے کی پولٹس پکا کے پہلے باندھین کہ نرم ہو جاے بعد اسکے نشتر سے
شگاف دیکے کل مواد بخوبی تمام نکال ڈالین اور انزروت کا مرہم بنا کے لگا وین اگر اس مرض
کے سبب سے جانور کے ہاتھ پیرون مین ورم یا چھوٹے چھوٹے دانے پڑجا وین تو شب جلی بیضہ مرغ
مین ملا کے لگائین اور جسوقت تک جانور بخوبی نہ اچھا ہوئے اسوقت تک سوار ہرگز نہ ہون بیالیسوین
**فصل** علاج حکہ یعنے خارش اسپ یہ عارضہ جانور کو سایہ مین رکھنے سے اکثر ہو جاتا ہے علاج اسکا
یہ ہے کہ اشنان نمک۔ روغن گاؤ مین ملا کے پکائین اور جانور کے تمام بدن پر مل کے صابون سے
دھو ڈالین **ایضاً** زنگار مغز گوسفند مین ملا کے جانور کے تمام بدن پر ملین اور تھوڑی دیر کے بعد صابون
لگا کے دھو ڈالین **تینتالیسوین فصل**[۴۳] جس جانور کے ہاتھ پیرون مین عارضہ شقاق ہو جائے اسکا
علاج یہ ہے کہ مردار سنگ پیسکے روغن گل مین ملا کے سمون پر ملین **ایضاً** زردہ تخم مرغ۔ قطران
بادیان رومی۔ شیرہ خرماے کہنہ مین جوش دیکے جانور کے سمون پر باندھین **ایضاً** قطران بیس کے
سمون مین لگا دین اور گوشت دنبہ گرم کرین اور دھنیت اسکی لیکے سم کے اندر اور باہر خوب ملین
**ایضاً** جنگلی بلی کی چربی گرم کرکے موضع شقاق پر ملین **ایضاً** وزق کو مار کے موضع شقاق پر باندھین
**چوالیسوین فصل**[۴۴] جب جانور کا سم نعل سے گھس گیا ہو اسکا علاج یہ ہے کہ گندنا اور بکری کی چربی
خوب ملا کے جانور کے سمون مین بھرین اور کوئی لوہے کا پتر گرم کرکے جانور کا سم اسپر رکھین
کہ گرمی چربی پا کے بہہ نکلے اور تمام سم اندر اور باہر بخوبی تمام چرب ہو جائے تین چار دن اسیطرح روز
کرتے رہین اور طویلہ مین سوکھی لید بچھا دین **ایضاً** قطران شامی۔ نفط سفید پانی مین جوش دے
کے سمون پر ٹپکائین **ایضاً** بکری کے بچے کی چربی پگھلا کے سمون پر ٹپکانے سے بھی بہت فائدہ
ہوتا ہے **ایضاً** خارپشت کو مار کے جانور کے سم پر رکھین اور ایک چمچہ گرم کرکے اس مردہ خارپشت
یعنے سائی پر رکھین کہ اسکی چربی پگھل کے سم کے اندر باہر خوب سرایت کر جاے۔ اور کسی مقام پر
مردہ سائی کی چربی کا چھو جانا اچھا نہین ہوتا کیونکہ یہ حکم تیزاب کا رکھتی ہے لہذا بجز سم کے اور تمام بدن
جانور کا اس چربی سے بچائے رکھین **پینتالیسوین فصل**[۴۵] گھوڑے کے جذام کا علاج۔ مجذوم گھوڑے کی

بچان یہ ہی کہ زبان اُسکی کالی ہوجاتی ہی- آنکھون سے اُسکی پانی بہاکرتا ہی سر اُسکا ہمیشہ
نیچے لٹکا رہتا ہے- علاج اُسکا یہ ہی کہ سیر مقشر چار اوقیہ روغن کنجد مین اسقدر جوش دین کہ لہسن کا
ایقہ بخوبی تمام تیل مین آجاوے بعد اسکے روغن صاف کرکے رکھ چھوڑین- تھوڑا تھوڑا
وز جانور کی ناک مین ٹپکا دیا کرین- علاوہ اسکے تھوڑا لہسن کا پانی روزمرہ جانور کو کھلائین
پندرہ عرصہ مین آثار صحت کے ظاہر ہونا شروع ہونگے! ایک مرض جسکا نام پیلاق ہی اکثر گھوڑونکو
ہوجایا کرتا ہے یہ مرض جذام سے بالکل مشابہ ہوتا ہی- جذام اور پیلاق کی پہچان کا قاعدہ عقلمندون
نے یہ بتایا ہی کہ جذام مین جانور کی زبان کالی ہوجاتی ہی اور پیلاق مین زبان کسیقدر سوج
جاتی ہی اور رنگ اُسکا کالا نہین بلکہ سرخ ہوجاتا ہی- سوکھی اور ہری گھانس ایکساتھ
ملاکے کھانے سے یہ مرض اکثر ہوجایا کرتا ہی علاج اسکا یہ ہی کہ نویز منقے اور حلبہ خوب باریک
کوٹ کے جانور کو روز کھلائین تین چار روز مین مرض رفع ہوجاے گا

## چھیالیسوین فصل

گھوڑے کے مختلف مرضونکا علاج مرض شقاق کا علاج پہلے نورہ جانور کے بدن پر لگائین کہ بال
گرجائین بعد اسکے نمک اور قلیا کوٹ کے سرکہ خالص مین ملا کے موضع شقاق پر ملین اور
مالش کے روغن گاؤ سے چرب کرین جانورونکے تلف ہوجانیکے واسطے اکثر دشمن دانہ مین دانہ
گرجک وغیرہ ملا دیتے ہین جس سے جانور نہایت بیچین ہوجاتا ہی پس اگر اچھا اور تندرست
گھوڑا دانہ کھانیکے بعد دفعتہً بیمار ہوجاے اور یہ احتمال ہو کہ اسے کسی شخص نے دانہ مین کچھ کھلا دیا ہے
تو اسکا علاج یہ ہی کہ روغن کنجد اور روغن گاؤ کو باہم آمیز کرکے جانور کو کھلائین- اگر کوئی زرنیخ
وغیرہ جانور کی آنکھ مین دشمنی سے لگا دے اور آنکھین سفید ہوکر سوج جائین تو علاج اسکا یہ ہی
کہ روغن گاؤ آنکھون مین لگائین جو جانور راستہ چلنے مین ڈگمگاتا چلتا ہو یا نیند کی غنودگی مین بھرا
ہوا راستہ چلے تو اسکا علاج یہ ہی کہ بادیان کو خرقہ کتان مین باندھ کے جانور کے بازو پر باندھین
پس جانور کی عادت راستہ چلنے مین غنودگی بالکل دفع ہوئیگی دعای ذیل کو جو کوئی اپنے پاس
رکھے گا وہ دیو اور جانور جملہ آسیب اور بلیہ وغیرہ کے شر سے محفوظ رہیگا اس دعا کو لکھ کے گھوڑے کی گردن مین باندھین

ہر آفت سے محفوظ رہے گا یعنے نہ تو اُس جانور کو چور چرا کر لیجا سکتا ہی نہ وہ راستہ چلنے کی مسافت سے کسلمند ہوتا ہی نہ کسی کی نظر بد اسپر اثر کرتی ہے ۔

## دعا یہ ہے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یا حافظاً لا ینسیٰ یا من نعمۃ لا یحصیٰ انت قلت و قولک الحق انا نحن نزلنا الذکر و انا لہ لحافظون فسیکفیکھم اللہ و ہو السمیع العلیم یا خفی الالطاف نجنا مما نخاف و نحاذر حم عسق برجال الاعراف و بنساء الاسراف و ان یکاد الذین کفروا لیزلقونک بابصارھم لما سمعوا الذکر و یقولون انہ لمجنون ۝ و ما ھو الا ذکر للعالمین ۝

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ُق حمد و ثنا ہی وہ حکیم
ے ستون پیدا کیا افلاک کو
ِنیسان سے گہر پیدا کیے
ہ سے جاری کیا انہار کو
درت اُسکی ہی ہر اک شے سے نمود
ب کہ لا احصی ہی قول مصطفٰے
ماحب لولاک فخر انبیا
شہسوار اوّلین و آخرین
بط جبریل ختم المرسلین

ذات جسکی لاشریک اور لایسیم
آسمان کو دی کواکب سے ضیا
ایک قطرے سے بشر پیدا کیے
لفظ کن سے دو جہان پیدا کیا
نیست ہر شے ہی اسی کا ہی وجود

## نعت

رحمت عالم شفیع دو جہان
باعث ایجاد افلاک و زمین
مدح اُنکی جبکہ خود خالق کرے

جامۂ ہستی پنھایا خاک کو
اور زمین کو زیب انسان سے دیا
تخم سے پیدا کیا اشجار کو
اور گر چاہے کرے دم مین فنا
حمد خالق کب ہو انسان سے ادا
سید عالم حبیب کبریا
احمد مرسل نبی انس و جان
شہسوار لامکان سلطان دین
کسطرح انسان سے پھر ہو سکو

و صلوات رب اکبر اور سلام
آل اور اصحاب پر اُنکے مدام

## گھوڑونکی فضیلت اور سبب تالیف کتاب

مخفی نرہے کہ جسطرح انسان اشرف المخلوقات ہے اسیطرح بعد انسان کے گھوڑا افضل الحیوانات
ہے اور سب حیوانون سے خوبصورت واسطے سواری بادشاہون و امیرونکے پیدا کیا
گیا ہی تاکہ لڑائیون مین کام آوے اور دشمنونپر اُسکے سببسے فتح حاصل ہوا ور نیز روایات
واحادیث مین گھوڑونکی تعریف اور ثواب غازیون کا صراحتًا مذکور ہی جیساکہ فرمایا اللہ
جل شانہ نے واعدوا لہم ما استطعتم من قوۃ و من رباط الخیل اور طیار رکھو واسطے انکے جسکی قوت رکھتے
ہو تم قوت رباط گھوڑون سے اور اخبار مین آیا ہی کہ انصار نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے
پوچھا کہ کون عمل افضل ہے اللہ کے نزدیک کہ عمل کرین ہم ہمپر یہ آیت نازل ہوئی ان اللہ
یحب الذین یقاتلون فی سبیل اللہ صفا کانہم بنیان مرصوص تحقیق اللہ دوست رکھتا
اُن لوگون کو کہ مقاتلہ کرتے ہین اللہ کی راہ مین گویا کہ وہ لوگ یک دیوار مضبوط ہین اور فرمایا رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم نے الخیل معقود فی نواصیہا الخیر الی یوم القیمۃ گھوڑونکی پیشانیون مین نیکی باندھی گئی
ہے قیامت اور نیز فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے علیکم بالخیل فان فی نواصیہا البرکۃ
اختیار کرو گھوڑونکو پس تحقیق اُنکی پیشانیون مین برکت ہے اور فرمایا رسول علیہ الصلوۃ والسلام
نے اذا اراد اللہ بامرء خیرا رزقہ مرکبا واطیا و دارا واسعا و جارا صالحًا جب ارادہ کرتا ہی
اللہ ساتھ کل خیر کے عطا کرتا ہے مرکب دراطی اور مکان اور انصار اور ہمسایہ نیک اور
فرمایا رسول اللہ صلعم نے نعم الخیل راکبہا عزیز و مالکہا غیر فقیر - کیا اچھے ہین گھوڑے سوار انکا عزیز
ہے اور مالک ان کا نہین ہی فقیر اور بعضون نے کہا ہی عز مکانی فی الدنیا شرح سابح
یعنے عمدہ ترین نشستگاہ دُنیا مین اسپ تازی ہی خلیفہ ہارون رشید سے کسی نے پوچھا کہ عمدہ
ترین دُنیا مین کیا چیز ہی کہا سواری گھوڑے کی میدان فراخ مین اور اردشیر بابکان سے منقول
ہی کہ اگر سواری گھوڑے کی نہ ہوتی بادشاہون اور امیرون کو دوسرے آدمیون پر فضیلت
نہ ہوتی اور رومال بن منیہ سے منقول ہی کہ جب سوار جہاد مین تکبیر و تہلیل کرتا ہی گھوڑا بھی

اُسکا ہمراہ اُسکے تسبیح اور تہلیل کرتا ہی اور مال غنیمت سے تین حصہ سوار کو ملتے ہین اور
ایک حصہ پیادہ کو اس سے ظاہر ہوتا ہو کہ دو حصے واسطے گھوڑے کے ہین اور ایک حصہ واسطے
مرد کے سوا اسکے اور بہت سی روایتین اور اخبار گھوڑونکی فضیلت مین وارد ہین کہ اس
مختصر مین لکھنا اُسکا غیر ممکن ہو اب جاننا چاہیے کہ اکثر آدمیونکو خصوصًا امراو سلاطین کو بسبب کثرت
سواری گھوڑونکے اس فن کی زیادہ احتیاج ہوتی ہو لہذا یہ کتاب گھوڑونکی علامات نیک و بد
اور امراض و معالجات کے بیان مین تالیف کرکے منقسم دو قسمونپر کیا قسم اوّل مین گیارہ باب ہین
پہلا باب گھوڑونکی رنگون اور عیب ہنر کے بیانمین۔ دوسرا باب بھونرے کے بیان مین تیسرا
باب دانتونکے بیان مین۔ چوتھا باب قوت اور دوڑنے کی علامتونمین۔ پانچوان باب بُری
علامتونکے بیان مین۔ چھٹا باب گھوڑے کی خصلتون اور فراست کے بیان مین۔ ساتوان
باب مین چار فصلین مین پہلی فصل قد کے بیان مین۔ دوسری فصل بالونکے بیان مین تیسری
فصل آوازکے بیان مین۔ چوتھی فصل عرق کے بیان مین۔ آٹھوان باب گھوڑون کی
قسمونمین۔ نوآن باب گھوڑونکی خاصیت طبیعت کے بیان مین۔ دسوان باب گھوڑونکی
تیمارداری کے بیان مین۔ گیارھوان باب گھوڑونکے کھلانے کے آداب مین۔

## پہلا باب رنگون کے بیان مین

دانایانِ اس فن نے لکھا ہو کہ منجملہ رنگہاے گھوڑونکے چار رنگ اصل ہین۔ اور باقی فرع
اوّل سفید مثل موتی یا دودھ کے۔ اہل عرب اِس گھوڑے کو ابیض کہتے ہین۔ دوسرا سیاہ
جیسے بھونرا یا دھوان یا کوئل عربی مین اس گھوڑے کو ادہم کہتے ہین تیسرا سرخ مثل
زعفران یا گل انار کے اِس گھوڑے کو بور کہتے ہین۔ چوتھا زرد مثل سونے کے یا جیسے گل
نیلوفر کے اندر زردی ہوتی ہو اِس گھوڑے کو زردہ کہتے ہین۔ اور جلد اِن گھوڑونکی بھی چاہیے
کہ ہمرنگ بالونکے ہو۔ یہ چار رنگ مذکور بہت مبارک ہوتے ہین اِس رنگ کے گھوڑے افضل سب
گھوڑونسے ہوتے ہین مختلف رنگون کا بیان۔ اوّل کمیت اِس رنگ مین سرخی اور سیاہی

ملی ہوتی ہی اِس رنگ کو خرمے سے تشبیہ دیتے ہین اِس رنگ کا گھوڑا بہت مبارک اور قوی
ہوتا ہے شدت گرمی اور جاڑونمین صبر کرتا ہی۔ برگستوان سنگین اُٹھانیسے عاجز نہین ہوتا ہی
سامان لڑائی مثل سلاح زرہ وغیرہ کے ۱۲
اور سوار اسکا لڑائی مین دشمنو نپر فتح ہمیشہ پاتا ہی۔ دوسرے سبز خنگ اور عنبری اِس گھوڑے
کو نیلہ کہتے ہین اِس رنگ مین سفیدی اور سیاہی ملی ہوئی ہی اس رنگ کو تشبیہ دیتے ہین فیروزہ
یا لاجورد یا مور کی گردن کے رنگ سے اِس رنگ کا گھوڑا بھی بہت مبارک ہوتا ہی۔ اور سوار
اسکا لڑائی مین دشمنو نپر غالب آتا ہی تیسرے سمند اشقر۔ یہ رنگ فرع ہی زردہ اور بور کی۔
اس رنگ کا گھوڑا بھی مبارک ہوتا ہی۔ چوتھے ابلق جس ابلق کا سر اور پانوٗن اور قضیب اور خصیہ
سفید ہون اور باقی اعضا دوسرے رنگ کے ہون بہت مُبارک ہوتا ہی سوار اُسکا دشمنو نپر
ضرور فیتحاب ہوتا ہی منقول ہی کہ کسی جہاد مین لشکر مسلمانون کا کم تھا اور کفار بیشمار اللہ تعالیٰ
نے واسطے مدد مسلمانون اور تقویت دین محمدی صلعم کے فرشتونکو بھیجا ابلق گھوڑونپر سوار پس
اہل اسلام کفار پر غالب ہوئے اور فتح پائی۔ لکھا ہی کہ ابتدائے شوکت اسلام اُسی فتح سے ہوئی پس
معلوم ہوا کہ فتح مسلمانونکی ابلق گھوڑونمین مبارک ہوئی پانچوین ابرش جس گھوڑے کے اعضا
اصل مین سفید ہون اور گل کسی رنگ کے بڑے یا چھوٹے پڑے ہون مبارک ہوتا ہی۔ اور جس رنگ
کے گل ہونگے اسی رنگ کی طرف اُس گھوڑے کو منسوب کرینگے جیسے کمیت ابرش۔ بور ابرش۔
سیاہ ابرش دیگر جس گھوڑے کے ہاتھ اور پانوٗن اور پیشانی سفید ہو بہت مبارک ہوتا ہی
دیگر جس گھوڑے کے ہاتھ پانوٗن اور سینہ اور پیشانی اور سر و کان اور دم سفید ہو بہت مبارک ہوتا
ہے۔ سوار اُسکا لڑائی مین ہمیشہ فیتحاب ہوتا ہی۔ دیگر جس گھوڑے کی پیشانی اور ہاتھ پانوٗن سفید
ہون مبارک ہوتا ہی اور مالک اُسکا ہمیشہ خوشحال اور صاحب مال رہتا ہی۔ دیگر جس گھوڑے کے
ہاتھ پانوٗن پیشانی اور سینہ پیٹ تک سفید ہو مبارک اور پسندیدہ ہوتا ہی۔ دیگر جس زردہ کے
ہاتھ پانوٗن پیشانی سفید ہو اور آنکھ مائل بسفیدی ہو بہت مبارک اور نادر قابل سواری بادشاہون
کے ہوتا ہی دیگر جس نقرہ کا داہنا کان سرخ یا سیاہ ہو بہت مبارک ہوتا ہی سوار اُسکا ہمیشہ

سرخرو اور کامیاب ہوتا ہی اور لڑائی مین فتح پاتا ہی۔ اور اس گھوڑے کی برکت سے مالک
بہت گھوڑونکا ہوتا ہی۔ دیگر جس گھوڑے کا رنگ مثل مرغ کے ہو اور آنکھین مثل کبوتر کے
مبارک اور نامور ہوتا ہی دیگر جس زردہ کی آنکھین متحرک ہون مثل آنکھ ہرن کے اور پیٹ کوتاہ اور
اعضا نازک و درخشندہ ہون بہت تیز ہوتا ہی اور دوڑنے مین ہوا پر سبقت کرتا ہی اور اگر اس
گھوڑے کے سینہ پر تین بھونرے ہون بہت مبارک قابل سواری شاہونکے ہوتا ہی۔ اور
سوار اُسکا ہمیشہ غم و الم سے دور رہتا ہی **فصل متعلق رنگونکے بیان مین** جس گھوڑیکا
رنگ مثل دھوئین یا فاختہ کے ہو نامبارک ہوتا ہی۔ دیگر جس گھوڑے کا پیٹ سفید رنگ
اور مثل ہرن کے ہو نامبارک ہوتا ہی جس گھوڑے کے تین پائون سفید ہون اور
پیشانی سفید نہو معیوب ہوتا ہی دیگر جس گھوڑے کا منھ سفید اور تمام اعضا سیاہ ہون منحوس ہوتا
ہی جس گھوڑے کا ایک ہاتھ اور ایک پائون سفید یا دوسرے رنگ کا ہو اور تمام اعضا
یکرنگ ہون اُس گھوڑے کو ارجل کہتے ہین بہت نامبارک اور سب گھوڑون سے بدتر
ہوتا ہی سوار اسکا ہمیشہ غمگین رہتا ہی اور لڑائی مین شکست پاتا ہی یا گر پڑتا ہی **بیان قشقہ
پیشانی کا** جس گھوڑیکے قشقہ پیشانی کا بشکل گل نیلوفر مثل مہتاب یا چتر یا باریک و کشیدہ
مثل تلوار کے ہو مبارک ہوتا ہی۔ اور جس گھوڑے کے قشقہ پیچیدہ مثل زنجیر کے ہو معیوب ہوتا ہی
**بیان گل کا** اگر خنگ گھوڑے کے سیاہ گل ہون پسندیدہ ہوتا ہی دیگر بور گھوڑیکے اگر زرد
یا سفید گل ہون مبارک ہوتا ہی۔ دیگر زردہ کے گل سرخ یا سفید ہون مبارک ہوتا ہی دیگر سیاہ
گھوڑے کے اگر گل سفید ہون مبارک ہوتا ہی۔ دیگر گل سفید یا سرخ جس رنگ کے گھوڑے پر ہو
مبارک ہوتا ہی۔ دیگر سیاہ گل اگر سفید گھوڑے پر ہونگے مبارک ہوگا اور دوسرے رنگ مین نامبارک

## دوسرا باب بھونرے کے بیان مین

جاننا چاہیے کہ بھونرے کی آٹھ قسمین ہین۔ اول مثل بھنور پانی کے جس گھوڑے کے یہ
بھنوری ہوگی دوسری قسم کی بھنوری اُسکے کم ہوگی۔ دوسرے مثل سیپ کے تیسری مثل کلی نیم شگفتہ کے

چوتھے جسطرح گائے کے چلنے سے گوسالہ پر نشان بن جاتے ہین۔ پانچوین مثل نعلین چوبی کے
چھٹے مثل نصف آخر نعلین چوبی کے۔ ساتوین مثل ہزار پاکے۔ آٹھوین مثل نصف اول نعلین چوبی
کے اور دس مقامونپر بھنوریان ہوتی ہین اگران مقامون سے کم ہونگی معیوب ہوگا۔
ایک لب زیرین پر۔ دو سینہ پر دو سر پر دو ناف گرد۔ ایک پیشانی پر اور ایک بھونری گردنپر
ہوتی ہی۔ اس بھونری کو دیومن کہتے ہین یہ بہت مبارک ہوتی ہی بلکہ جس گھوڑے کے
یہ بھنوری ہوتی ہو دوسری علامتین مذمومہ مضر نہین ہوتی ہین سوار اُسکا لڑائی مین فتحیاب
ہوتا ہی جس گھوڑے کے ایک بالشت گردن کے نیچے تہی گاہ پر ایک بھنوری ہو یا سینہ پر تین
یا چار بھنوریان ہون بہت مبارک اور قابل سواری بادشاہونکے ہوتا ہی سوار اسکا رنج
و محنت سے دور رہتا ہی اور اگر کوئی نامبارک بھنوری اسکے ہوگی ضرر نکریگی **بیان اُن
بھنوریونکا کہ منحوس اور مُبارک نہین ہوتی ہین** اوّل پیشانی پر تین یا چار
بھنوریان ہوتی ہین سوائے اُس بھونری کے جو پہلے مذکور ہوئی۔ دوم گردنپر دو بھنوریان ہوتی
ہین تیسرے دو بھنوریان سر پر دونون کانون کے درمیان ہین ہوتی ہین چوتھے دو بھونریان
کانون کے نیچے ہوتی ہین۔ اِن بھنوریون کا ہونا اور نہ ہونا برابر ہی **فصل نامبارک
بھنوریون کے بیان مین** جس گھوڑے کی دراذگاہ پر ایک بھونری ہو جسکو عربی مین
فالج اور فارسی مین برزد اور ہندی مین کابی کہتے ہین وہ گھوڑا بہت نامُبارک ہوتا ہی
سوار اسکا ہمیشہ محتاج اور شکستہ حال رہے گا اور لڑائی مین مغلوب ہوگا۔ دیگر اگر تنگ کی جگہ
بھنوری ہو یا درمیان سوراخ ناک یا پیشانی کے نیچے یا آنکھونکے نیچے یا رخسارے پر
یا بغل مین یا شانہ پر یا ساق پر یا آنکھونکے کنارے پر بھنوری ہو وہ گھوڑا بہت نامبارک
ہوتا ہی ایسے گھوڑے کے خریدنے سے پرہیز کرنا چاہیے۔ اور اگر کوئی گھوڑا عمدہ ہو اور جملہ
ہنر اسمین موجود ہون اور ایک بھونری سوائے کابی کے نامبارک ہو خرید کرکے اور
کچھ صدقہ فقیرون کو دیدے تاکہ خیرات کی برکت سے نحوست اُس کی دور ہو جائے

## تیسرا باب دانتون کے بیان مین

جاننا چاہیے کہ جب بچہ پیدا ہوتا ہی ایک مہینہ کے اندر چار دانت نکلتے ہین دو اوپر دو نیچے اِن دانتون کو ثنایان کہتے ہین۔ اور پانچ مہینے کے اندر اطراف ثنایان مین چار دانت و نکلتے ہین دو اوپر اور دو نیچے اِن دانتونکو واسطات کہتے ہین۔ اور بعد آٹھ مہینے کے چار دانت اور نکلتے ہین اُنکو رباعیات کہتے ہین اور یہ سب دانت ایک سال تک سفید رہتے ہین اور جب دوسرا سال شروع ہوتا ہی کسیقدر سفیدی کم ہو جاتی ہی اور جب دوسرا برس ختم ہو جاتا ہی بالکل سفیدی متغیر ہو جاتی ہی اور بعد دو سال کے جب چھ مہینے گذرتے ہین ثنایان یعنے جو دانت پہلے نکلے تھے پہلے دو اوپر کے پھر نیچے کے گرجاتے ہین۔ اور تیسرے سال تک پھر نکلکر برابر ہو جاتے ہین بعد تین سال کے جب چھ مہینے گذرتے ہین واسطات یعنے یکے بعد دیگرے گرجاتے ہین اور چوتھے سال تک پھر نکلکر برابر ہو جاتے ہین بعد چار سال کے جب چھ مہینے گذرتے ہین رباعیات گرجاتے ہین اور پانچوین سال تک پھر نکل آتے ہین۔ اور جو دانت دوبارہ نکلتے ہین اِن دانتو مین سیاہ شگاف ہوتے ہین اور جب گھوڑا شش سالہ ہوتا ہی ثنایان کے شگاف دور ہو جاتے ہین۔ اور ساتوین برس واسطات کے شگاف دفع ہو جاتے ہین اور آٹھوین برس مین سب دانتونکے شگاف دور ہو جاتے ہین اور نوین سال مین سیاہی ثنایان کی زائل ہو جاتی ہی اور زردی مثل شہد یا ہرتال کے ظاہر ہوتی ہی اور دسوین برس سیاہی واسطات کی دور ہو جاتی ہی اور گیارہوین سال مین سیاہی رباعیات کی دفع ہو جاتی ہی اور کل دانت زرد ہو جاتے ہین اور چودھوین سال تک کل دانت سفید ہو جاتے ہین مثل دہی یا دودھ کے اور پندرھوین سال سے سترھوین سال تک کل دانتو مین مثل رائی کے زرد نقطہ پڑجاتے ہین۔ اور اٹھارھوین سال سے بیسوین سال تک وہ نقطے مائل بسیاہی ہو جاتے ہین اور اکیسوین سال سے تیئسوین سال تک وہ نقطہ سفید ہو جاتے ہین اور چوبیسوین سال سے چھبیسوین سال تک بجائے ان نقطونکے شگاف عمیق پڑجاتے ہین اور سب دانت کج ہو جاتے ہین ستائیسوین سال سے اُنتیسوین سال تک جنبش پیدا ہوتی ہی اور تیسوین سال سے تیسوین سال تک جن دانتو مین

جنبش ہوتی ہی گر جاتے ہین۔ اور گھوڑا کھانے سے مجبور ہو جاتا ہے۔

## چوتھا باب قوت اور دوڑنے کی علامتون مین

علامت عمدہ گھوڑے کی یہ ہی کہ یک رنگ یا کمیت ہو اور سر چھوٹا اور آنکھ سیاہ مثل آہو
سیاہ چشم کے متحرک ہو اور سوراخ ناک کے کشادہ اور منہ چھوٹا اور دانت برابر ملے ہوے اور
کان چھوٹے و کشیدہ اور گردن نیچے موٹی اور اوپر پتلی مثل گردن طاؤس کے اور پیٹھ کوتاہ کمر
باریک سرین پیٹھ سے اسقدر ملے ہون کہ فرق نہ معلوم ہو اور رانین موٹی اور دونون رانون مین
کشادگی ہو اور خصیہ چھوٹے اور پیٹ کھنچا ہوا اور سینہ چوڑا اور ساقین نازک موٹی بے گوشت اور
تمام عضو ہموار بال مثل ریشم کے چکنے چمکتے ہوے اور دن مین ایک بار پیشاب کرے جس
گھوڑے مین یہ صفتین پائی جائین گی بہت تیز اور قوی قابل سواری بادشاہون کے ہوگا۔

## پانچوان باب بری علامتون کے بیان مین

جس گھوڑے کی پیشانی مین یا کان کے قریب یا پیشانی کے بالون مین شاخ ہو مثل
استخوان یا شاخ گوسفند کے بہت منحوس ہوتا ہی جس مکان یا شہر مین ہوگا ویران ہو جائیگا
دیگر جس گھوڑے کے غلاف قضیب کے گرد دو پستان مثل پستان مادہ گاؤ کے ہون بہت
نامبارک ہوگا دیگر جس گھوڑے کے کان مین یا کان کے پہلو مین دوسرا چھوٹا کان ہو تو
ہوگا دیگر جس گھوڑے کا تالو اور زبان سیاہ ہونا مبارک ہوتا ہی۔ دیگر جس گھوڑے
کے دانت عدد معینہ سے کم یا زیادہ ہون منحوس ہوگا۔ دیگر جس گھوڑے کے خصیہ کم
ہون یا بے خصیہ یا مع دانت پیدا ہو نامبارک ہوگا۔ دیگر جس گھوڑے کی آنکھ مثل
آنکھ خوک یا بندر کے ہو منحوس ہوتا ہی۔ دیگر جس گھوڑے کے بالون مین مثل بال آدمیون کے
فرق ہو یا خوردگاہ دراز ہونا مبارک ہوتا ہی۔ ایسے گھوڑون کو ہرگز نہ خرید کرنا چاہیے

## چھٹا باب اصیل گھوڑون کی خصلت و فراست کے بیان مین

اصیل گھوڑا بہت ہوشیار اور اچھی سرزمین مین پیدا ہوتا ہی اور رات تاریک مین جب

کسی مہلک شے کو دور سے دیکھتا ہی یا جس سے دریافت کرلیتا ہی یا آواز سنتا ہی ٹھہر جاتا
ہے اور کان کھڑے کرتا ہی اور پاؤن زمین پر مارتا ہی تاکہ سوار اسکا آگاہ ہو جاے۔ اور کبھی
غصہ اور لگدزنی نہین کرتا ہی اور فرمانبردار ہوتا ہی۔ اور تیز کرنے سے تیز چلتا ہی اور آہستہ کرنیسے
آہستہ چلتا ہی۔ ناپاک جگہ سے متنفر ہوتا ہی۔ اور پیشاب و پاخانہ مین قدم نہین رکھتا ہی اور
لڑائی مین زخم کا تحمل کرتا ہی اور سوار کا رفیق رہتا ہی۔ اور اگر بہت زخمی ہو جاتا ہے
جب تک سوار کو مکان پر نہین پہونچا دیتا ہے نہین گرتا ہے۔

## ساتوان باب شامل ہے چار فصلون پر

**پہلی فصل درازی اور بلندی قد کے بیان مین** بلندی قد کی حد نوے انگل
ہی اور درازی قد کی ایک سو ساٹھ انگل اور موٹائی پیٹ کی سو انگل جنس دوم بلندی قد کی
نوے انگل اور درازی ایک سو چالیس انگل اور موٹائی نوے انگل جنس سوم بلندی قد اسّی
انگل اور موٹائی بھی اسیقدر۔ اور جو گھوڑا اس مقدار سے کم ہوگا داخل حساب نہین ہی طریقہ بلندی
قد کے ناپنے کا یہ ہی کہ ایک رسی کو سُم کے قریب سے جس مقام سے بال نکلتے ہین شانہ تک ناپ لین
بمقدار اُسی رسی کے بلندی قد کی ہوگی۔ اور طریقہ درازی قد کے ناپنے کا یہ ہی کہ دم کے قریب سے
آنکھ تک ناپین مقدار اُسکے درازی قد کی ہوگی۔ اور موٹائی ناپنے کا طریقہ یہ ہی کہ ایک رسی کو
ناف سے گرد پیٹ کے ناپ لین بمقدار اسکی موٹائی ہوگی۔ **دوسری فصل بالون کے
بیان مین** دانایان اس فن نے لکھا ہی کہ جس گھوڑے کے بال ملائم اور چکنے اور چمکتے
ہون خوبصورت اور مبارک ہوگا۔ اگر سو عیب اسمین ہونگے چھپ جاینگے بلکہ وہ عیب ہنر
ہو جاینگے۔ اور جس گھوڑے کے بال سخت اور دراز ہون بدشکل اور منحوس ہوگا اور اُسکے
عیب معلوم ہونگے اور حسن و خوبی بالون کی بعد دھونے کے معلوم ہوتی ہی **تیسری فصل
آواز کے بیان مین** جس اصیل گھوڑے کی آواز سخت اور مہیب مثل رعد یا ہاتھی کے
ہوئی ہی مبارک ہوتا ہی۔ اور جسکی آواز مثل اونٹ یا شغال کے ہوتی ہی منحوس جانتے ہین

چوتھی فصل پسینہ کے بیان مین۔ اصیل گھوڑے کا پسینہ مثل صندل یا کلی یا پھول کے خوشبودار ہوتا ہی۔ اور بداصل گھوڑے کا پسینہ مثل مچھلی یا پیشاب آدمی یا پیشاب ہاتھی کی بو کرتا ہی

## اٹھوان باب اقسام گھوڑون کے بیان مین

گھوڑے چار قسم کے ہوتے ہین پہلی قسم بہمن۔ اِس قسم کا گھوڑا اکثر نقرہ اور نہایت خوبصورت اور خوش افعال ہوتا ہی۔ آنکھ مثل کبوتر کے ہوتی ہی۔ طہارت اور صفائی پسند کرتا ہی۔ نہایت فرمانبردار اور متحمل ہوتا ہی۔ اور آواز اُسکی مثل عد کے ہوتی ہی غصہ ور اور لگدزن نہین ہوتا ہی دوسری قسم۔ کھتری۔ یہ گھوڑا نہایت چالاک دوڑنے والا جنگجو غصہ ور۔ تندخو۔ لگدزن۔ قوی ہیکل مہیب کیت رنگ اور خوبصورت بدن اسکا گرم ہوتا ہی۔ پانی اور ہاتھی اور شمشیر سے نہین ڈرتا ہی اور آواز مثل شیر کے ہوتی ہی تیسری قسم۔ دیس یہ گھوڑا سریع السیر ہوتا ہے۔ گردن چوڑی اور کوتاہ ہوتی ہی پیٹ بھاری آنکھین مائل بزردی ہوتی ہین۔ شراب سے رغبت کرتا ہی اگر سامنے اسکے رکھین مثل پانی کے پی جاوے۔ دوڑنے سے ماندہ نہین ہوتا ہی۔ بھوک اور پیاس مین صبر کرتا ہی۔ چوتھی قسم شیودر کے معنی بقال کے ہین۔ یہ گھوڑا ناپاک چیزون سے رغبت کرتا ہے پیشاب اور لید مین لوٹنا اور کھانا پسند کرتا ہی اور منھ سے بدبو آتی ہی آنکھین ہمیشہ خشم آلود رکھتا ہی اور نہایت ضعیف دیکھنے مین کریہ معلوم ہوتا ہی۔ سیکڑون چابک مارنے سے نہین چلتا ہی

## نوان باب خاصیت طبایع مین۔

اہل تجربہ نے طبیعت گھوڑونکی تین قسم کہی ہین۔ اوّل بادی مزاج علامت اسکی یہ ہی کہ اعضا خشک ہون اور گردن سخت پھیرنے سے پھرے۔ رگین بدن کی معلوم ہون بال خشک اور سخت ہون نہایت لاغر چلنے سے ماندہ ہوجاے کھانا ہضم نہ ہو سلاح سنگین نہ اُٹھا سکے۔ تلخ اور شور چیزون سے رغبت کرے۔ دوسرے بلغمی مزاج پہچان اُسکی یہ ہی۔ بال چکنے اور نرم درخشندہ ہوتے ہین تیز دوندہ کم خوراک ہوتا ہی۔ مادیان سے رغبت کرتا ہی تیسرے صفراوی مزاج۔ علامت اسکی یہ ہی بال نازک درخشندہ ہوتے ہون۔ غصہ ور تندخو۔ دوڑنیوالا ہوتا ہی تیز چیز کے کھانے سے رغبت کرتا ہی

## دسوان باب اسمین چار فصلین مین

**پہلی فصل بیان گھوڑونکی تیمارداری کا بہار مین** جو بلغم اور اخلاط فاسدہ
کہ ایام سردی مین گھوڑے کے مزاج مین جمع ہوتا ہی فصل بہار مین غلبہ کرتا ہی اور اذیت
دیتا ہی اس فصل مین خشک گھانس اور کنوئین کا پانی دینا چاہیے اور جو چیزین مولد بلغم اور
اخلاط فاسد ہون نہ دینا چاہیے۔ اور برگ نیب نمک سنگ۔ برگ بانسہ۔ اور شہد کھلانا چاہیے
اور ادویہ تلخ دینا اور پھرانا مفید ہوتا ہی **دوسری فصل گرما کی تیمارداری مین**
گرمی مین صفرا گھوڑے کے مزاج پر غلبہ کرتا ہی اور اذیت دیتا ہی۔ ہر روز تین بار پانی پلانا اور
نہلانا چاہیئے شب کو میدان مین رکھنا چاہیے۔ اور دنکو سایہ مین۔ اور ٹھنڈی دوائین کھلانا چاہیے
اور آرد جو برشتہ پانی مین ملا کر یا شربت قند یا شربت شکر مین ہمراہ ہلیلہ کے دینا چاہیے اور گھانس دھو کر
اور صاف کر کے کھلا دین اور تالاب کا پانی دین تا کہ سینہ مین خنکی پہونچے اور زرد رہ کشادہ ہون
اور اسپ فربہ ہو اور گردن کے نیچے کی رگ سے خون لینا مفید ہی اور ہوا مین پھرنا بھی مفید ہی **تیسری
فصل گھوڑون کی تیمارداری برسات مین** برسات مین ہوا بلغم گھوڑونکے
مزاج پر غالب ہوتا ہی اور تکلیف دیتا ہی صبحکو دو سیر شراب قندی دین کہ بلغم اور ہوا کو دفع
کرے اور بھوک بڑھاوے اور پھرانا مضر ہی اور فلفل دراز اور پیپلا مول اور چترچھال
اور چوک اور زنجبیل اور ہلیلہ ہر ایک چار درم گائے کے پیشاب مین تر کر کے نمک ۹ درم جملہ
ادویہ کوٹ چھانکر اور سو عدد ہلیلہ کوٹ چھانکر ملا دین اور ہر روز کھلائین دیگر سباجی کھار چالیس
درم ایک سیر روغن خردل مین ملا کر صبحکو کھلا دین۔ دیگر روغن ستور۔ روغن کنجد ہر ایک نو درم
ناک مین ڈالین اور اس فصل مین روغن کھلانا مفید ہوتا ہی اور برگ نیب نمک سنگ کیساتھ
کھلانا نافع ہی اس فصل مین مکان گھوڑونکا خشک اور صاف رکھنا چاہیے۔ اور گھانس دھو کر
کھلانا اور کنوین کا پانی پلانا چاہیے کیونکہ برسات کے پانی سے زکام اور بلغم پیدا ہوگا۔ اور آخر
برسات مین گرمیونکا برتاو کرنا چاہیے **چوتھی فصل سردی مین تیمارداری کا بیان**

سردی مین ہوا اور سردی کا غلبہ ہوتا ہی اور گھوڑونکو تکلیف ہوتی ہے۔ روغن کنجد اور ماش پختہ اور شراب قندی شام کو دینا چاہیے۔ اور ہر روز پھرانا چاہیے۔

## گیارھوان باب گھوڑونکے کھلانے کے بیان مین۔

چنے کی فصل مین سبز چنے کھلانا چاہیے۔ اِس فصل مین پختہ چنے مضر ہوتے ہین پہلے روز شراب قندی پلاوین یا انگوزہ اور زنجبیل اور فلفلدراز اور نمک سنگ کھلائین۔ دوسرے روز کھٹا دہی اور نمک کھلاوین اور اگر یہ ادویہ نہ ملین ہر روز روغن کنجد اور جواکھار نودرم کھلاوین کیونکہ فقط چنے کھلانے سے پیٹ مین درد ہوگا۔ استادان اِس فن نے کہا ہی کہ گھوڑا جسقدر سبز چنے کھلانے سے قوی اور فربہ ہوتا ہی کسی چیز کے کھلانے سے نہین ہوتا ہی۔ موتھ سبز معہ خوشہ کھلانا برسات مین گھوڑے کو فربہ اور ہوا و بلغم و صفرا کو دفع کرتا ہے اور اسکے ساتھ روغن و جواکھار کھلانا چاہیے ورنہ شکم مین درد ہوگا **جو کھلانیکے بیان مین** جب گھوڑے کو پہلی مرتبہ جو کھلاوین پہلے تین روز پانی نہ دین بعد تین روز کے کنوین کا پانی پلاوین جو نہایت مفید او صفرا اور گرمی اور اخلاط فاسدہ کو دفع کرتا ہی اور بالونکو نازک اور درخشندہ کرتا ہی اور شروع مین جو کھلانا اگرچہ گھوڑے کو لاغر کرتا ہی مگر آخر مین فربہ کرتا ہی **فصل اس بیان مین کہ کس ملک مین کون غلہ کھلانا چاہیے** اہل تجربہ کہتے ہین کہ ولایت خراسان مین سرحد روود ترمذہ تک گھوڑیکو جو کھلانا چاہیے اور ولایت دکن مین سرحد ننگاٹی بلیار تک چنا کھلانا مفید ہی۔ اور ولایت سندھ مین موتھ کھلانا نافع ہی اور ولایت گجرات مین ہر غلہ کھلانا مفید ہی تمام شد قسم اول فرسنامہ

## قسم دوسری شامل اوپر اٹھائیس باب کے

پہلا باب سر کی بیماریون اور اسکے علاج مین دوسرا باب آنکھ کی بیماریون اور اسکے علاج مین تیسرا باب زبان کی بیماریون اور اسکے علاج مین چوتھا باب تپ کے علاج مین پانچوین باب مین چار فصلین ہین پہلی فصل باد کے اسباب مین دوسری فصل باد قیصر کے علاج مین تیسری فصل گلرک کے علاج مین چوتھی فصل پیٹھ کی بیماریون اور اسکے علاج مین۔ پانچوین

دوسری فصل روغن کے بیان مین تیسری فصل ادویہ مسہلہ کے بیان مین چوتھی فصل اُن ادویہ
بیان مین کہ گھوڑے کو حقنہ دین پانچوین فصل گوگل کے بیان مین چھٹی فصل اُن ادویہ
بیان مین کہ سشاخ گاؤمیش کیساتھ کھلاتے ہین۔ ساتوین فصل سیر کھلانے کے بیان مین
آٹھوین فصل ادویہ واغذیہ مین کہ دافع امراض اور فربہ کرنیوالی گھوڑون کی ہے۔

# پہلا باب امراض سر کے علاج مین

اگر کسی گھوڑے کے سر مین بادسے مرض پیدا ہو علامت اسکی یہ ہے کہ سر گرم ہو اور بال کھڑے
ہون آنکھونمین آماس ہو علاج اُسکا یہ ہے کہ ساجھی چار درم فلفل دراز۔ اور درونج ہراک
پچھ درم کوٹ چھانکر تیل مین ملاکر کھلامین بعدازان ایک سیر تیل پلاوین اسیطرح سات روز
استعمال کرین۔ دیگر درونج دو درم نو درم روغن مین گھسکر گھوڑے کی ناک مین چھوڑین اور
سر مین تیل کی مالش کرین اور برگ انڈاور سرگین گاوسے سیکین آنکھ کے نیچے کی رگ یا ا
کی رگ سے خون لیوین۔ اگر یہ بیماری زکام اور زیادتی بلغم سے ہو علامت اسکی یہ ہے کہ آنکھ سے
پانی جاری ہو اور منھ سے لعاب نکلے اور خواہش کھانے کی نکرے اور سر درکرے اور آواز
پست ہو علاج اسکا یہ ہے۔ زنجبیل چھ درم فلفلدراز چھ درم گرد چھ درم کوٹ چھانکر شراب قند
مین ملاکر پلاوین۔ دیگر فلفلدراز جتر اجھال زنجبیل ہراک چار درم کوٹ چھانکر نیم آثار شہد ملا
آخر وقت گھوڑے کو کھلاوین اور گلے کی رگ یا دنبال چشم کی رگ یا تالو کے نیچے کی رگ سے خون
لین اور اگر یہ مرض گرمی یا صفرا سے ہو علامت اسکی یہ ہے کہ تمام سر گرم اور اندر پلک کے سبز
یا درد ہو اور پسینہ بہت نکلے اور تنفس کرے۔ علاج یہ ہے۔ زنجبیل و لاکھ و نمک سنگ ہر ایک دو
نیم درم کوٹ چھانکر نو درم روغن کنجد مین ملاکر گرم کرین اور سرد کرکے ناک مین ڈالین اور غذا تر کھلاین

# دوسرا باب درد چشم کے علاج مین

اگر چوٹ سے درد ہو اور پانی جاری ہو علاج اسکا یہ ہے کہ پیشاب آدمی کا آنکھ پر ڈالین
یا ہلیلہ بلیلہ آملہ ہر ایک نو درم نیمکوفتہ کرکے پانی مین جوش دین اور سرد کرکے آنکھ مین ڈالین۔

دیگر نمک سنگ ایکدرم پانی مین حلکر کے شہد نیم درم ملاکر آنکھ مین لگاوین دیگر کپڑا تیل مین ترکر آنکھ پر رکھین
اور گھوڑے کو ایسے مقام پر رکھین کہ آنکھ کو کسی چیز مین نہ مل سکے۔ دیگر تخم بلادر شہد مین گھسکر آنکھ مین
لگائین اور اگر ان ادویہ سے فائدہ نہو آنکھ کے نیچے کی رگ سے خون لین۔ اور اگر بسبب زیادہ دوڑانے
کے خون آنکھ مین اُتر آئے اور درد ہو اور سرخ ہو اور آنکھون سے پانی جاری ہو یہی ادویہ مذکورہ
استعمال کرین اور اگر درد حرارت اور گرمی سے ہو اور پلک کے اندر دانہ ہای خرد پیدا ہون اور
ناخونہ پیدا ہوا اور آنکھ چھوٹی ہوگئی ہو علاج یہ ہی کہ پلک اولٹ کر نمک سنگ باریک پیسکر چھڑکین
یہانتک کہ خون نکل آوے اگر اس سے فائدہ نہ ہو گوشت ناخونہ کا کاٹ ڈالین مگر کاٹنے والا ہوشیار
اور جاننے والا اسکا ہو بعد ازان گل نیلوفر گل درخت میوہ صندل ہر اک یکیکدرم خشک پیسکر ایکدرم
روغن یا شہد مین ملاکر لگائین اور ادویہ مذکورہ کو پانی مین پیسکر آنکھ مین ملاکر طلا کرین اگر آنکھ مین
گوشت مثل حباب کے بڑھجاوے اور درد ہو اگر وہ گوشت سرخ ہو فساد خون سے علاج یہ ہی کہ نیچے
آنکھ کی رگ سے خون لین اور پیشاب بکرے کا آنکھ پر ڈالین اور اگر وہ گوشت سیاہ ہو گرمی اور صفرا
سے ہے۔ علاج یہ ہی کہ ہلیلہ پیسکر شہد ملاکر آنکھ مین لگائین۔ دیگر شاخ گوزن یا دندان گاؤ یا
دندان آہو روغن و شہد مین گھسکر آنکھ مین لگادین۔ دیگر فلفلدراز برگ بانسہ ہر اک چھہ درم
کوٹ چھانکر روغن یک پاؤ شہد نو درم سنگ دو سیر پکاکر صبحکو کھلادین۔ اور کھانے کو دوب
دین۔ دیگر اگر بسبب باد کے روشنی ایک آنکھ یا دونون آنکھ سے جاتی رہے علاج مشکل سے
ہوتا ہے۔ اور آنکھ خون آلودہ یا پر آب معلوم ہوتی ہی اور درد بشدت ہوتا ہی کف دریا پیسکر
پارچہ بیز کرین اور خام چاول کا پانی اور ایکدرم شہد ملاکر لگائین اور صبحکو سرد پانی آنکھ پر ڈالین
دیگر۔ جو گھوڑا شبکور ہو یعنے رات کو نہ دیکھتا ہو علاج اسکا یہ ہی کہ ایک کپڑا ریشمی آٹھ باز
پانی مین ترکر کے سکھلادین پھر آٹھ بار شراب قندی مین ترکر کے خشک کرین بعد ازان تیل مین
ترکر کے فتیلہ بنائین اور کسی بڑے چراغ مین ایک پاؤ تیل ڈالکر اس فتیلہ کو جلائین اور
سکورے مٹی مین کاجل پارین یہان تک کہ وہ فتیلہ اور کل تیل جا وے پس اُس

کاجل کو دو درم یا ایکدرم شہد ملاکر آنکھ مین لگاوین اور پہچان شب کوری کی یہ ہو کہ دنکو سیاہ کپڑا
بچھا دین اور گھوڑے کو اُسپر چلا دین اگر شب کور ہے اس کپڑے پر چلیگا اور اگر نہین ہے نہ چلیگا

## باب تیسرا امراض منھ کے علاج مین

اکثر گھوڑے کے موتھ مین زیادتی بلغم و زکام اور صفرا و گرمی سے زخم ہو جاتا ہو اور منھ سے
بدبو آتی ہے اور لعاب جاری رہتا ہو اور علف خوری سے مجبور ہوتا ہے اور سر جھکائے رہتا
ہے زبان سیاہ یا سبز ہو جاے اور آماس کرے اور ہر وقت زبان کو منھ مین جنبش دے اور منھ
سے لعاب نکلے اور کھانے سے عاجز ہو یا لب آماس کرین اور سیاہ ہو جائین اور گلے مین ان دنون
آماس ہو اور سیاہ ہو جاے اور جو کچھ کھاوے نیچے حلق سے نہ اُترے اور منھ سے گر جاوے
علاج یہ ہو کہ پہلے تالو اور دنبال کی رگ سے خون لین بعد ازان زنجبیل فلفل دراز گرد ہر ایک
کوٹ چھانکر چار سیر پانی مین جوش دین جب آدھ سیر پانی رہجاے سرد کرکے حلق مین ڈالین
دیگر ہلیلہ بلیلہ آملہ برگ نیم ہر اک یک یکدرم پاؤ پانی مین جوش دین اور اس پانی کو دوسرے
پانی مین ملاکر پلائین - دیگر برگ نیب شیطرج پانی مین جوش دین اور کپڑا اسی پانی مین تر کرکے
موتھ کے اندر دھوئین - دیگر پوست نیب ایک آثار آٹھ سیر پانی مین جوش دین جب چار سیر
پانی رہجاوے صاف کرکے ایک و نیم سیر مونگ ملاکر پلائین - دیگر بانسہ گلوچ بہلون زنکیسی و فلفل دراز
پیپلا مول زنجبیل ہر اک تین تین درم کوٹ چھانکر گاے کے پیشاب مین ملا دین اور برگ نیب ۹ درم
ملاکر ہر روز کھلائین اور کاغذ یا سرگین گاو گھوڑے کے آگے سلگا دین کہ دھوان اسکا ناک
مین جاوے اور ایک داغ گلے کے نیچے اور تین داغ کان کے نیچے دین - دیگر اگر سوای دندان
معہود کے کوئی دانت نکلے اور کھانیسے عاجز کرے علاج یہ ہو کہ اس دانت کو اکھاڑین اور شہد و تیل زخم مین بھر دین

## چوتھا باب تپ کے علاج مین

تپ اگر باد سے ہو علامت اُسکی یہ ہے کہ تمام بدن خشک ہو اور گرم ہے اور پیاس غلبہ
کرے اور بالون کی چمک جاتی رہے اور خشونت پیدا ہو اور آنکھین آماس کرین اور سر جھکائے رہے

علاج یہ ہی کہ تمام بدن مین روغن ملین اور ماش کھلاوین جب تپ کم ہوجاوے ایک سیر سپول سولہ سیر پانی مین جوش دین جب دو سیر پانی رہجاے اسی پانی سے گھوڑیکو حقنہ کرین یا پلا دین اور اگر تپ زکام و بلغم سے ہو علامت اسکی یہ ہی کہ بدن سخت ہوا ور جمہائی آوے اور سر جھکاے رہے اور آنکھ سے پانی اور منہ سے لعاب جاری ہو سعد یعنے موتھ و گلو کھلاوین۔ دیگر فلفلدراز پوست شیطرج و برسل دار سکندر و پوست نیب یلوت ہراک تین تین درم کوٹ تین حصہ کرین ہر روز ایک حصہ آٹھ سیر پانی مین جوش دین جب ایک سیر رہجاے سرد کرین اور ایک سیر شہد ملا کر کھلائین دیگر ببول پوست نیب ہراک نیم آثار کوٹ کر دس سیر پانی مین جوش دین جب پانچ سیر پانی رہجاے دو سیر مونگ اس پانی مین پکا وین اور فلفلدراز و زنجبیل ہراک چھ درم کوٹ کر چھانکر ایک پاؤ شہد اُسی مونگ مین ملا کر گھوڑے کو کھلائین۔ اور اگر تپ صفرادی ہو علامت اسکی یہ ہے کہ پیاس زیادہ ہو اور آنکھین سرخ ہو یا زرد اور بدن گرم ہو اور تنفس کرے اور سوراخ ناک سے گرمی مثل آگ کے محسوس ہو اور سر ڈالے رہے۔ علاج یہ ہو کہ جسم پر سرد پانی ڈالین اور روغن سیتو رکل بدن مین ملین اور آرد جو برشتہ نبات شہد ہراک یکیک پاؤ باہم ملا کر ایک ہفتہ ہر روز کہلاوین اور کوئی چیز نہ کھلائین دیگر مویز ایک پاؤ نو درم انار دانہ فلفلدراز ہر ایک چھ درم نبات ایک پاؤ کوٹکر شہد پاؤ سیر نو درم باہم مخلوط کرکے ایک ہفتہ علی الصباح کھلائین دریا پانچ سیر جو بختہ دو سیر شہد ملا کر ہر روز کھلا دین اور کوئی چیز کھلائین دیگر دو سیر دودھ نیم سیر روغن پاؤ سیر شہد نو درم نبات باہم ملا کر حقنہ کرین

## پانچوان باب اسباب باد اور اس کے علاج مین

اس باب مین گیارہ فصلین ہین

### فصل پہلی اسباب باد مین

اہل تجربہ نے لکھا ہی کہ گھوڑے کو اگر ایکبارگی روغن بدین یا ایسے تنگ مقام پر رکھین کہ لوٹنے اور سونے سے مجبور ہو یا علف وقت پر نملے اور گرسنہ رہے یا لاغر اور کمزور ہو یا سرگین کرنے یا پیشاب کرنے مین چلا دے اور پیشاب بفراغت نہ کر سکے اور زیادہ دوڑائے اور محنت لینے اور تلخ اودیہ کھلانے سے باد پیدا ہوتی ہے روغن کی مالش اور رنگت کی سپیدہ ہوتی ہی۔ اور چاشنی بعد پھر آنے کے دینا چاہیے۔

**دوسری فصل ہر قیصر کے علاج مین**۔ علامت اسکی یہ ہے کہ تمام اعضا سخت ہون
اور آنکھ کو اس طور سے گردش ہو کہ سیاہی حدقہ مین چھپ جاوے اور رغبت کھانے سے نکرے
اور پیشاب سرخ ہو اور منہ نہ کھلے اور پیشاب اور سرگین نہ کرے علاج یہ ہو کہ تمام اعضا مین
روغن کنجد ملین اور سکین اور پانی جوش دین جب سرد ہو جاے ایک آثار روغن کنجد اور پاؤ
سیر جواکھار ملا کر کھلا دین اور بیج دھہینگ فلفلدراز زنجبیل ہر اک چار درم کوٹ چھان کر
ایک سیر شراب قندی ملا کر علی الصباح گھوڑے کو کھلا دین۔ دیگر پاؤ سیر نو درم روغن کنجد پاؤ
سیر روغن ستور یک سیر چربی گوسفند باہم جوش دین اور ہر روز پاؤ سیر ناک مین ڈالین اور اگر
اسی چربی کو ایک سیر کھلائین یا حقنہ کرین اور جسم مین ملین مفید ہی۔ دیگر نمک سنگ چھہ درم
فلفلدراز پاؤ سیر خون گوسفند ایک سیر باہم ملا کر کھلائین اور آگے کے بیرون کی رگ مین یا
دنبالہ چشم کی رگ مین فصد دین اور اگر مفید نہ ہو داغ دین **تیسری فصل گلرک کے
علاج مین**۔ علامت اسکی یہ ہی کہ سر اور گردن خشک و سخت ہو جاے اور کسی جانب
نہ پھیر سکے۔ علاج یہ ہی کہ روغن کنجد گردن مین ملین اور برگ انڈ اور سرگین گاے سے سکین اور
زنجبیل زردچوب دارہلد گرد فلفلدراز تیندو ہر ایک تین تین درم کوٹ چھانکر ایک سیر شراب
قندی ملا کر کھلائین اور اگر شراب نہو ایک سیر قند ملائین۔ دیگر میتھی کلونجی نو درم کوٹ چھانکر پاؤ سیر
روغن کنجد ایک سیر قند ملا کر ہر روز کھلائین اور اگر گردن کی رگ مین فصد دین اور اگر فائدہ نہ ہو
داغ دین **فصل چوتھی قولنج کے علاج مین** علامت اسکی یہ ہی کہ گھوڑا ہر وقت
بیقرار ہو اور گرے اور پھر اٹھے اور گردش کرے اور بیہوش ہو علاج یہ ہے کہ ایک سیر دیر ستول
بارہ سیر پانی مین جوش دین جب چار سیر پانی باقی رہے سرد کر کے روغن ستور روغن کنجد
چربی گوسفند ایک ایک سیر اسمین ملا کر پھر جوش دین جب پانی جل جاوے ہر روز علی الصباح
نیم سیر پلائین **پانچوین فصل اس گھوڑے کے علاج مین کہ پٹھے نیچے
جھک جاوین**۔ روغن کنجد پٹھ مین ملکر سکین اور گرم پانی مین پاؤ سیر جواکھار اور

روغن کنجد ڈالکر پلا دین - دیگر بیخ درخت یک سیر تینید و ۹ درم کوٹ چھانکر آدھ سیر گاے کا دودھ باہم ملا کر کھلائین - ایک سیر دستول دس سیر پانی مین جوش دین جب ایک سیر پانی باقی رہے سرد کر کے روغن کنجد چربی گوسفند یک پاؤ گرم کر کے پلا دین اور حقنہ کرین اور اگر فائدہ نہو داغ دین **فصل چھٹی جب گھوڑیکا پچھلا جسم کمر سے معہ ہر دو پانون خشک ہوجاے اور جنبش نہ کر سکے اور جنواہی بہت لے** - علاج یہ ہے - ایلوث نیم آثار دو سیر روغن مین جوش دین اور مالش کرین اور فلفلدراز پاؤ سیر ایک سیر دودھ مین ملا کر علے الصباح کھلا دین **فصل ساتوین دیو باد کے علاج مین** علامت اسکی یہ ہے کہ گھوڑا دیوانہ ہوجاے اور پانون زمین پر مارے اور آنکھین سرخ اور کھلی ہون اور آواز سے خوف کرے اور ہر جانب دوڑے اور جست کرے اور بدن مین لرزہ پیدا ہو اور گرے اور بے ہوش ہو جاے اور قضیب باہر غلاف کے نکلا رہے - اگرچہ یہ مرض لاعلاج ہے مگر ادویہ مناسب یہ ہین - سرسون انگوزہ بچ بانسکر دلہسن چار چار درم کوٹ چھانکر آدھ سیر تیل مین ملا کر کھلا دین دیگر روغن زرد شہد ہر اک نودرم باہم ملا کر ناک مین ڈالین اور روغن اعضا مین ملین اور لوبان آگے اُسکے سلگا دین **فصل آٹھوین ابان کے علاج مین** - علامت اُسکی یہ ہے کہ پیشاب اور سرگین نہ کرے اور پیٹ مین درد ہو اور مثل مشک کے پھول جاے اور کھڑا نہ ہو سکے اور اگر کھڑا ہو گر پڑے اور بے ہوش ہو جاے اور تنفس کرے اور مارنا محسوس نہ ہو زبان سیاہ اور خشک ہو جاے علاج اسکا بیفائدہ ہے مگر ادویہ مناسب یہ ہین تخم خردل سفید فلفلدراز زنجبیل دود چراغ تین تین درم گاے کے پیشاب مین حل کرین اور فتیلہ بنا کر سوراخ قضیب و مقعد مین رکھین - دیگر نمک سنگ فلفلدراز تہ سرسون ہر اک پانچدرم کوٹ چھانکر شہد ایک سیر روغن کنجد آدھ سیر باہم ملا کر حقنہ کرین - دیگر برگ اگر بیخ چترا چھال جواکھار انگوزہ آملہ سنبل فلفلدراز زنجبیل چار چار درم کوٹ چھانکر دو سیر شراب قندی ملا کر کھلائین اور اگر شراب نہو دو سیر دہی ملا دین اور اگر پیشاب بند ہو اور شکم درد کرے ایک سیر روغن کنجد یا دو سیر دودھ فلفلدراز

نو درم باہم ملا کر کھلا دین اور سینہ کی رگ اور دونون رانون کی رگ مین فصد لین ورنہ نزد

ناف اور تھیگاہ کے داغ دین **نوین فصل اتھوار کے علاج مین** علامت اسکی

بول و سرگین بدقت کرے اور شکم سے آواز قراقر کی آوے اور بے ہوش ہو پہلے داغ دین

داغ سفید نہ ہوا اور گرمی داغ کی محسوس نہ ہو علاج بیفائدہ ہے وہ گھوڑا زندہ نہ رہیگا اور

گرمی داغ کی محسوس ہو علاج اسکا یہ ہے کہ موتھ بیخ بابرنگ گردھنگ ہر ایک چار درم کوٹ چھانکر

قندی ایک سیر ملا کر ہر روز کھلائین۔ **دسوین فصل ازفت کے علاج مین**۔ علامت اسکی

یہ ہے کہ ظاہر شکل لقوے کے ہوتا ہے اور موتھ گھوڑے کا کج ہو جاوے اور لعاب جاری ہوا

کھانے سے عاجز ہو علاج یہ ہے کہ سر اور گردن مین روغن کی مالش کرین اور برگ ارنڈ اور

گاؤ سے سینکین اور روغن کنجد پاؤ سیر پیشانی پر ڈالین اور ایک سیر ماش پختہ آدھ روغن کنجد مین

ملا کر کھلا دین **گیارھوین فصل دیان کے علاج مین** یہ بھی ایک قسم قولنج کی ہے

علامت اسکی یہ ہے کہ پیٹ پھول جاوے اور قراقر کرے اور تمام اعضا خشک ہو جائین

اگر بیٹھے اُٹھ نہ سکے اور بے ہوش ہو اور لرزہ جسم مین پیدا ہو اگر ناک مین کوئی چیز ڈالین ہچکی آ

یہ مرض بھی لاعلاج ہے اگر ہچکی نہ لے اور پانی موتھ سے نہ نکلے علاج اسکا یہ ہے پہلے زنجبیل

پانی مین حل کر کے آنکھ مین لگا دین۔ دیگر زنجبیل فلفل دراز گرد اجوائن پوست شیطرج تین تین

درم برگ درخت کنار چھ درم نمک سنگ سونچل نمک سیاہ نمک طعام نمک کالج برگ کرہ دو دو

ادویہ کوٹ چھانکر شراب قندی ملا کر ہر روز گھوڑے کو کھلائین اور شراب پلائین اور اگر شراب نہو دو سیر

## چھٹا باب اسباب زکام اور علاج مین

شیرینی یا چربی یا ادویہ اور اغذیہ سرد کھلانے سے اور مدت تک ایک جگہ باندھنے سے اور

نہ ہونے سے اور اشیای ثقیل دیر ہضم کھلانے سے کہ ہضم نہو یا ہوا سرد سے زکام پیدا ہوتا ہے

اور بلغم مزاج پر غلبہ کرتا ہے اور اذیت دیتا ہے اور بیماری پیدا کرتا ہے اور علامت اسکی یہ ہے کہ

علف سے نکرے اور ناک سے پانی جاری ہو اور چھینک آوے اور گردن پاؤن قدرے آماس کرے

بال جسم پر کھڑے ہوں اور لید مین کیڑے نکلین علاج یہ فلفل دراز زنجبیل ہراک دو دو درم کوٹ چھانکر
آب سیر چار درم آب برگ سنبھالو نو درم پیشاب گاؤ نو درم باہم ملاکر ہر روز چار درم ناک مین
ڈالین اور اغذیہ سرد اور نخود تر کردہ کھلاوین اور پانی گرم پلائین۔

## ساتوان باب اسباب صفرا و گرمی اور اسکے علاج مین۔

تیز اور تلخ دوا یا غذا کھلانے سے یا تپش آفتاب مین باندھنے سے یا دھوپ مین زیادہ چلانے سے
یا تشنہ رکھنے سے غلبہ صفرا اور گرمی کا ہوتا ہے اور امراض پیدا ہوتے ہین علامت غلبہ صفرا اور
گرمی کی یہ ہے کہ آنکھ سرخ یا زرد ہو جاوے اور تنفس کرے اور غلبہ پیاس کا ہوا اور ایسا بیہوش
ہو کہ مار محسوس نہ ہو علاج یہ ہے کہ پانی سرد مین رکھین اور خون لین اور ادویہ و اغذیہ سرد کھلاوین۔

## آٹھوان باب پیشاب خون سے کے علاج مین۔

غلبہ باد و صفرا سے خون کا پیشاب ہوتا ہے اور بدن گرم رہتا ہے اور تنفس کرتا ہے اور
پیشاب کرنے مین شور کرتا ہے علاج یہ ہے۔ الائچی تخم سنبل معہ پوست و خار ہراک چھہ درم مونیر
یک پاؤ باہم کوٹ کر یک پاؤ روغن کنجد ملائین اور دوب مین لیکر ہر روز کھلاوین۔ دیگر شکر پاؤ سیر
برنج ۹ درم تخم خیار چھہ درم باہم ملاوین اور ہر روز کھلاوین۔ دیگر دودھ نیم سیر روغن نو درم شہد
پاؤ سیر شکر نو درم باہم ملاکر کھلائین اور اگر حقنہ کرین تو بھی نفع کرے اور اشیاے سرد مثل صندل
وغیرہ کے آب برگ کنار مین ملاکر اعضا پر طلا کرین اور اشیاے شیرین اور چربیلا و سرد کھلاوین

## نوان باب موںھ وغیرہ سے خون نکلنے کے علاج مین

غلبہ صفرا و گرمی سے خون مخرجون سے نکلتا ہے اور بدن گھوڑے کا مثل آگ کے گرم ہوتا ہے اور
خواہش علف کی نہین کرتا ہے علاج کرین مرض کا دشوار ہے لیکن اگر خون فم اعلی اور فم اسفل
سے آتا ہے اور پیشاب خون کا ہوتا ہے اور ناک سے خون نکلتا ہے علاج اسکا یہ ہے کہ پہلے
روغن تمام عضو مین ملین اور متواتر پانی سرد بدن پر ڈالین اور ادویہ بارد جسم پر طلا کرین اور
مونیر پاؤ سیر نبات و بانسہ و شبون ہراک نو درم باہم کوٹ کر آدہ سیر شہد ملاکر علی الصباح

ہرروز گھوڑے کو کھلاوین دیگر بیت پاپڑا فلفلدراز ہر اک چھ درم باہم کوٹکر آدھ سیر شہد ملاکر ہر روز کھایا کرین

## باب دسوان ضیق النفس کے علاج مین

یہ مرض اکثر صفرا اور گرمی یا زیادہ مشقت اور زیادہ دوڑانے سے ہوتا ہے۔ علامت اسکی
یہ ہے کہ تنفس زیادہ کرے اور سانس مشکل سے آوے اور بیقرار اور بے ہوش ہو اور آنکھین سرخ
اور بدن گرم ہو اور پسینہ بہت نکلے اور جب سانس باہر آوے تہیگاہ خالی ہو اور جب سانس نیچے جا
بدستور ہو جاے یہ مرض جب زیادہ ہو جائیگا علاج مشکل ہی علاج یہ ہی ہلیلہ بلیلہ آملہ ہر اک چھ درم
کوٹ چھانکر شکر و برنج ہر اک پاؤ سیر ملاکر کھلاوین دیگر مویز شکر ہر اک پاؤ سیر نو درم فلفلدراز بانسہ سبز انار
دانہ ہر اک نو درم باہم ملاکر گھوڑے کو کھلاوین دیگر خرما ایک سیر برگ بانسہ سبز نو درم باہم ملاکر کھلاوین دیگر
بیت پاپڑہ بانسہ سبز ہر ایک نو درم شہد آدہ سیر باہم ملاکر کھلاوین اور اس مرض مین سوای جو کے کوئی چیز کھلاوین

## گیارھوان باب پیشاب بند ہونے کے علاج مین

یہ مرض بادسے پیدا ہوتا ہے علامت اسکی یہ ہی کہ پاؤن باہم ملاکر قضیب کو متواتر باہر نکالے
اور پھر غلاف مین کرلیوے اور نہایت بیقرار ہو۔ علاج اسکا یہ ہی کہ اطراف قضیب مین بلکہ
تمام پیٹ مین روغن کنجد ملین اور سرگین گاوسے سینکین اور برگ رنڈ بیسہ تخم جرجیا الائچی گوکھرو ہر اک
کوٹ چھانکر شراب قندی مین ملائین اور گولی بناکر کھلائین اور شراب قندی پلائین اور اگر شراب
نہ ہو دو سیر کھٹے دہی کا پانی پلائین۔ دیگر یک سیر چاول چار سیر کھٹے دہی مین پکاکر کھلاوین اور اگر
پیشاب گرمی سے بند ہو جاے علامت اسکی یہ ہی کہ قطرہ قطرہ پیشاب زرد یا سرخ ٹپکے۔ علاج
اسکا یہ ہی۔ گل گیرو دہنرا ہر اک چھہ درم مصری پاؤ سیر باہم کوٹ کر پاؤ سیر نو درم شہد ملاکر کھلاوین
اور اگر زیادتی بلغم اور زکام سے بند ہو علامت اسکی یہ ہی کہ پیشاب سنگین سفید قطرہ قطرہ ٹپکے ادویہ مذکورہ
استعمال کرین۔

## بارھوان باب کرم شکم کے علاج مین

زیادہ شیرینی اور چیز نی کھلانیسے اور کبھی بادسی کیڑے پیٹ مین پیدا ہو جاتے ہین علامت اسکی یہ ہی کہ خواہش

علت کی نکرے اور روز بروز لاغر ہوا اور پیٹ آماس کرے اور سر گین نرم ہو علاج یہ ہی بابرنگ کابلی اجوہ ہراک پاؤسیر شیطرج فلفلدراز زنجبیل نمک سنگ زرد چوب بلیلہ ببول پوست نیب ہر یک نودرم کوٹ چھانکر ہشت حصہ کرین ہر روز ایکحصہ گاؤکی پیشاب مین گولی بنا کر کھلائین دیگر ببول پوست نیب بلیلہ آملہ ہر ایک پاؤسیر کوٹکر دس سیر پانی مین جوش دین جب نصف پانی باقی رہے سرد کرکے دو سیر ماش اسی پانی مین پکاوین اور پاؤسیر روغن کنجد مونگ ملا کر آخر وقت مین کھلاوین

## تیرھوان باب اس گھوڑیکے علاجمین کہ مشقت سے بیمار نہ ہو۔

اگر گھوڑا زیادہ دوڑانے اور برگستوان سنگین اُٹھانے سے بے قوت اور عاجز ہوا و تنفس کرکے او سر جھکا ے رہے اور پیشانی سُرخ ہو جائے اور خواہش خورش کی نکرے علاج اسکا یہ ہے کہ تمام بدن مین تیل کی مالش کرین اور پہلو اور تالو کی رگ سے خون لیوین اور ادویہ اور اغذیہ سرد کھلاوین اور پانی مین چند ساعت رکھین اور ایک مدت سوار نہ ہون اور اچھی جگہ باندھین۔

## چودھوان باب اس گھوڑیکے علاج مین کہ موںھ نہ کھولے۔

سر اور موںھ مین روغن کنجد ملین اور برگ ارنڈ اور سرگین گاؤ سے سینکین اور روغن کنجد پاؤسیر ناک مین ڈالین۔ دیگر درانتھون رسکنی و کھری ہلیلہ بلیلہ آملہ تیوک پوست نیب گلو ہراک نو درم کوٹکر آٹھ سیر پانی مین جوش دین جب چار سیر باقی رہے ایک سیر مونگ اُسمین پکاوین بعد ازان چھہ درم زنجبیل نو درم نمک سنگ فلفلدراز گرو ہر ایک چھہ درم کوٹ چھانکر اسمین ملاوین اور شہد یکپاؤ اور روغن کنجد روغن ستور ہراک چھہ درم ملا کر گھوڑے کو کھلاوین۔

## پندرھوان باب ایرامت کے علاج مین

علامت اسکی یہ ہے کہ تمام اعضا خشک ہون اور پیشاب خون کا کرے اور سر ڈالدے اور آنکھ بند کرے گویا سو رہا ہے اور بدن گرم ہوا و نصف جسم نیچے کا کج ہو جاوے اور خورش سے رغبت نہ کرے اور بیقرار ہو علاج اسکا یہ ہی تخم ارنڈ بیخ مرک ہر یک دہ درم گلوی نیم تخم خیا نبات بابرنگ ہراک چھہ درم باہم کوٹ کر شہد پاؤسیر و نو درم ملا کر کھلائین اور اگر نفع نہ ہو داغ دین

## سولھوان باب آماس کی قسمون اور علاج مین۔

چھ سبب سے جسم ورم کرتا ہے - اوّل باد سے ورم ہوتا ہے اور اس ورم مین نرمی ہوتی ہے دوسرے
بلغم اور سردی سے ورم ہوتا ہے اور اسمین سردی محسوس ہوتی ہے تیسرے صفرا اور گرمی سے
اور یہ ورم جلد پک جاتا ہے چوتھے باد و بلغم و صفرا کے جمع ہونیسے اور اسمین ہر سہ علامتین موجود
ہوتی ہین - پانچوین زیادہ محنت کرنے سے خون جلجاتا ہے اور بدن آماس کرتا ہے چھٹے زخم سے
خواہ وہ زخم خود بخود ہوگیا ہو - یا شمشیر وغیرہ سے پہونچا ہو - علاج یہ ہے کہ طین النخل اور نمک سانبھر
باہم پانی مین پیسکر ضماد کرین کہ آماس کو دفع کریگا یا پکا دیگا اگر فصد ممکن ہو فصد دین ورنہ
حجامت کرین بعد ازان زنجبیل اور دو نون فلفل ہر اک چار درم سانبھری ایلوت ہر اک چھ
درم کوٹ چھانکر نیم سیر روغن ستور ملا کر کھلا دین - اگر درمیان ناف و شکم کے آماس ہو رگ سے
خون لین اور اسگندرا اور ساتری برگ درن گلو نیم پیشاب مین پیسکر آماس پر ضماد کرین اور
اگر یہ آماس باد و بلغم سے ہو ساجی کھار چار درم نیم سیر روغن مین ملا کر کھلا دین اور برگ گلوی برگ
درن وچولائی گرم کرکے اور تیل سے چرب کرین اور آماس پر باندھین - اگر سر اور منہ کل آماس کرے
تالو اور گلے کی رگ سے خون لین اگر نہ دفع ہو تمام سر و مونھ پر حجامت کرین اور اگر مونھ معہ بغل اور
پیٹھ کے آماس کرے تمام بدن درد کرے اور روز بروز لاغر ہو خورش سے عاجز ہو جاے بعد خون لینے کے ساجی
روغن کنجد شیرہ برگ اکرہ باہم ملا کر آماس پر مالش کرین اگر نہ دفع ہو تو غدین اور ساجی سانبھر روغن سرسیا باہم ملا کر کھلا دین

## سترھوان باب اقسام کھانسی اور اُس کے علاج مین -

اگر کھانسی باد سے ہو علامت اسکی یہ ہے کہ ناک سے پانی مثل کف دریا کے جاری ہو - علاج
اُس کا یہ ہے دستول دو سیر ایک من دس سیر پانی مین جوش دین جب بارہ سیر پانی باقی رہے
زنجبیل ایک سیر کوٹ چھانکر چار سیر روغن چار سیر شیر گوسفند پانی مین ملا کر جوش دین جب چار سیر
پانی رہے ہر روز علے الصباح گھوڑے کو کھلا دین - دیگر زنجبیل نو درم کوٹ چھانکر ہر روز
آدھ سیر شہد آدھ سیر شیر گوسفند ملا کر کھلا وین - دیگر اگر کھانسی صفرا و گرمی سے ہو علامت اسکی
یہ ہے کہ پانی سبز رنگ ناک سے نکلے - علاج یہ ہے بانسہ زنجبیل ہر ایک نو درم کوٹ چھانکر

پاؤ سیر روغن ملا کر کھلاوین اور ولیدہ مونگ کھانے کو دین - دیگر شہد و شکر ہر ایک پاؤ بھر بانسہ سبز نو درم باہم ملا کر ہر روز کھلا دین - اگر علاج مین سستی کی جاوے آخر کو خون ناک سے جاری ہو اور لاغری زیادہ ہوتی جاوے اور میل خورش کی کم ہوے اور علاج دشوار ہو - اور اگر کھانسی زکام اور بلغم سے ہو علامت اسکی یہ ہے کہ پانی سفید ناک سے متواتر نکلے - علاج یہ ہے کہ ہلیلہ بلیلہ آملہ پوست چترا چھال ہر اک پانچدرم کوٹ چھانکر بانسہ نو درم شہد نیم سیر ملا کر ہر روز کھلا وین دیگر بھون رنگنی ہلیلہ بلیلہ آملہ ببول پوست نیم گلو ہر اک نو درم کوٹ کر دس سیر پانی مین جوش دین جب پانچ سیر باقی رہے سرد کر کے دو سیر مونگ اسمین پکا وین اور ہر روز بوقت عصر گھوڑے کو کھلاوین اور کبھی باد اور بلغم اور صفرا یکجا ہو کر کھانسی پیدا کرتے ہین - علامت یہ ہو کہ پانی ناک سے جاری ہو کہ اثر ہر خلط مذکور کا اُس سے ظاہر ہو یہ کھانسی علاج پذیر نہین ہوتی اور گھوڑا مر جاتا ہی

## اٹھارھوان باب ہچکی کے علاج مین

ہچکی غلبہ باد سے پیدا ہوتی ہے اگر ہچکی مین دبرج بھی پیدا ہو گھوڑا مر جاے گا - اور اگر بدہضمی سے ہو علاج یہ ہی بیخ درخت ازلو دودھ ہر اک نو درم باہم کوٹکر روغن نیم سیر شہد آدھ سیر نو درم ملا کر کھلا دین اور ایک سیر پیشاب گوسفند پلا دین اور ہر دو دواے مذکورہ دو سیر کوٹکر بیس سیر پانی مین جوش دین جب بارہ سیر باقی رہے صاف کر کے چار سیر روغن یکسیر زنجبیل کوٹ چھانکر اسی پانی مین جوش دین جب چار سیر باقی رہے - ہر روز آدھ سیر گھوڑے کو پلا دین - دیگر دیودار دس درم بھون رنگنی زنجبیل ہر اک نو درم کوٹ چھانکر پاؤ سیر روغن کنجد ملا کر گھوڑے کو کھلاوین دیگر بیخ برطا دس جلا دین خاکستر اسکی نو درم پاؤ سیر نو درم شہد ملا کر کھلا وین -

## انیسوان باب واق کے علاج مین

چوٹ یا سلاح سنگین کی بار برداری سے خون رگون مین چل جاتا ہے اور ناتوانی لاحق ہوتی ہے اسوجہ سے واق پیدا ہوتا ہے اور علامت اسکی یہ ہو کہ روز بروز گھوڑا لاغر ہو گویا برسون سے بیمار ہے اور بالون مین خشونت پیدا ہوا ور چمک جاتی رہے اور آواز پست ہو اور تیزی اور

چالاکی جاتی رہے گویا برسون سے بیمار ہے اور پیشاب زرد یا سرخ ہو اور سانس آہستہ آہستہ
لیوے اور بدن گرم ہے اور گرسنگی کم ہو اور کھانسی بہت آوے اور خواہش علف کی نکرے
اکثر اس مرض مین گھوڑا مرجاتا ہے اور اگر خواہش علف کی کرے اور مرض کہنہ نہ ہوا ہو علاج
اسکا یہ ہے۔ بیخ ارنڈ چترا چھال ہلیلہ بلیلہ آملہ ہر ایک پانچدرم کوٹ چھانکر شراب مین گولی بنا کر
علے الصباح گھوڑیکو کھلاوین بعدازان ایکسیر شراب پلادین۔ دیگر بیت پاپڑہ فلفلدراز ہر ایک چھ
درم کوٹ چھانکر بانسہ نودرم ملاکر علے الصباح کھلاوین اور شام کو فلفلدراز طباشیر ہر ایک چھ درم کوٹکر
شیر گوسفند آدھ سیر گرم کرکے باہم ملاکر پلادین دیگر لاکھ کوٹکر چار سیر روغن کنجد مین جوش دین اور سرد کرکے
جسم مین ملین اور رگ پہلو مین فصد دین۔ دیگر گوشت گوسفند اور گوشت آہو ہر ایک دو سیر
پکاکر نودرم فلفلدراز پاؤ سیر شہد ملاکر گھوڑے کو کھلاوین اور سوای دوب کے کوئی چیز نہ کھلاوین۔

## بیسوان باب فساد خون کے علاج مین

علامت اسکی یہ ہے کہ تمام اعضا آماس کرین اور بدن گرم اور خشک ہو اور سر بھاری ہو
اور گردن ڈالدے اور پیشاب خون کا کرے اور پاون زمین پر نہ رکھ سکے بلکہ اگر ایک رکھے
تو ایک اُٹھاوے اور چمک بالون کی جاتی رہے علاج اسکا یہ ہے کہ روغن تمام بدن مین ملین
اور ایک سیر روغن پلاوین اور رانون اور سینہ اور پہلو کی رگ مین فصد لین اور زنجبیل و فلفل
ہر ایک چھ درم کوٹ چھانکر نودرم برگ بانسہ آدھ سیر شہد یا شراب باہم ملاکر کھلاوین۔ دیگر ہلیلہ بلیلہ
برگ نیب ہر ایک یکپاؤ کوٹکر دس سیر شراب مین جوشدین جب پانچ سیر باقی رہے صاف کرکے اور مونگ بقدر
اُسمین پکاکر کھلاوین اور دو سیر دودہ اور آدہ سیر و نو درم روغن کنجد اور آدہ سیر شہد باہم ملاکر حقنہ کرین

## اکیسوان باب اُس گھوڑیکے علاجمین کہ نمک کھانیسے بیمار ہو

چونکہ مزاج گھوڑے کا گرم ہوتا ہے اور دوڑانے سے گرمی زیادہ ہوتی ہے اور نمک بھی گرم
ہے اسوجہ سے بعد دوڑانے کے نمک کھلانے سے شکم و سینہ مین سوزش پیدا ہوتی ہے
بلکہ تپ پیدا ہوجاتی ہے اسیواسطے دانایان فن نے کہا ہے کہ بڑے گھوڑیکو ہفتہ مین تین

ل کھلانا چاہیے اور متوسط کو آدہ سیر اور چھوٹے گھوڑے کو پاؤسیر اس سے زیادہ کھلانا مضر ہی
اور علامت ضرر نمک کی یہ ہو کہ صفراو گرمی اور پیاس کا غلبہ گھوڑے کی طبیعت پر ہوتا ہے
اور خواہ جسقدر پانی پلاوین پیاس نہین دفع ہوتی ہو اور اعضا پر دانہای خرد نکلتے ہین اور
کھانسی آتی ہے علاج یہ ہو کہ تالاب مین خوب گھوڑیکو نہلاوین اور چند ساعت اسی تالاب
مین رکھین بعد ازان باہر لاکر تالاب کی مٹی تمام جسم پر طلا کرین جب خشک ہو جاوے پھر
پانی مین لیجاکر خوب نہلاوین بعد باہر لاکر یکسیر شکر شربت بناکر پلاوین اور آدھ سیر شہد اور آدہ سیر
روغن یا دو سیر دودہ باہم ملاکر پلادین اور شوربہ مرغ کا کھلائین۔

## بائیسوان باب اُس گھوڑیکی علاجمین کہ بیوقت پانی پینیسے بیمار ہو

اگر بعد دوڑانے کے پانی پلائین خون رگون مین سرد ہو جاتا ہے اور تمام اعضا آماس کرتے ہین
خصوصًا پیٹ زیادہ آماس کرتا ہے علامت یہ ہو کہ سرگین اور پیشاب بند ہو جاتا ہو اور پانی
آنکھ سے جاری ہو علاج یہ ہو ایلوا کوٹ کر روغن کنجد ملاکر گرم کرین جب سرد ہو جاوے اعضا پر
مالش کرین اور سرگین گاؤ اور برگ ارنڈ سے سینکین دیگر نمک سنگ نمک کھاری نمک سیاہ مخل
ہر ایک تین درم باہم کوٹکر ترش دہی مین گولی بناوین اور ہر روز علے الصباح کھلائین اور دو سیر
دہی پلادین اور اگر مفید نہو سینہ کی رگ مین فصد دین اور یکسیر آلو شہد مین تر کرکے پلاوین

## تئیسوان باب اُس گھوڑیکی علاجمین کہ زیادہ روغن کھلانے سے بیمار ہو

زیادہ چربی اور روغن کھلانیسے غلبہ باد کا ہوتا ہے اور جو کچھ کھاتا ہے ہضم نہین ہوتا ہے
علامت یہ ہے کہ سرگین نرم ہو اور بدبو بہت آوے اور پیٹ پھول جاوے اور ہر وقت
لوٹے اور میل کھانے سے نکرے اور پاؤن اسکے قدرے آماس کرین علاج اسکا یکسیر لہسن
نو درم نمک سنگ ملاکر جلاب دین۔ دیگر ہینگ لہسن ہر اک چار درم فلفل رازونج ہر ایک
چھ درم نمک سنگ نو درم کوٹ چھانکر یکسیر شراب قندی ملاکر کھلاوین۔

## چوبیسوان باب اُس گھوڑیکی علاجمین کہ زیادہ غلہ خام و پختہ کھانیسے بیمار ہو

ماش اور موٹھ زیادہ کھلانے سے پیٹ آماس کرتا ہی اور غلبہ باد کا ہوتا ہی علاج اُس کا یہ ہے
فلفلدراز گرد ہینگ ہراک چار درم نمک سنگ نو درم کوٹ چھانکر پانی مین گولی بنا کر گھوڑے کو
کھلاوین اور علف مین دانہ کھلانے سے باد و بلغم و صفرا پیدا ہوتا ہی علامت اسکی یہ ہی کہ پسینہ
زیادہ نکلے اور بدن گرم ہو اور لرزہ پیدا ہو اور بے ہوش دیوانہ ہو جاے اور ہر وقت گرے
اور اُٹھے علاج اسکا یہ ہی مٹی تالاب سے لا کر گرم کرین اور تمام اعضا پر ضماد کرین اور ہر وقت سنبول
نو درم نمک سنگ چھ درم خردل آدھ سیر روغن کنجد باہم ملا کر جلاب دین یا حقنہ کرین - دیگر
دلیدہ پختہ کھلانے سے بھوک کم ہو جاتی ہی اور جو کچھ کھاوے ہضم نہ ہو اور پاؤن قدرے آماس
کرے اور سینہ سنگین ہو جاوے علاج اسکا یہ ہی سینہ اور پہلو کی رگ مین فصد لین اور ادویہ مذکورہ
استعمال کرین اور کبھی بدہضمی سے پیٹ نرم ہو جاتا ہی اور پیچش ہوتی ہے اور علف خوری
سے عاجز ہو جاتا ہے علاج یہ ہے انار دانہ زنجبیل فلفلدراز نمک سنگ بال بید تبیہ ہراک چار
درم کوٹ چھانکر ہر روز شراب قندی یکسیر ملا کر علی الصباح کھلاوین - دیگر برنج لوتہ یک پاؤ
برنج شالی یکسیر باہم ملا کر یکسیر دہی یک پاؤ روغن ملا کر کھلاوین اور جب تک صحت نہ ہو دلیدہ
نہ کھلاوین اور بعد از ان برنج اور گوشت شل شوربا کے پکا کر کھلاوین اور دلیدہ اول روز
قدرے کھلاوین اور ہر روز قدرے قدرے زیادہ کرین -

## پچیسوان باب زخم کے علاج مین

زخم فساد خون اور زیادہ بلغم سے یا بسبب چوٹ کے پیدا ہوتا ہے اور اکثر یہ مرض پاؤن مین
ہو جاتا ہے علاج اسکا اول پاؤن کو سرد پانی مین تھوڑی دیر رکھین بعد از ان زنجبیل
شیطرج فلفلدراز گرد دانت ایلوت ہراک نو درم گائے کے پیشاب مین پیسکر ہر روز لیپ
کرین - دیگر ہلیلہ بلیلہ زنجبیل بابچی نمک سنگ ساتری سجی کھار ہراک پانچ درم گاے کے پیشاب
مین پیسکر زخم پر لیپ کرین - دیگر سرسون موتھ بو ادر ہرایک چھ درم گاے کے پیشاب مین
حل کر کے مالش کرین - دیگر یک ہفتہ تک تین پاؤ روغن ستو ربا دسیر برگ نیب چھ درم گو گرد باہم

ملاکر پلا دین - دیگر ہر اکسیس کاتہ پوست شیطرج نیل خشک باہم پیسکر زخم مین ڈالین تاکہ زخم خشک ہوجاے - دیگر ہراکسیس نیلہ تھوتھا پھٹکری ہراک دو درم سونگھی یکدرم پیسین اور زخم کو عرق لیمون سے دھوکر اور چونہ تازہ اور قدرے ادویہ مذکورہ عرق لیمون مین ملاکر زخم پر باندھین اور فورًا کھولڈالین چار پانچ روز اسیطرح استعمال کرین صحت ہوجاگی -

## چھبیسوان باب کرکے علاج مین

یہ مرض حرارت اور فساد خون سے پیدا ہوتا ہے علاج اسکا یہ ہو کہ رگ گردن کی فصد لین اور راز ہر اور پوست تیزاب سرگین گاؤ اور باسیر باہم ملاکر کل بدن مین مالش کرین دیگر نمک سنگ بیخ کرنج تخم خردل سفید فلفلدراز شیطرج ہرایک پاؤ سیر کوٹ چھانکر پانچ سیر آب برگ نیب پانچ سیر شراب باہم ملاکر جسم پر طلا کرین اور ایک ہفتہ یکسیر روغن چھ درم ساجی کھار ملاکر پلاوین اور زلیدہ موتھ کھلائین

## ستائیسوان باب سبل کے علاج مین

یہ مرض زیادہ روغن اور دلیدہ پختہ کھلانے سے پیدا ہوتا ہے اگر نصف اگلے جسم مین دانہ نکلے ہون زیادتی بلغم اور زکام سے ہو اگر نصف پچھلے جسم مین ہو صفرا اور گرمی سے ہے اگر کفل اور پاؤن مین ہو باد سے ہے دانہای خرد بقدر آملہ کے اور بڑے بقدر غلولہ کے ہوتے ہین علاج اسکا یہ ہے کہ اول دانون کو چاک کرین اور مادہ نکالکر شیرۂ زقوم یا شیرہ اکرہ بھردین بعد ازان آدھ سیر روغن جوش دین اور نہ درم مور تو تیا پیسکر تیل مین ملاکر دانون مین طلا کرین اور یکسیر شیر گوسفند شیطرج زنجبیل بلیلہ آملہ بانسہ خشک وترسگند پھلا سروالی سوار وبت پاپڑ بھون رینگی پوست نیب دھاوری کرمانہ ہرایک پاؤ سیر باہم کوٹ کر اور سات حصہ کرین ہر روز ایک حصہ آٹھ سیر پانی مین جوش دین جب یکسیر پانی باقی رہے صاف کرکے اور سرد کرکے علے الصباح پلاوین - دیگر شیرہ ہرای فلفل کردہ بودار بھون رینگنی زرد چوب ہرایک چھ درم کوٹ چھانکر آدھ سیر شیر اکرہ روغن آٹھ سیر آب سرگین گاؤ دو سیر سرسون آٹھ سیر شیرۂ ہرامی باہم جوش دین جب دو سیر باقی رہے صاف کرکے ہر روز علے الصباح پاؤ پاؤ سیر

نودرم پلاوین اور کبھی گھوڑے فربہ کو گرم ہوا مین دوڑانے سے خون جوش کرتا ہے اور فاسد
ہے اور گردن مین دانے نکلتے ہین اور خوف ہلاکت کا ہوتا ہے علامت اسکی یہ ہی کہ سینہ بہت
اور گرمی سے بیقرار اور بے ہوش ہوا ور جسم مین لرزہ پیدا ہوا اور مونھ مین خشکی ہو علاج
یہ ہے کہ دانون کو چاک کرکے ادویہ مذکورہ حسب دستور استعمال کرین اور اگر دانون مین شل
دانہ خردل کے گوشت سبز خام نکلے علاج بیفائدہ ہی وہ گھوڑا مرجائیگا اگر رنگ دیگر ہو صد
کرکے فیلسر پیکر پانی مین گولی بناکر کھلاوین اور اگر غلبہ گرمی سے دانہای خرد اعضا پر نمود
اور پانی اُن سے نکلے علامت اسکی یہ ہی کہ لاغر اور آنکھ سُرخ اور پیشاب زرد ہوا ور تنفس کرے علا
اسکا یہ ہی کہ برگ سیر یا برگ کھرنی برگ پپیتہ پانی مین جوش دین جب پانی سبز ہوجا جسم پر مالش کرین اور ہلیلہ
آملہ آدھ سیر شیر برنج آدھ سیر شکر یکسیر کوٹ چھانکر باہم ملا کر سات حصہ کرین ہر روز یک حصہ آدھ سیر روغن ملا کر

## اٹھائیسوان باب آماس سینہ کے علاج مین

مادہ اس مرض کا باد اور بدہضمی سے ہوتا ہی جب بعد دلیدہ کھلانے کے سوار ہون اور
دومنزل لیجاوین یا دوڑائین اور فوراً لگام نکال لین اور تیمار بواجبی نکرین خورش ہضم نہین
ہے علامت اسکی یہ ہی کہ سینہ سخت اور چلنے سے مجبور ہوجاتا ہی علاج اسکا بہت جلد کرنا
اگر توقف ہوگا علاج دشوار ہی علاج اسکا یہ ہے کہ سر اور گردن اور سینہ مین روغن کنجد ملین
ماش بہت کھلائین اور اگر بدہضمی سے سینہ سنگین ہو علامت اسکی یہ ہی کہ کھانسی بہت
علاج اسکا یہ ہے کہ سینہ مین روغن کنجد ملین اور سرگین گاو اور برگ ارنڈ سے سینکین
رگ سینہ کی فصد لین اور تین روز دلیدہ نہ دین اور اگر مفید نہ ہو ہر روز پاؤ سیر روغن
نودرم لہسن یکسیر قند باہم ملا کر کھلائین۔ دیگر ہینگ سچ گرد برگ بانسہ آملہ انار دانہ نمک
زنجبیل پاؤ سیر ہلیلہ یک پاؤ نودرم باہم کوٹ چھانکر سات حصہ کرین اور ہر روز یک حصہ
قندی مین غلولہ بناکر کھلادین اور یکسیر شراب پلاوین اور اگر شراب نہ ہو آدھ سیر پلا
اور اگر مرض کہنہ ہوگیا اور یہ ادویہ نہ ہون نزدیک شانہ کے داغ دین اگر مث

ے خشک ہوگیا ہو اور گھوڑا لنگ ہوجاوے یہی اودیہ مذکورہ استعمال کرین اور اگر فائدہ نہو شانہ
رین اور چربی گرم کرکے سینکین اگر کفل اور ران باد سے خشک ہو یہی علاج کرین -

## اونتیسوان باب علت قضیب کے علاج مین

رمی سے سر قضیب آماس کرتا ہے اور دانہ گرمی سے نکل آتے ہین اور خارش ہوتی ہی اگر علاج
اخیر کرین کیڑے پڑجاتے ہین علاج اوسکا یہ ہے بت کی رگ سے فصد لین اور پانی سرد
ضیب پر ڈالین اور تیل ملین اور نو درم برگ نیب ایکسیر خرما ملاکر یکہفتہ ہر روز کھلادین

## تیسوان باب آماس خصیہ کے علاج مین

یہ آماس باد سے ہو علامت اوسکی یہ ہے کہ سرد اور نرم ہو ایلوت جوکھار ساتری ہر ایک
درم کوٹ چھانکر پاؤسیر روغن ملاکر خصیہ اسپ پر ضماد کرین - دیگر مچھلی پانی مین جوشدین اور
ن یک سیر بہرور گھوڑے کو پلادین اور اگر خصیہ زیادتی بلغم سے آماس کرین سخت زیادہ ہون
ر پیشاب بدشواری کرے علاج یہ ہے فلفل دراز گردساتھری جوکھار ہر ایک چھ درم کوٹ
انکر یک سیر شراب ملاکر علے الصباح پلادین اور اگر شراب نہو شہد دین - دیگر پانچ روز
لے الصباح یک سیر روغن کنجد و تلخ سے حقنہ کرین اور برگ ارنڈ اور سرگین گاؤ سے خصیہ کو
ینکین دیگر فلفل دراز پیپلامول برگ شیطرج زنجبیل جوکھار ہر ایک پانچ درم کوٹ چھانکر بونگ دو سیر
ہم پکاکر علے الصباح کھلادین اور کسی روز بازار اسپ مین پھرادین اور علف خشک کھلادین

## اکتیسوان باب

ر خصیۂ اسپ گرمی سے آماس کرین علامت اوسکی یہ ہے کہ سُرخ ہون اور نہ گرمی کے
نکلے خصیہ مین روغن ملین اور پوست درخت بیر پوست درخت بیر دشتی پانی مین پیسکر ضماد
رین - دیگر موتہ نو درم ساتھری جل کونتھی سون ہر یک پاؤسیر آٹھ سیر پانی مین جوش دین جب
یک سیر باقی رہے صاف کرکے مصری پاؤسیر ملاکر یک ہفتہ علی الصباح پلادین
دیگر مصری نو درم شہد پاؤسیر روغن نیم سیر دودھ دو سیر باہم ملاکر تین روز حقنہ کرین اور

اگر خصیہ اسپ باد و بلغم وصفرا سے آماس کرین اند خصیہ کے پک جاوے اور کل علامت
مذکورہ ظاہر ہو یہ آماس فرع آماس مذکورہ سے ہے وہی ادویہ مذکورہ استعمال کرین
اور اگر فائدہ نہو خصیہ شگافتہ کرین اور مادہ صاف کرین صحت ہو۔

## بتیسوان باب اوس گھوڑے کے علاج مین کہ ایک خصیہ اوپر کھینچے اور چھوڑ دے

خون اور بلغم سے یہ مرض پیدا ہوتا ہے اور ایک پانون خصیہ کے جانب لنگ ہوجاتا
علاج مین جلدی کرنا چاہیے اگر تاخیر ہوگی پیشاب اور سرگین بند ہوجاوے گا اور کمر خشک
ہوجاویگی اور کھانے سے مجبور ہوجاویگا آخر مرجاویگا علاج اوسکا یہ ہے کہ خصیہ کے نزدیک
پانوُن کی رگ مین فصد لین اور خصیہ مین تیل ملکر سرگین اور پیشاب گاو۔ نمک جوش دین
اور خصیہ کو اوسی سے تبخیر کرین اور کلب اور پوست درخت کنار ہر ایک ربع سیر سمول
آدھ سیر باہم کوٹکر ساڑھے بارہ سیر پانی مین جوش دین جب یک و نیم سیر باقی رہے سرد کر
اور تین پاو و نو درم روغن کنجد ملاکر حقنہ کرین۔ دیگر ابلوت ربع سیر نو درم فلفل دراز ہر یک
ربع سیر جو کھار ہینگ ہر یک نو درم کوٹ چھانکر سات حصہ کرین ہر روز ربع سیر نو د
روغن کنجد ملاکر کھلاوین اور دوب اور کنوئین کا پانی دین

## تینتیسوان باب امراض سم وغیرہ کے علاج مین

گھوڑے کو بغیر نعل کے زمین سخت پر چلانے سے سم گھس جاتا ہے اور چند روز مین چلنے
سے مجبور ہوتا ہے اور زمین پر پانون نہین رکھ سکتا ہے علامت اوسکی یہ ہے کہ اگر
پر اوسکے ہاتھ رکھین سرد معلوم ہو اور حرارت مطلقاً محسوس نہو علاج اوسکا یہ ہے
کہ سم کو خوب دھوئین اور اگر کنکڑی وغیرہ چبھی ہو نکالکر تین روز ہلیلہ کسیس لودابلا
کو دہن ہر ایک ربع سیر کوٹکر شہد مین ملاکر سم پر ضماد کرین اور کپڑے سے باندھ د
دیگر لاکھ شہد قند ہر ایک ربع سیر باہم ملاکر نعل کے مقام پر رکھین اور آگ سے گرم کر
جب پگھل جاوے سرد کرین کہ ادویہ سم مین چسپان ہوجاوین اور چمڑہ مثل نعل کے

ور آملہ کوفتہ او سپر چھڑک کر سم پر رکھین اور نعل آہن باندھین اگر خرد گاہ مین سدہ پڑ جائے
ور بادسے آماس کرے علامت اوسکی یہ ہے کہ پانون زمین پر بعادت معہود نرکھ سکے اور سم سے
جل چلے علاج یہ ہے خورد گاہ کو روغن ملین اور برگ سنبھالی برگ انگل برگ ارنڈ گرم کرکے
باندھین۔ دیگر نمک سنگ ربع سیر قدرے وتر باہم ملاکر باندھین اور اگر فائدہ نہو فصد دین اور
لرز انو اور قلم پانون کے آماس کرین یہ علاج مفید ہے اور اگر نیچے زانو کے بندگاہ کی ہڈی
بڑھ جاوے اور شل پتھر کے سخت ہو اور گھوڑا لنگ ہوجاوے نمک سنگ ساجی نمک طعام
ہر ایک سیر تومری زنجبیل فلفل دراز گردھر ایک یک درم کوٹ چھانکر آب برگ سرکھوار مین مخلوط
کرکے باندھین اور اگر فساد خون سے دم مین خارش ہو اور استخوان دم مین گرمی سے
دانہ نکل آوین استخوان دم سے خون فاسد نکالین اور دم مین روغن ملین اور ایک ہفتہ
علی الصباح یک سیر خرما ربع سیر برگ نیب کھلاوین اور اگر علاج مین تاخیر ہوگی بال گر جاوینگے

## چونتیسوان باب مجہول کے علاج مین

اس مرض کو ہندوان کھار کہتے ہین یہ مرض اکثر ہوا ے گرم سے پیدا
ہوتا ہے اس ہوا کو ہندی مین سالی بر کہتے ہین اس مرض کے بہت اقسام ہین
ایک قسم یہ ہے کہ کبھی تنفس آہستہ کرتا ہے اور کبھی جلد جلد اور بدن ہر وقت گرم رہتا ہے
اگرچہ سایہ مین رکھین اور ربغل کی رگ جنبش کرتی ہے اور اعضا خشک ہوجاتے ہین
اور پچھلے پانون قدرے آماس کرتے ہین اور رتی گاہ غلبہ باد سے نکل آتی ہین اور
پلک کے اندر درد ہوتا ہے اور قضیب آماس کرتا ہے اور غلاف سے باہر نکل آتا ہے
اور خواہش علف کی نہین ہوتی ہے اور بہت آہستہ چلتا ہے اور متواتر جماہی لیتا ہے
اور ہر وقت جنبش کرتا ہے اور بیہوش ہوتا ہے اور منہ ناک سے ہوا ے گرم نکلتی ہے
علاج یہ ہے دو من گیہون تین من شراب کہنہ مین تین شبانہ روز تر رکھین بعد ازان گھوڑے کو ہر روز کھلاوین



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بعد حمد و صلوٰۃ کے واضح ہو کہ کمترین نے واسطے نفع عوام کے اِس رسالہ کو فارسی رسالہ اردو مین ترجمہ کر کے تیرہ ۱۳ ابواب مین مرتب کیا اور نام اسکا مفید الخیل رکھا - پہلا باب گھوڑ کی ابتدا اے پیدائش مین - دوسرا باب اسپ مادہ کے بچہ جنے مین تیسرا باب علامت نحس اور اوسکی تاثیر مین چوتھا باب سواری اور بچھیرہ کے گشت کرانے مین - پانچوان باب گھوڑے خریدنے مین چھٹا باب گھوڑے کے دانت اور اوسکی تاثیر مین ساتوان باب گھوڑےکے عیوب مین آٹھوان مین اعضاے اسپ مین - نوان باب رنگہاے اسپ مین - دسوان باب بتانہ اسپ مین - گیارھوان باب سوداگری اسپ مین - بارھوان باب گھوڑے کے راتب مین تیرھوان باب گھوڑے کے معالجہ

## پہلا باب گھوڑے کی ابتدا اے پیدائش میں

اللہ تعالی نے اپنے بندون کی سواری کے واسطے گھوڑے کو خوبصورت اور پاکیزہ سب سواریون سے بہتر پیدا کیا اور باعث عزت زینت سواری بنی آدم اور سبب دفع رنج پیادہ روی کا کیا جیساکہ فرمایا اپنے کلام قدیم مین والخیل والبغال والحمیر لترکبوھا وزینۃ یعنے گھوڑے اور خچر سواری کرو اونپر اور زینت کرو اونکو اور رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی گھوڑے

ی کو دوسری سواریون سے افضل فرمایا پس معلوم ہوا کہ جسطرح انسان اشرف المخلوقات ہے
افضل الحیوانات ہے اور مختصر حال اوسکی پیدائش کا یہ ہے کہ جب جناب باری کو پیدا کرنا
ے کا منظور ہوا باد جنوب سے فرمایا کہ اے ہوا مین تجہسے ایک جانور پیدا کرونگا کہ جسکی وجہ سے میرے
نون کو عزت اور دشمنون کو ذلت ہوگی ہوا نے بخوشی قبول کیا پس اللہ تعالی نے
ی سی ہوا باد جنوب سے اپنے دست قدرت مین لیکر گھوڑے کو مثل زلزلہ کے پیدا کر کے
ن سے زمین پر بھیجا اور مبارکباد دی قال بودلها احسنك چونکہ اصل گھوڑے کی زلزلہ تھی
پر دوڑنا اور چستی اور چالاکی اور جولانگری کرنا شروع کیا اللہ جل جلالہ نے اپنا دست قدرت
پشت اور گردن پر پھیرا اور لکھا ہے کہ جب سوار گھوڑے پر تسبیح اور تہلیل کرتا ہے گھوڑا بھی
اور تہلیل کرتا ہے اور ثواب اوسکا سوار کے نامۂ اعمال مین لکھا جاتا ہے اور بھی وارد ہے
جعل علیقة علی راس انخیل کتب الله به لکل منفر حسنة یعنی جو شخص توبڑہ گھوڑے کے
سطے بنواتا ہے جسقدر جو اوس توبڑہ مین ہوتی ہے اوسیقدر نیکی اللہ تعالی اوسکے نامہ اعمال مین
تا ہے ابو حنیفہ کوفی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ گوشت گھوڑے کا حرام ہے کیونکہ گھوڑا
ضل اور جہاد مین سبب غلبۂ اسلام ہے اور چونکہ گھوڑا بہتر اسباب لڑائی سے ہے اسوجہ سے
یون کے ہاتھ بیچنا اوسکا روا نہین ہے تاکہ اونکا غلبہ اسلام پر نہو اللہ تعالی نے
ب معراج مین واسطے سواری رسول علیہ السلام کے براق بھیجا تھا اور وہ براق گھوڑے کی
جنس سے تھا اس سے معلوم ہوا کہ کوئی سواری افضل اور بہتر گھوڑے سے نہین ہے

## دوسرا باب اسپ مادہ کے بچہ جننے مین

اس باب مین دو فصل ہین پہلی فصل جننے کی سعد اوقات مین ۔ اگر سوائے مہینے ساون کے اور مہینون مین رات کو
اول پاس مین بچہ پیدا ہو بہت نیک ہے اور طویلہ صاحب مادہ کا گھوڑون سے بھر جاے اور اگر دوسرے پاس مین پیدا ہو
صاحب مادہ کو خداوند تعالی فرزند ارجمند عطا فرماوے اگر تیسرے پہر مین پیدا ہو صاحب مادہ ہمیشہ باعزت و آبرو رہے
اور محتاج خورش و پوشش کا نہو اور اگر چوتھے پہر پیدا ہو صاحب مادہ کو اللہ تعالی دختر نیک اختر عطا فرماوے

دوسری فصل جننے کی اوقات نحس مین - اگر دن کو اول یا چوتھے پہر مین بچہ پیدا
منحوس ہے مالک اوسکا بہت جلد مفلس ہوجاوے اور اگر دوسرے پہر مین پیدا ہو مالک
فوت جاوے ہمیشہ بیمار رہے یا اوسکا حقیقی بھائی مرجاوے اور اگر تیسرے پہر مین پیدا ہو
مالک کی فوت ہوجاوے اور ساتوین مین رات یا دن کو خواہ جسوقت پیدا ہو بہت منحوس
مالک کی نصف عمر کم ہوجاوے چاہیے کہ کان اوس بچہ کا چاک کرکے خیرات کرین ا
گھر مین ہرگز نرکھین اور اگر رکھینگے تمام جانور گھر سے فوت ہوجاوینگے فقط تمام

## تیسرا باب بھنوریون کے بیان مین

اس باب مین دو فصلین ہین پہلی فصل مبارک بھنوریون مین حلق کے نیچے جو بھنوری ہ
کنٹھ من کہتے ہین اور کنٹھا بھرن بھی کہتے ہین بہت مبارک ہوتی ہے سوار اوس گھوڑے کا ہمیشہ
صاحب مال اور مرفہ الحال رہتا ہے اور جو بھنوری گلے کے نیچے بقدر ایک بالشت
یا ایک ہاتھ یا ایک انگل کے ہو اوسکو دیومن کہتے ہین بہت مبارک ہوتی ہے جس
گھوڑے کے یہ بھنوری ہوتی ہے کوئی دوسری علامت منحوس اثر نہین کرتی ہے اور تم پر دو ا
یا ایک انگل بال دراز ہون اوسکو چنتامن کہتے ہین سوار اوسکا بہت صاحب نصیب ہوا ور دنیا مین بہت
پاوے اگر پیٹھ پر پشت استخوان کی داہنی طرف بال ہون اوسکو بھنگنی کہتے ہین سوار اوسکا ہمیشہ با آبرو
اور تونگر رہے اور اگر سر و سینہ و دست راست اور خایہ اور پیٹھ اور دُم سفید ہو اوس گھوڑے کو منگل کہتے
بہت سعد ہوتا ہے سوار کو چاہیے کہ پہلے دو رکعت نماز شکرانہ ادا کرکے اوسپر سوار ہو اور اس گھو
کسی کی سواری مین ندے اور مثل تعویذ کے نگاہ رکھے اگر گھوڑے کے دونون طرف پیٹھ پر بھنو
اوسکے سوار کو اللہ تعالے فرزند صاحب نصیب اور دختر ماہ طلعت عطا فرماوے - دوسری فصل نحس
بھنوریون مین ہر گھوڑے کی پیشانی پر ایک بھنوری ہوتی ہے اگر حد آنکھ سے نیچی نہین ہے خو
ورنہ نحس اور اگر دو ہین اور دونون برابر ہین اور فاصلہ چار انگل سے کم ہے اور حد آنکھ
نیچی نہین ہین نیک ہے اور اگر فاصلہ ہے کہ کان کی نوک بھنوری تک پہونچتی ہے اوسکو سنگین کہ

ہے اور اگر بھنوری آنکھ سے نیچے لٹکتی ہو اوسکو آنسوڈھال کہتے ہین اور حداوسکی حد
ے اوپر کے لب تک ہے اور گدھے اور خچر کے ہوتی ہے نامبارک ہے اور اگر گردن پر
ے دو بھنوریون کے برابر کان کے ہوتی ہین یک بھنوری یا تین یا پانچ غرضکہ طاق زیادہ ہون
سا ین کہتے ہین منحوس ہے اور اگر جفت جیسے دو یا چار زیادہ ہون عیب نہین ہے اور
ن پر بھنوری ہون اوسکو کرن بھول کہتے ہین منحوس ہے اور اگر کلہ پر بھنوری ہو
ے ہے نہ بد اور اگر اوپر کے لب کی نوک پر بھنوری یا بال دو انگل کے یا کم ہون بد ہے اور
نہ پر بھنوری ہو اوسکو ہرداول کہتے ہین اور شناخت اوسکی یہ ہے کہ شانہ چپ کی نوک سے
راست تک ایک خط کھینچے اگر بھنوری خط کے نیچے ہے ہرداول ہے اور اگر خط کے اوپر ہے
ن ہو ہرداول ایک سے چار تک منحوس ہے اِس گھوڑے کو مُفت بھی نہ لینا چاہیے اور اگر پانچ ہین
ب نہین ہے اور اگر دونون جانب بازو پر بھنوری ہو ہنود اوسکو پیچ بل کہتے ہین اور
ے جانتے ہین اور اہل اسلام کے نزدیک نہ نیک ہے نہ بد اور اگر فقط بازوے راست پر ہو نیک ہے
ے اگر بازوے چپ پر ہو نہ نیک ہے نہ بد اگر زانو سے پٹھے تک بھنوری ہے اونمنھو بھنوری کا نیچے ہو اوسکو
نہ گاڑ کہتے ہین اور اگر مُنھو بھنوری کا اوپر ہے کھونٹہ اوکھاڑ کہتے ہین جانب راست مین نیک ہے اور
جانب چپ ہے بد ہے اگر بھنوری تنگ کے نیچے ہے اوسکو گوم کہتے ہین ہنود کے نزدیک
ین ہے اور اہل اسلام کے نزدیک نہ نیک ہے نہ بد اور اگر تنگ کے باہر پیٹ کی طرف ہے اوسکو
ناپاٹ کہتے ہین ہنود کے نزدیک نیک ہے اور اہل اسلام کے نزدیک نہ نیک ہے نہ بد اگر دونون
ن مین دو بھنوریان ہون اوسکو گندہ بغل کہتے ہین شیعون کے نزدیک منحوس ہے اور اگر پشت پر
ردسے کمر تک کسی جگہ بھنوری ہو یا جس جگہ ہے بال عنان کے نکلتے ہین بھونسری ہو اوسکو چھتر بھنگ کہتے ہین
ت منحوس ہے اور اگر سرین پر دونون جانب یا ایک جانب بھنوری ہو اوسکو ڈنک او جاڑ
کہتے ہین منحوس ہے اور اگر کوکھ مین بھنوری ہو اوسکو کھارت کہتے ہین ہنود منحوس جانتے ہین
ر اہل سلام نہ نیک معلوم کرتے ہین نہ بد سواے ان بھنوریون مذکورہ کے دوسری قسم کی بھنوریان سعد ہوتی ہین

نہ نحس اگر تالو گھوڑے کا سفید رہے ہندو نیک معلوم کرتے ہین اور اگر سیاہ رہے بد جانتے ہ
اور اہل اسلام ہاتھیون مین یہ عیب دیکھتے ہین گھوڑون مین عیب نہین معلوم کرتے ہ

## تیسری فصل دانت وغیرہ کے بیان مین

جس گھوڑے کے معمولی دانتون سے یک یا دو چہ تک زیادہ ہون اوسکو دہک دنت کہتے
منحوس ہوتا ہے اور معمولی دانتون سے کم ہونا بھی منحوس ہوتا ہے اور اگر نیچے کا لب اوپر
لب سے زیادہ ہو منحوس ہے اور جس گھوڑے کے اوپر کا لب معہ دانت تھوتھنی زیاد
اوسکو طلی دندان کہتے ہین منحوس نہین ہے مگر بدصورتی ہے اسیوجہ سے قیمت گھوڑے کی کم ہو
جو گھوڑا بوقت سواری زبان دانتون سے لب زیرین کی جانب نکالے اوسکو مارز
کہتے ہین منحوس ہوتا ہے دیگر جو گھوڑا سواری کے وقت زبان یکطرف باہر رکھے اوسکو سگ زبا
کہتے ہین معیوب ہے اور اکثر زیادہ چلنے سے زبان خشک ہوجاتی ہے اور پھر اندر رجانا مشکل
ہوتا ہے اگر گھوڑا سواری مین کجدمی کرے منحوس نہین ہے مگر قیمت مین کم ہوجاتا ہے ا
بدنما معلوم ہوتا ہے اگر گھوڑا عقرب دمی کرے یعنے سواری مین دُم مثل بچھّو کے پٹھیے کی طر
کج رکھے منحوس ہے اور قیمت بھی کم ہوجاتی ہے آور اگر گھوڑا سواری مین فوطکی طرف
کرے عیب نہین ہے کم سوار ہونے سے یا بچہ کو یہ عیب ہوجاتا ہے چندروز سوار ہونے
دفع ہوجاتا ہے پانچ عیب شرعی کہ اکثر آدمی وقت خریدنے کے شرط کرتے ہین اول کج
مخوری شبکوری۔ دندان گیر۔ کہنہ لنگ۔ اگر بعد خریدنے کے پانچ پہر کے بعد ان عیبون
کوئی عیب ظاہر ہوا گھوڑا بے تامل واپس کیا جائیگا اگر زیادہ زمانہ گذرا واپس نہین ہوسکتا
لیکن اگر حاکم خریدار ہے مجبوری ہوگی اگر گھوڑے کے مُنھ سے بدبو نکلتی ہے سخت عیب
ایسے گھوڑے پر یک پہر یا زیادہ سوار رہوا ایسی بدبو مُنھ سے آتی ہی کہ دماغ سوار کا پریشان ہو
جس گھوڑے کی بہت دنون سے کھانسی آتی ہو معیوب ہے جو گھوڑا دہانہ زور یا سید
معیوب نہے اختیار سوار سے باہر ہوتا ہے جسطرف اوسکا دل چاہتا ہی سوار کو لیجاتا

ے گھوڑے کو علف و پانی وغیرہ اگر وقت پر نہین دیتے ہین یاد رکھتا ہے اور وقت پر اسکا
ض لیتا ہے لطیفہ۔ اگر سوار نے معرکہ لڑائی مین دشمن کا مقابلہ کیا اور دشمن کی فوج کثیر دیکھ
نت اوسپر غالب ہوئی اور جان کے سلامت رکھنے کے واسطے نامردی کا طوق گلے مین پہنا
نوکری کو لات ماری اور نمک حرامی کا جامہ زیب تن کیا اور میدان جنگ سے منھ موڑ کر اپنی
دہ صاحبہ او رہمشیرہ شریفہ کی خدمت مین جانے کا ارادہ کیا اور زوجہ کے شوق دیدار نے
ہ کیا اور عنان اسپ کو تیز کیا مگر گھوڑے نے بسبب دہانہ زوری اور سینہ زوری کے لشکر
ن کی طرف راہ لی اوسوقت سوار صاحب کی پریشانی دل کو خیال کرنا چاہیے کہ کیا کچھ خاطر
ریف پر گذر رہا ہوگا۔ اگر روح پرواز کر جائے بعید نہین ہے اوسوقت لگے منتین ماننے حضرت
بی کی صحنک حضرت عباس کی حاضری مشکل کشا کا کونڈا اور بہت نذرین اسیطرح کین مگر گھوڑا
نذرین کب سنتا ہے اور کب رخ پھیرتا ہے آخر کو حسرت ہی مین بیچارے سوار کی جان
اتی ہے۔ وقت سواری کے پانی مین جو گھوڑا بیٹھ جائے اور مرضی سوار کی نکرے یا نعل باندھنے
ن شرارت کرے یا طویلہ مین بدی کرے عیب ہے۔ جو گھوڑا دن یا رات کو ہر چیز سے خوف کرے
شور وغل اور آتشبازی اور آواز توپ و بندوق وباجے وغیرہ سے ڈرے یا لگام کھینچنے یا
یر دوڑانے سے سر اپنا راست یا چپ سے سوار کے پانون پر مارے اور اختیار سے باہر ہو
معیوب ہے قابل لڑائی کے نہین ہوتا ہے اسلیے کہ لڑائی مین بہادر و دلاور گھوڑا چاہیے کہ کسی چیز
سے نہ ڈرتا ہو جس گھوڑے کے اوپر کے دانت بڑے اور نیچے کے دانت چھوٹے ہون اُسکو
طوطی دہن کہتے ہین معیوب ہے جس گھوڑے کی زبان مثل طوطی کے باریک ہو اور علف خوری
سے تکلیف ہوتی ہو یا ہمیشہ پیشاب خون کا کرے یا مرض کرکری مین گرفتار ہو پانچوین یا آٹھوین
یا ہر روز دورہ ہوتا ہو یا ہر چار پانون سے رس جاری ہو یا تھان پر خواہ سواری مین تنفس
کرے یہ سب عیب ہین جس گھوڑے کی گردن مین چمڑا مثل گاؤ کے لٹکتا ہو منحوس و بدنما ہے
جس گھوڑے کا عضو تناسل دراز ہو بدقومی ہے اور اگر کوتاہ ہو خوبی ہے جس گھوڑے کے

نوطہ بڑے ہون خواہ پیدائشی یا عارضہ معیوب ہے جو گھوڑا سواری مین بار بار سر زانو کی طرف لیجاوے عیب ہے جو گھوڑا ایک باگ سے اختیار مین رہے اور دوسری باگ سے بے اختیار ہو جاوے عیب ہے جس گھوڑے کی پیٹھ بلند ہو اور مڈ و پست اوسکو سیبا کہتے ہین عیب ہے جس گھوڑے کے ایک کولہ کی ہڈی بلند ہو اور ایک کی پست اوسکو ایک سرین کہتے ہین عیب ہے اور قیمت کم ہو جاتی ہے

## چوتھا باب ابتداء پھرانے اور سواری کرنے بچھیڑہ پر

چاہیے کہ بعد چندروز کے پہلے یکسال تک بچھیڑہ کو ایک دراز میخ مین باندھین کہ رات و دن اوسکے گرد پھرا کرے بعد یکسال کے جب طاقت ہو اور شوخی کرنا شروع کرے دو گھڑی باریک آہنی مین ایک کپڑا نمک آمیز لپیٹ کر بچھیڑہ کے منھ مین ڈالکر قابضہ کشادہ باندھین اور دست راست مین پکڑ کر ایک میل یا کم موافق قوت کے لیجادین اور پھر دست چپ مین پکڑ کر پھیر لادین تاکہ دونون باگ سے پہلے ہی روز آگاہ ہو جاوے اور ہر روز نہ پھرادین بلکہ دوسرے تیسرے روز حسب طاقت مذکور گشت کرادین اور بعد اٹھارہ مہینے کے پہلے قدم پھر دُلکی کرین اور بس لمکر نمک دیکر ہاتھ سے پکڑے ہوئے لاوین اور باندھدین تین چار روز اسیطرح زور کم کرین اور دو سال تک سواری نکرین اور اگر اندر دو سال کے قوت آجاوے بمجبوری سواری کرین مگر پہلے دس بارہ برس کے لڑکے کو سوار کرکے اور بچھیڑہ کو ہاتھ سے پکڑ کے بدستور سابق گشت کرادین بعد ازان خود سوار ہون اور چندروز اسیطرح راہوی سے آشنا کرین بعد ازان میدان مین ایک حد زمین کی مقرر کرین اور دست راست مین باگ پکڑ کے جانب چپ دوڑادین اور بعد دس بارہ رکھاؤ کے نمک دیکر دوڑانا موقوف کرین رکھاؤ اوسکو کہتے ہین کہ بعد پانچ چھ دورہ کے جس جگہ گھوڑا خوش دہانی اور آہستہ روی اور دم چھوڑ کر خوش رفتاری کرے چاہیے کہ گھوڑے کو بس کہین اور کھڑا کرین اور نمک کھلادین اور شفقت سے آہستہ آہستہ گردن پر ہاتھ مارین اور چند ساعت توقف کرین تاکہ گھوڑا خوبی اپنی سمجھے اور بعد رکھاؤ کے پھر خوب کام کرے اور راس ہے درست کرنا گھوڑے کا بہت مناسب ہے راس کہتے ہین کہ گھوڑے کو اوکھی اور رکھانکہ سے گشت اور کاوا اور جہاب سکھلادین

## پانچوان باب علامات خریدنے مین

اس باب مین دو فصلین ہین پہلی فصل نیک علامتون مین جب خریدار

واسطے خریدنے کے گھوڑے کے پاس جاوے اور گھوڑا خریدار کو دیکھکر آواز کرے خوب ہے اگر پسند ہو خریدکرنا چاہیے یا بروقت دیکھنے خریدار کے داہنا اگلا پانون گھوڑے نے آگے رکھا نیک ہے اور بے عیب و پسند ہو خرید کرے کہ طویلہ اوسکا گھوڑون سے بھر جاویگا یا اگر بوقت دیکھنے خریدار کے گھوڑے نے لید یا پیشاب کیا خرید کرے کہ نفع بہت ہوگا اگر گھوڑا علف خوری مین مشغول تھا اور خریدار کو دیکھکر ٹھہر گیا خوب ہے اور اگر بعد خریدنے کے خریدار کے یہان تھان پر پہلے لید کیا ضرور نفع ہوگا اور اگر پیشاب کیا نفع نہوگا اور اگر سواری کے واسطے یا نوکری کے لیے گھوڑے کو پکڑا خواہ لید کرے یا پیشاب نفع ہوگا۔ **دوسری فصل خریدنے کی منحوس علامتون مین**۔ اگر خریدار واسطے خریدنے کے گھوڑے کے پاس جاوے اور گھوڑا بروقت دیکھنے خریدار کے پیٹھ یا سر کو جنبش دے یا چھینکے بہت بد ہے ہرگز نہ خرید کرے۔

## چھٹا باب گھوڑے کی ذات اور اوسکی تاثیر مین

اس باب مین دو فصلین ہین۔ **پہلی فصل ذات کے بیان اور اوسکی شناخت مین**۔ گھوڑے کی چار ذات ہین۔ برہمن بیس چھتری سودر۔ اور یہ چارون ذات گھوڑے کی دریا یا کسی بڑے گہرے ظرف مین پانی پلانے سے معلوم ہوجاتی ہین پس اگر گھوڑے نے دونون آنکھ بند کرکے پانی پیا ذات اوسکی برہمن ہے اور اگر لبون سے پانی پیا اور مُنھ کو پانی مین نہ ڈبویا ذات اوسکی بیس ہے اور اگر پہلے پانی مین ٹھوکر مارے بعد ازان پانی پیا ذات اوسکی چھتری اور اگر گھوڑے نے پانون پانی مین نڈالا اور بہزار دقت و پریشانی پانی مین گیا اور پانی پیا یا نہ پیا ذات اوسکی سودر ہے۔ **دوسری فصل ذاتون کی تاثیر مین**۔ پہچان ذات برہمن کی یہ ہے کہ لڑائی مین ہرچند سوار اوسکا کوشش کرے اور چاہے کہ لشکر دشمن کی طرف جاؤن اور شمشیر زنی کرون گھوڑا ہرگز قدم آگے نرکھے اور دوسری طرف جاوے بلکہ لشکر دشمن کو دیکھکر مقام فرودگاہ مین بھاگ آوے۔ پہچان ذات بیس کی یہ ہے کہ لڑائی مین کھناسوار کا نمانے اور جسطرف دل چاہے دوڑتا پھرے اور سوار کے اختیار سے باہر ہو۔ پہچان ذات چھتری کی

یہ ہے کہ لڑائی مین دلاوری اور چستی کرے اور دل مین کہے کہ سوار میرا کسواسطے شمشیر زنی مین کرتا ہے اور مقابلہ دشمن سے نہین کرتا ہے پہلے دشمن سے مین خود مقابلہ کرونگا اور دانتون سے کاٹونگا اور خیال کرتا ہے کہ سوار میرا کیون میدان معرکہ مین نہین جاتا ہے تاکہ مین حق نمک ادا کرون اور تا زیست اپنے سوار کو نچھوڑون اور معرکہ مین تابعداری کرون اور علامت سوداکی یہ ہے کہ معرکہ کارزار مین پشتک مارے اور چراغ پا ہو اور سوار کو گرادے اور کاٹنے کا ارادہ کرے اور جسطرف دل چاہے بھاگ جاوے آخر سوار بیچارہ مجروح ہو یا مرجاوے۔

## ساتوان باب ہڈہ وموترہ وپشنگ وچکادل وزانورہ وغیرہ کے بیان مین

اگر درمیان زانو گھوڑے کے خواہ اندر کے جانب یا باہر مواد سنگین آجاوے اوسکو زانورہ کہتے ہین جب تک ملائم رہے گا چلنے سے مجبور نکریگا اور جب سخت ہوجاویگا گھوڑا چلنے سے بیکار ہوجاویگا شروع مین علاج کرنا چاہیے جب کہنہ ہوجاویگا علاج پذیر نہوگا اگر لنگ نہوا ہو داغ دین تمام عمر سواری دیگا اور اگر لنگ ہوگیا داغ بھی مفید نہین ہے۔ اگر بیچ زانو سے ٹھپہ اسپ تک دونون پائون کی ہڈیون کو توڑ کر مواد آتا ہے اوسکو بیر ہڈی کہتے ہین اگر بیچ زانو مین مواد بیر ہڈی زیادتی پر ہو گھوڑا بیکار ہوگیا اور اگر بائین زانو اور ٹھپہ مین ہو ہرج نہین ہے اور قیمت گھوڑے کی کم نہوگی اگر کثرت سواری سے زانو کے نیچے سے ٹھپہ تک ٹھون مین مواد آتا ہے اور اوسکو پی کہتے ہین بہت جلد گھوڑا لنگ ہوجاتا ہے علاج مین جلدی کرنا چاہیے اور گھوڑے کو اپنی جگہ سے جنبش نہ دینا چاہیے اگر علاج مین دیر کیجاویگی صحت مشکل سے ہوگی۔ اور اگر دونون ٹھپہ یا ایک ٹھپہ مین کثرت سواری سے مواد جمع ہونے سے ورم ہوگیا ہو علاج پذیر نہین ہے اور اگر ہڈی کامچی کے بڑھنے سے مواد اور ورم ہو جلد علاج کرنا چاہیے جس گھوڑے کی ہڈی کامچی بڑی اور زمین کیطرف کج ہوگی کثرت سواری سے ضرور لنگ ہوجاویگا اگر چھوٹی ہوگی تمام عمر کچھ نقصان نہوگا۔ اگر دونون ہاتھون کی کامچی مین مواد آگیا ہو اوسکو چکادل کہتے ہین بہت جلد علاج کرنا چاہیے اور نہ صحت پذیر نہوگا لیکن اگر قبل لنگ ہونے کے چکادل کو داغ دین تمام عمر لنگ نہوگا اور اگر بعد لنگ ہونے کے داغ دین تمام عمر

ب رہے گا۔ جس گھوڑے کے سُم مین خشکی آگئی ہو تمام عمر فربہ نہوگا اور خشکی سم مین کئی وجہ سے آتی
اول زیادہ راتب کھلانے سے جب فربہ زیادہ ہوجاتا ہے لامحالہ سم مین خشکی پیدا ہوتی ہے
ھوڑا کُفگیرہ ہوجاتا ہے اسیوجہ سے تجربہ کار برابر راتب نہین دیتے ہین بلکہ کبھی موقوف کردیتے
اور کبھی زیادہ دیتے ہین۔ کُفگیرہ اوسکو کہتے ہین کہ کثرت راتب اور زیادتی فربہی اور بہت
نے سے مواد گرم سم مین آجاتا ہے اور گھوڑا کھڑے ہونے سے مجبور ہوجاتا ہے اِس حالت مین
سے کو فاقہ کرانا چاہیے اور مصالحہ بادی مثل نخود کھلاوین اور خون بھی لین اور اگر نادانستگی
خوگیرہ یا سینہ بند سمجھکر مصالحہ گرم دینگے مرض زیادہ ہوجاویگا اور صحت دشوار ہوگی اور اگر
را کُفگیرہ نال بند کی اوستادی سے راہ چلنے مین لنگ نہین معلوم ہوتا ہے شناخت اوسکی
ہے کہ سم مین اوسکے خطوط مثل سیڑھی کے ہوجاتے ہین اور کاسہ سم کے اندر چھالے تازہ یا
فتہ سرخ یا گلابی سم تراشنے سے معلوم ہوتے ہین اور سم اندر سے بلند اور کاسہ پست
جاتا ہے جبتک چھالے تر رہتے ہین گھوڑا چلنے سے مجبور رہتا ہے اور جب معالجہ سے خشک ہوجاتے مین
وقت اگر چارون پانون مین نال یک آثار کسی اوستاد نال بند سے بندھوالین بلا تامل چلے گا
اندر ابرو سم خالی کے کُفگیرہ ہوتا ہے اور ابرو سم چارون طرف سے بلند ہوتے ہین اور سم
ابرو زپست اور آگے سے بلند ہوتا ہے اور گھوڑا چارون ہاتھ و پانون سے کُفگیرہ ہوتا ہے اور کبھی اور
ن سے خشکی ہوجاتی ہے جیسے کبھی چارون ہاتھ و پانون سے رس جاری ہوتا ہے اسوجہ سے سم مین خشکی
اتی ہے جب رس موقوف ہوگا بعد چند روز کے سم مین رطوبت آویگی اور خشکی دفع ہوجائیگی
ن وجہ سے خشکی ہونا مضر نہین ہے **بیان ہڈہ**۔ ہڈہ دونون پانون پشکم بادرست
وڑے کے ہوتا ہے مگر بعد دو چار سال کے یا جوانی مین فربہی اور راتب وغیرہ کھلانے سے
سواری کرنے سے زیادہ ہوجاتا ہے اور گھوڑا چلنے مین پانون ختم نہین کرسکتا ہے اور درد ہوتا ہے
ی وجہ سے گھوڑا لنگ کرتا ہے اور ہڈے کی کئی قسم مین چنانچہ ہڈہ پانون کے اندر پیچھے کی جانب
ں جگہ گاؤسکے ہوتا ہے گھوڑے کے بھی ہوتا ہے کم اور زیادہ یکسان ہے طریقہ شناخت کی اور

زیادتی چٹیہ ہڈہ کا یہ ہے کہ درمیان دونون اگلے پانُون کے بیٹھکر دونون پچھلے پانُون کے
مقام پر نظر کرین اگر برابر کاغذ کے بھی نشیب وفراز ہوگا معلوم ہو جائے گا اگر ہفت یا ہشت
گھوڑے کے دونون پانُون پر چٹیہ خواہ جسقدر کلان ہو مگر گھوڑا لنگ نکرے تمام عمر لنگ
اور اگر رفتار مین پانُون کشادہ رکھتا ہو تھوڑے دنون مین خراب ہو جائیگا - پیش ہڈ
دونون پانُون کے جانب جس جگہ رگ موترہ ہوتی ہے ہوتا ہے اگر یہ ہڈہ خبر گھوڑا
بلا ہو اور راہ تھوڑا چلنے مین برابر پانُون رکھتا ہے تجارت کے واسطے خرید کرے کیونکہ
شناخت نکر سکے گا اور اپنی سواری کے واسطے نخرید کرے ورنہ بکیر وزخطا کریگا اور اگر دو
مین ہڈہ تخم تمر ہندی یا فلوس کے برابر ہو قابل خرید وفروخت کے نہین ہے اور اگر دو
نہون بلکہ کم وزیادہ ہو عنقریب لنگ ہو جائیگا اور بعض گھوڑون کے ہڈہ تخم تمر ہندی
رگ اور گوشت مین چھپا رہتا ہے اسیوجہ سے معلوم نہین ہوتا ہے اور گھوڑا لنگ
ہاتھ سے دیکھنا چاہیے اگر بند سے بلند کوئی چیز معلوم ہو ہڈہ سمجھنا چاہیے اور بعض گھ
دونون پانُون یا ایک پانُون مین درمیان بند گھوڑے کے تخم تمر ہندی کے برابر ہوتا
رگ موترہ ہوتی ہے تو اوسمین چھپا رہتا ہے اور اس ہڈے کو بغیر تجربہ کار کے کوئی نہین
بلکہ جاننے والے اسکے بتانے مین تامل کرتے ہین مگر مؤلف رسالہ نے اوسکے لکھنے
نہین کیا - بجر ہڈہ اسکی دو قسم ہین ایک چٹیہ کے مقام پر ہوتا ہے مگر چٹیہ اندر کی جا
ہوتا ہے اور بجرہ ہڈہ باہر کی جانب اور دوسرا مابین بند کے اِس سے بہت جلد
خراب ہو جاتا ہے اور موترہ اندر ہوتا ہے اسکی تین قسم ہین آبی بادی لحمی اور شناخت
بہت آسان ہے - آبی اور بادی دوا سے موقوف ہو جاتا ہے اور لحمی کسی دوا سے نہین موقوف
دٹیرہ یہ مواد شکم مادر سے جو گھوڑا مرغ پا یعنے دونون پانُون سیدھے ہوتے ہین اوسکے برا
سے اگلے جانب دونون پچھلے پانُون مین مابین بند کے مثل ہڈی کے بلند ہوتا ہے ا
جلد اس سے بیکار ہو جاتا ہے اور شناخت اسکی بہت سہل ہے اور جس گھوڑے کے دو

سب ہوتا ہے یہ مرض ہرگز اوسکو نہین ہوتا ہے۔ گابھہ یہ دونون پچھلے پانون بمقام ڈیرہ
کو کری کے برابر چار یا پنج اونگل اوپر کی جانب اور چار یا پانچ اونگل نیچے کی جانب ہوتا ہی
ڑے کو چلنے سے مجبور کر دیتا ہے اور یہ مرض موادی ہے علاج سے دفع ہوجاتا ہی موصلی
ڑون کے ایک یا دونون پچھلے پانون مین ہمیشہ ورم رہتا ہے اوسکو خادم باد کہتے ہین اور
سواری کرنے سے موقوف ہوجاتا ہے اور چند روز سوار نہونے سے پھر ورم عود کر آتا ہے
تہ رفتہ وہ ورم موصلی ہوجاتا ہے اور پھر سواری اور کسی دوا سے نہین دفع ہوتا ہی پشتک
موادی ہے یہ دونون گامچی مین ہوتا ہے اور شناخت اوسکی یہ ہے کہ ابر وسم سے ایک انگل سے
تک چھوڑ کر مواد ہنگی کی جانب پڑجاتا ہے اور شروع مین مثل حلقہ کے گامچی مین ہوتا ہے
گابچی کہتے ہین اور بعد اوسکے وہی مواد پھیل کر ابر سم تک پہونچ جاتا ہے اوسکو پشتک کہتے ہین
یقت مین دونون ایک ہین شروع مین بہت جلد علاج کرنا چاہیے ورنہ پھر کسی دوا سے صحت نہوگی
لنگ ہونے کے داغ دین تاکہ تمام عمر لنگ نہو بیضہ یہ مواد رقیق ہے چارون پانون مین
تا ہے اور دوا سے دفع ہوجاتا ہے اور فقط بیضہ سے گھوڑا لنگ نہین ہوتا ہے مگر جب ہوا سنگین
مچی اوربی اور مدسے جمع ہوتا ہے لامحالہ گھوڑا لنگ ہوجاتا ہے اور اِس مرض کو قوکی کہتے ہین

## وان باب گھوڑے کی خوبصورتی اور بدصورتی مین

صورتی گھوڑے کی یہ ہے کہ سر سے دم تک دراز ہو اور بلندی درازی سے کم ہو اگر درازی
بلندی برابر ہوگی یک پیسہ کا بھی گران ہے اور گردن درازہ اور خمدار اور سر بلند ہو سرنگون نہو
چلنے مین گردن بلند استادہ مثل گردن لقہ کبوتر یا طاؤس یا مرغ کے رہے اور شانہ سے گردن چوڑی
فربہ ہو اور حلقوم باریک ہو تاکہ خوب کنڈہ کرے اور دونون جانب گردن مثل مچھلی کے ہو اور بال
دم اور کاکل یعنے بال پیشانی درازہ اور زیادہ ہون کم بال ہونا معیوب ہے اور موصلہ دم سخت
بندہ ہو جس گھوڑے کا موصلہ دم سخت اور فربہ ہوتا ہے موصلہ کی جڑ سے بال دراز اور بہت نکلتے ہین
کو اختیار ہے کہ جسقدر چاہے چھوٹے یا بڑے رکھے اور جس گھوڑے کا موصلہ باریک ہوتا ہے

بال کم اور چھوٹے نکلتے ہین جسطرح گدھے کی دُم ہوتی ہے اسیوجہ سے اوسکو خردُمہ کہتے ہین
دم گھوڑے کی چاہیے کہ دونون پٹھہ سے ظاہر ہو نیچے چسپیدہ نہو اگر چسپیدہ ہوگی معیوب
اور کان چھوٹے اور باریک اور استادہ مثل پیکان کے ہون اور کان کی نوک گول مثل
کے ہو اور دونون کان قریب ہون کہ سواری یا تاخیہ کے وقت دو چار انگل کا فاصلہ
کانون مین رہے زیادہ فاصلہ بدصورتی ہے مگر افتادہ ہونے سے فاصلہ ہو نا بہتر ہے اگرچہ ایک
کا فاصلہ ہو اور اگر کان بڑے اور گندہ اور افتادہ ہون گدہا اوس سے بہتر ہے کانون کی خوبصو
سے قیمت گھوڑے کی دونی ہوجاتی اور بدصورتی سے نصف قیمت کم ہوجاتی ہے اور پیشانی
اور پست اور کلہ خشک ہو اور اگر کلہ باریک اور دونون جانب کلہ کے گال نہونگے اور
پست ہوگا اور پیشانی چوڑی نہوگی اوس گھوڑے کو مادہ رو کہتے ہین اور کلہ
ہو اور جلد کلہ کی باریک ہو اور دونون آنکھ کے نیچے چار انگل تک باریک اور چھوٹے بال
ایسے کہ معلوم نہوتے ہون اور اگر دراز بال ہونگے بدصورتی ہے۔ اور آنکھ
اور سفید نہو اگر سفیدی دونون آنکھین ہوگی اوسکو آدم چشم کہتے ہین اور اگر ایک آنکھ
اوسکو طاقی کہتے ہین اور آدم چشمی معیوب ہے اور اگر دونون آنکھ کی سیاہی مین سفیدی ہو
اور حیز کہتے ہین اور اگر ایک آنکھ کی سیاہی مین سفیدی ہوگی اوسکو طاقی کہتے ہین ان سب
سے قیمت گھوڑے کی کم ہوجاتی ہے اور اگر نقرہ یا خنگ ہوگا مضایقہ نہین ہے اور
کہ اوپر کا پردہ چشم جسکو بوتھ کہتے ہین باریک ہو بلند اور گندہ نہو اگر بلند و گندہ ہوگا
گھوڑا ضرور شریر ہوگا اور اُستادان فن نے تجربہ شرارت اور غربت کا بوتھ سے کیا
اور آنکھین شرمگین ہون اور جب کوئی اوسکے پاس آوے آنکھ بند نکرے اور آدمی کو
پاس آنے دے اور تیز اور گرم نگاہ نہو اور شیر چشم یعنے زرد چشم نہو ورنہ قیمت کم ہوجا
کل پر سفیدی مطلق نہو اگر سفیدی ہوگی قیمت کم ہوجاویگی اور تھوتھنی چھوٹی اور دونون لب
اوپر اور نیچے کے دانتون کے برابر ہون اور سوراخ ناک کے کشادہ ہون اور پردہ

را ور وقت لگام دینے کے لگام چابے اور کوڑا مارنے سے دونون سوراک ناک اور چاک دہان
ناکشادہ اور پرہنی کو بلند کرے اور لگام جلد جلد چابے اور خلاف اسکے معیوب سے ہے
چاک دہان زیادہ ہو تاکہ لگام دینے سے خندہ دہانی کرے اور خوشنما معلوم ہو اور نیچے کو ز ورنکرے
اگر چاک دہان کم ہوگا بوقت لگام دینے کے خندہ دہانی نکرے گا اور لگام چابنا اوسکا بدنما
وم ہوگا اور گوہر دندان ہو کہ سواری مین جب خندہ دہانی کرے اور لگام چابے کل دانت
سپید اور خوشنما معلوم ہون اور شتر دندان نہو کہ وقت سواری کے خوش دہانی اور لگام چابنے
کے دانت بڑے اور زرد بدنما معلوم ہونگے اور قیمت کم ہو جاوے گی اور بعض گھوڑون کی
پر ٹھوڑی مع دانتون کے دو چار انگل دراز ہوتی ہے اور نیچے کی ٹھوڑی معہ دانت تین چار
نگل چھوٹی ہوتی ہے اوسکو طوطی دندان کہتے ہین سخت عیب ہے اور قیمت کم ہو جاتی ہے
اگر نیچے کا لب مع دانتون کے یا بغیر دانتون کے اوپر کے لب سے زیادہ ہو معیوب اور منحوس
ہے اور جلد گھوڑے کی باریک ہو اور چھوٹے چھوٹے اور ملائم بال ہون اور رگین سب نمودار
ون اور اگر جلد موٹی ہوگی ضرور بال بڑے سخت ہونگے اور وہ گھوڑا اٹھا ور بدنما ہوگا اور سینہ
بوڑا اور اونچا مثل سینہ مرغ کے ہو اور دونون ہاتھ فاصلہ سے چسپیدہ ہون اور گوشت جسم
سے جدا معلوم ہو اور سینہ کے نیچے اسقدر کشادگی ہو کہ دس بارہ سال کا لڑکا نچوبی نکل جاوے
ور بازو فربہ اور مثل ماہی کے ہون اور بازو باریک مثل ماہی کے نہون اور چسپیدہ ہون
یا شانے بے گوشت اور پست اور بے فرد اسپا ہو یا سگ دست یعنے سینہ تنگ اور پست اور
بازو چسپیدہ ہو معیوب ہے اور زانو سبک اور بے گوشت اور چھوٹے ہون اس قسم کے
گھوڑے کو زانوہ وغیرہ کم ہوتا ہے اگر شتر بند یعنے مثل شتر کے زانو دراز اور گوشت دار ہونگے
معیوب ہے اور بہت قباحتین ہوتی ہین - اور کونہہ تنگ ہو یعنے زانو کے نیچے سے ابرو سے سم تک
تمام عضو چھوٹے ہون اور گامچی چھوٹی خم زیادہ نہ کم ہو اور ٹخنہ دونون ہاتھ کے چھوٹے
اور خشک بے گوشت ہون اور سم گول اور بڑے اور کونٹی سے استادہ ہون اگر سم پست ہونگے

اوسکو چبانی سماکتے ہین - راہروی سے مجبور ہوتا ہے اور راتب زیادہ کھلانے اور فربہی
نہین چل سکتا ہی کم راتب کھلانے اور گوٹے دار نال بندھوانے سے سواری قابل ہوتا ہی - ا
کمر چھوٹی کسیقدر کج اور پٹھہ بلند ہو اگر کمر بلند ہو اوسکو شترکھان کہتے ہین معیوب ہے مگر مضبو
ہوتا ہے اور پیٹ بڑا اور قدرے آویزان ہو جسقدر پیٹ بڑا ہوگا جلد فربہ ہوگا سوداگر
واسطے بہت خوب ہے اور اگر زیادہ پیٹ بڑا نہو تو موافق بدن کے ضرور ہونا چاہیے او
گھوڑا آہو شکم ہوگا معیوب اور سوداگری کے واسطے نامفید ہی - اور دونون پٹھو چوڑے او
اور کمر سے دم تک دراز اور برابر ہون - اور سردال گندہ اور عریض اور مثل ماہی کے ہون
اور اگر باریک ہونگے معیوب ہے اور دونون کولون کی ہڈیان پست برابر پٹھہ اور شکم کے ہ
اوسکو سنگھاڑہ کولہ کہتے ہین اگر پٹھہ اور شکم سے بلند ہونگے اوسکو گاؤ کولہ کہتے ہین معیوب -
اور بعض گھوڑونکا ایک کولہ بلند اور یک کولہ پٹھہ اور شکم سے بھی دو چار انگل پست ہوتا
اوسکو ایک سرین اور کم کولہ کہتے ہین معیوب ہے اور قیمت گھوڑے کی کم ہو جاتی ہے
اور لنگوٹ گھوڑے کا دو چار انگل کشادہ اور فوطہ اور تانڑہ چھوٹا اور دونون پچھلے پانون
کنی چھوٹی اور بند پانون کے بے گوشت اور خشک اور خم دونون پچھلے پانون کا منا
نہ پست ہو نہ استادہ نہ تنگ ہو نہ کشادہ کمان پا ہو - اور جس گھوڑے کا فوطہ اور تانڑہ بڑا
کنی پچھلے پانون کی بڑی ہو اوسکو گوڈ کہتے ہین گوشت دار ہو معیوب اور بد قوم ہے

## نوان باب رنگون کے بیان مین

رنگ گھوڑے کے کئی قسم کے ہوتے ہین - آول یکرنگ کہ تمام جسم سفید بیداغ ہو - کمیت کشمشی
بیداغ نہایت خاکسار ہر امیر اور غریب کو مرغوب واسطے سوداگری کے خوب ہی - کمیت خرمئی
اوسکی کشمشی سے تیز برنگ خرمہ اور ہر چار پانون اور بال اور دم سیاہ ہو - کمیت لاکھوری - ر
اوسکا مائل بسیاہی سرخی نہایت کم ایسا کہ صرف سیاہ معلوم ہوتا ہو اور نیچے پیٹ کے اور د
پہلو اور سردال قدرے سرخ اور ہر چار پانون اور بال اور دم اور کاکل سیاہ نہو - کمیت گل

اندر ران سے اور کھوکھ سفید ہو اور تھوتھنی کے گرد حلقہ اور یال اور دم اور کاکل اور چارون
ن سفید بدرنگ مثل خچر کے ہون یہ رنگ بہت خراب ہوتا ہی سوداگری کے واسطے ہرگز نخرید کرے
ت چینہ - پیشانی پر قشقہ اور چارون پائون سفید اور باقی جسم کمیت رنگ ہو - کمیت ابلق - تمام
ن زرد مثل سونے کے اور چارون پانون اور یال اور دم اور کاکل سیاہ ہو یہ رنگ بہت خوب ہے
ند دودھیا - جسکا تمام جسم سفید مائل بزردی اور چارون پانوٗن اور یال اور دُم اور کاکل سیاہ ہو
ند تلیہ جس گھوڑے کا تمام جسم زردی اور سیاہی آمیز بلکہ سیاہی زیادہ اور چارون پانوٗن اور
ں اور دُم سیاہ ہو اور اسکو سمند قانون بھی کہتے ہین مگر اسمین زیادہ سیاہی بہ نسبت پہلے کے
تی ہے - سُرنگ کشمشی - کل جسم اس گھوڑے کا سُرخ برنگ کشمشہ ہوتا ہے - سرنگ خرمئی
م بدن معہ یال و دُم برنگ خرمے کے ہوتا ہے - سرنگ جوہر - اوس گھوڑے کو کہتے ہین
ہ ہر چہار طرف تھوتھنی کے حلقہ سفیدی کا ہوتا ہے اور نیچے بغل اور پیٹ اور اندر ران کے
سفیدی اور یال اور دُم مائل بسفیدی ہو یہ بھی رنگ خچر کا ہے - سُرنگ مہوہ - اوس گھوڑے
کہتے ہین کہ کل اعضا سرخ مائل بسیاہی بلکہ سیاہی غالب ہو - شرغہ طلائی - اوس گھوڑے کو کہتے
ہین کہ تمام بدن گھوڑے کا زرد مثل سونے کے ہو اور یال اور دُم سفید ہو - شرغہ حنائی اوسکو
کہتے ہین کہ کل جسم زرد مائل بسرخی اور یال اور دُم اور کاکل سفید ہو اور اگر گل بھی ہون اوسکو شرغہ
حنائی گلدار کہتے ہین - شرغہ دودھیا اوسکو کہتے ہین کہ سفید مثل شیر کے مائل بزردی ہو اور
یال اور دم سفید ہو - شرغہ تلیہ - جس گھوڑے کا تمام بدن سیاہ زردی آمیز ہو اگر گل ہون گے
شرغہ تلیہ گلدار کہتے ہین یہ رنگ واسطے سوداگری کے خوب ہی - تلیہ سبزہ جسکا تمام بدن معہ یال و دم
غرقیدہ بدن ہو اوسکو تلیہ کہتے ہین اور اگر تمام بدن پر گل ہون اوسکو سبزہ تلیہ گلدار کہتے ہین
سبزہ ہٹر - اوس گھوڑے کو کہتے ہین کہ سفیدی اور سیاہی برابر آمیختہ ہو اور اگر گل بھی ہونگے
اوسکو سبزہ گلدار کہتے ہین تجارت کے واسطے خوب ہی - گل بادام اوس گھوڑے کو کہتے ہین
کہ سبزہ مائل بسرخہ لال ہو اور کسی قدر زردی مائل ہو اور گل مائل بزردی ہون - لال سرخہ

اوسکو کہتے ہین کہ یال سرخ اور سفید ملے ہوئے ہون اور اگر گل ہونگے اوسکو لال سرخہ گلدار کہتے ہ
لال سرخہ عنبریہ۔ اوسکو کہتے ہین کہ کل بدن مین یال سرخ بدرنگ اور سفید بدرنگ مثل رنگ سفال کے ہ
اور اوسکو لال سرخہ مٹھیہ کہتے ہین بہت خراب رنگ اور قیمت گھوڑے کی کم کر دیتا ہے۔ سفید
جس گھوڑے کا کل جسم سفید ہو اور یال اور دُم اور زانو اور ٹہچہ قدرے سبز اور تھوتھنی اور آنکھ
کان اور فوطہ سیاہ ہون اور اگر داغ سفید آنکھ اور تھوتھنی اور فوطہ پر ہون اوسکو بشیہ کہتے ہیں
اور بورکو اکثر ہوتا ہے بہت معیوب ہے۔ بور۔ جس گھوڑے کا کل بدن سفید ہو اور بال
اور سرخ یا سیاہ آمیختہ ہون اور سیلی سر سے دُم تک دو اونگل عریض سیاہ ہو اور جس گھوڑے
کے بازو سے زانو تک بیر ہو اور آنکھ اور کان اور فوطہ سیاہ ہون اوسکو بوریہ کہتے ہین اور بعض
گھوڑون کے یال اور دم اور چارون پانُون سیاہ ہوتے ہین۔ قلعہ جو گھوڑا سر سے پانُون تک
معہ بال اور دُم مثل سونے کے ہو اور سیلی دو انگل عریض سر سے دم تک سفید ہو اور دونو
بازو پر بیر ہو لیکن شرغہ کی یال اور دم سفید ہوتی ہے۔ جس سبزہ یا سرخہ کی سیل سیاہ اور دونو
بازو پر بیر ہو اوسکو بھی بورتہ کہتے ہین اور اگر بیر نہون اوسکو قراقور کہتے ہین۔ جس گھوڑے کا بدن سفید
اور جلد معہ کان اور فوطہ اور آنکھ کے سفید ہو اور جسم پر داغ ہون اوسکو بھی بور کہتے ہین اور اگر
آنکھ اور تھوتھنی اور فوطہ اور ساغری بلکہ تمام بدن پر داغ ہون معیوب ہے۔ نقرہ۔ وہ ہے
تمام بدن معہ آنکھ اور کان اور تھوتھنی اور فوطہ اور سم سفید ہو اور تل سیاہ تمام بدن پر ہو
اور اگر تمام بدن سفید اور آنکھ اور کان اور فوطہ سیاہ اور تمام جلد بدن پر تل سیاہ ہو یا سرخ
ہون مع بال اور جلد کے اوسکو بھی نقرہ کہتے ہین۔ نقرہ پلنگی۔ جس گھوڑے کا تمام بدن سفید
اور جابجا دھبے برابر پان کے یا زیادہ یا کم پڑے ہون اور آنکھ اور کان اور فوطہ سیاہ ہون یا
جس گھوڑے کا کل بدن اور آنکھ سفید بدرنگ زردی بدرنگ آمیز ہو اور یال اور دُم برنگ
خاک بدرنگ ہو اوسکو خنگ کہتے ہین تجارت کے واسطے خراب ہے اور امرا بھی نہین پسند کرتے
اور جس گھوڑے کے تمام بدن مین یال سرخ اور سفید ملے ہون اور بال اور دُم ہمرنگ ہو اوسکو خنگ

نے ہین۔ گرہ جال۔ اوس گھوڑے کو کہتے ہین کہ تمام بدن مین بال سرخ اور سفید ملے ہون اور یال
ے دُم اور چارون پانون قدرے سیاہ ہون۔ گرہ کمیت۔ اوس گھوڑے کو کہتے ہین کہ قشقہ دراز
بن پیشانی پر ہو اور چارون پانون اور گلے اور سینہ اور پیٹ کے نیچے سفید ہو گرجٹہ۔ اوس
ڑے کو کہتے ہین کہ تمام بدن معہ بال اور دم سرخ ہو اور گلے اور سینہ اور پیٹ کے
نیچے سفید ہو اور ہر چار پا و دست سفید ہون اور پیشانی پر قشقہ عریض دونون آنکھ تک ہو سبز رنگ
نہ اوس گھوڑے کو کہتے ہین کہ قشقہ عریض پیشانی پر ہو اور گلے اور دونون رانون کے نیچے
سفید ہو اور کل بدن سفید اور جابجا بال سرخ اور پیشانی سرخ اور خال سرخ ہو۔ سبزہ بلوری اوسکو
کہتے ہین کہ تمام بدن پر بال سیاہ بہت اور سفید کم ملے ہوئے ہون اور یال اور دم ہمرنگ
ن کے ہو۔ سنجاب۔ اوس گھوڑے کو کہتے ہین کہ کل جسم برنگ نقرہ ہو اور فوطہ خواہ سیاہ
ہون یا سفید اور گردن یا چہرہ یا پیٹھ پر خال برابر ایک ہاتھ کے یا کچھ کم یا زیادہ برنگ بلوری یا نیلگ
سبزہ ہو۔ اور جس گھوڑے کے تمام بدن پر خال سفید اور سرخ بڑے بڑے ہون اوسکو ابلق سیاہ
کہتے ہین اور اگر خال صندلی ہون اوسکو صندلی ابلق کہتے ہین۔ ابرسی۔ اوس گھوڑے کو کہتے
ہین کہ تمام بدن برنگ گرہ ہو اور تھوتھنی اور آنکھ اور فوطہ اور ساغری اور گردن اور پیٹ اور
پیٹھ پر داغ سفید رنگ ہون اور اگر داغ بڑے معہ جلد سفید ہون معیوب ہے اوس سے
پرہیز کرنا چاہیے۔ سوران اوس گھوڑے کو کہتے ہین کہ تمام بدن برنگ سرمہ کرنجہ ہو اور سیلی
سیاہ اور ہیر بھی ہو۔ علاوہ اسکے بہت رنگ طبعی ہین ہر شخص بلا سند اپنی طرف سے نام رکھتا ہے

## دسوان باب بتانے کے بیان مین

بتانہ بمنزلہ نبض اور قارورہ گھوڑے کے ہے بتانہ آنکھ کے اندر کا رنگ دیکھنے کو کہتے ہین ترکیب
اوسکے دیکھنے کی یہ ہے کہ کلمہ کی اونگلی کوئے کے اندر کر کے انگوٹھے سے نیچے کا پردہ کھولکر
بتانہ کشادہ کر کے رنگ دیکھین۔ اگر رنگ مثل گلاب کے صاف ہو علامت صحت کی ہے اور
خلاف اسکے علامت بیماری کی اگر رنگ گلابی مائل بسفیدی ہے غلبہ بلغم ہے اور اگر سُرخ

مائل بزردی ہے غلبہ خون اور صفرا ہے اور اگر سرخ فقط ہے زیادتی خون اور حرارت مزاج
خواہ زیادتی سواری سے ہے یا مصالحہ گرم یا دیر ہضمی سے موافق اوسکی مصالحہ دینا چاہیے - اور اگر ز
مثل ہلدی کے ہے شدت صفرا کی ہے تالو اور زبان اور منہ بھی زرد ہوگا اور جلد بدن بھی زرد ہوگی
بسبب بالون کے معلوم نہین ہوتا ہے مصالحہ صفرا دینا چاہیے - اور اگر سفید مائل بزردی ہے
غلبۂ صفرا اور بلغم ہے اور اگر فقط سفید ہے غلبہ برودت ہے مصالحہ گرم دینا چاہیے - اور اگر رنگ بتا
سیاہ ہو غلبۂ سودا ہے - اور اگر بہت سرخ ہو درد شکم اور ریحیہ اور جوگیرہ اور سینہ بندی ہے موافق او
علاج کرنا چاہیے - اور اگر برنگ زمین ہو مواد صفرا اور سودا اور بلغم جمع ہوا ہے علف اور پانی
سے رغبت نہین کرتا ہے موافق مزاج کے مصالحہ دینا چاہیے - اور اگر بتانہ مین ورم ہو غلبۂ
باد ہے ورم نہین ہے اور پیٹ مین آنوئن ضرور ہوتی ہے مصالحہ مین اوسکی رعایت ضرو
کرنا چاہیے اور علامت آنون کی یہ ہے کہ گھوڑا اکثرون کو بیٹھا رہتا ہے -

## گیارھوان باب سوداگری گھوڑے کے بیان مین

اگر کوئی شخص دو چار سو روپیہ لیکر تین چار راس گھوڑے کی خریدنے کو میلہ وغیرہ جاوے چاہ
کہ خوبصورت گھوڑا خرید کرے جو آگے اور پیچھے سے درست ہو اور اگر آگے درست ہو اور
پیچھے نہ درست ہو ہرگز نخرید کرے ورنہ نقصان ہوگا اور سوداگرون کے پاس نجاوے اور
گھوڑے بیش قیمت نہ دیکھے کیونکہ نگاہ خراب ہوجاویگی اگر بعد خرید کرنے گھوڑون کے سیر گھوڑونکی
کرے مضائقہ نہین نگاہ بڑہجاویگی اور تجارت کے واسطے سوداگرون سے گھوڑے نخرید کرے کیونک
نفع نہوگا اور امیرون کے واسطے سوداگرون سے خرید کرنا مضائقہ نہین ہے - مثل کسی نے ایک
گھوڑا سوداگر سے بقیمت دو سو روپیہ خرید کیا اور ایک گھوڑا بابت یکسو روپیہ کسی زمیندار سے
خرید کیا اور اپنے وطن روانہ ہوا سوداگر کا گھوڑا روز بروز محنت سے لاغر ہوگا اور زمیندار کا
گھوڑا راہ مین فربہ ہوگا مکان پہونچکر دونون برابر ہوجاوین گے زمیندار کا گھوڑا صحیح اور سالم اور
فربہ ہوگا اور سوداگر کا گھوڑا لاغر اور سست - اور تجارت کے واسطے اسپ بدرنگ اور بدصورت

نادہ گوش نخرید کرے اور بچہ خرید کرے جوان اور پیرانہ سال اور لگدزن اور دندان گیر اور چراغ پا
یشکی نخرید کرے اور اگر جوان بیش قیمت قابل حصول نفع کے ہو خرید کرے اور اگر کسی طرح کا شک
نگاہ مین بد معلوم ہو ہرگز نخرید کرے اور گھوڑا چالاک اور خوبصورت خرید کرے سست اور بدصورت
نخرید کرے اور میلہ مین گھوڑونکے خریدنے مین پست حوصلگی نکرے بلند حوصلہ رہے مثلاً پچاس روپیہ
گھوڑا خرید کیا اور پست حوصلگی سے تھوڑے نفع پر بیچنے کا قصد کرے اور گھوڑا آہو شکم نخرید کرے
اور جس گھوڑیکا پیٹ چوڑا اور مینگی بڑی اور سر سے دم تک دراز اور کمر چھوٹی اور ٹپھہ اور گردن دراز اور
ہاتھ اور پانون چھوٹے اور نہ تنگ اور نہ کشادہ اور گامچی خمدار اور سُم ٹبرے اور قدم باز اور خوش رفتار
اور بروقت خریدنے کے سوار ہوکر اور پویہ اور قدم اور دونیم چلا کر اور چابک راست وچپ مارکر
دیکھے اگر چالاک ہے خوب دوڑے گا اور اگر سست ہے ہرگز نہ چلے گا اور چابک سوار
کے سوار ہونے سے ہرگز اعتبار نکرے اس لیے کہ سوار اپنی چالاکی سے گھوڑے کو چلاتا ہے
اور گھوڑا تیز نہین ہے اور دونون طرف چابک مارنے سے بخوبی حال معلوم ہوجاوے گا
اگر گھوڑا بددل ہے کچھ حرکت کریگا اور صاف دل ہے شگفتہ ہوگا۔

## بارھوان باب ۱۲ راتب کے بیان مین

فصل خوید مین چالیس روز یا ساٹھ روز گھوڑے کو خوید کھلانا چاہیے خوید سے بہتر کوئی راتب
گھوڑے کو فربہ نہین کرتا ہے اور ترکیب کھلانے کی یہ ہے کہ پہلے ایک یا دو روز گھوڑے کو فاقہ
دین بعد ازان تاریک مکان مین رکھکر خوید کھلانا شروع کرین اسطور سے کہ پہلے سے کھیت خرید
کرلین جب بمقدار یک بالشت جوار زمین سے اوگے اوسیوقت سے کھلانا شروع کرین بعد چالیس
یا پچاس روز کے خوید سخت ہوجائیگی اور گھوڑا مشکل سے کھا سکے گا اور ہضم بھی مشکل سے ہوسکیگا۔
چاہیے کہ پھر دوسرا کھیت کہ یک بالشت سے کم جوار زمین سے نکلی ہو خرید کرکے کھلاوین اور بمقدار
کھانیکے ہر وقت تازہ کھیت سے منگاوین اور چار آدمی گھوڑے کی خدمت کیواسطے مقرر کرین
کہ ہر شخص باری باری کھلاتا رہے اور ہر دن اور رات مین پانچ سیر سے دس سیر تک قند سیاہ

پانچ چھ مرتبہ کرکے کھلاوین اس سے زیادہ اور کم نکرین اور یک پاؤ یا ڈیڑھ پاؤ نمک سانبھر اور یک سیر یا آدھ سیر یا تین پاؤ ادرک اور ہینگ اور لہسن معہ برگ سبز سات آٹھ مرتبہ کرکے کھلاوین تاکہ دانت گھوڑے کے تیز رہین اور خوید کھانے سے ترش نہون اور گھوڑے کو سونے ندین اور اگر راتب کھاتے کھاتے گر پڑے اور سو جاوے چار پانچ گھڑی سونے دین اور پھر بیدار کرکے کھلانا شروع کرین اور گھوڑے کو اس مدت مین باہر نہ نکالین اور جب زمانہ باہر لانے کا قریب ہو راتب تھوڑا تھوڑا کم کرین جب مدت ختم ہو جاوے ہر روز تھوڑی دیر آفتاب مین باندھین اور راتب آہستہ آہستہ موقوف کردین اور مہیلہ دو سیر سے کھلانا شروع کرین اور آہستہ آہستہ پانچ سیر تک زیادہ کرین اور شکر دو سیر یا ڈھائی سیر سے تین سیر تک اور مصالحہ ہر روز کھلاوین۔ راتب دیگر۔ متوسط گھوڑے کو پانچ سیر مہیلا اور دو سیر قند سیاہ کھلانا کافی ہے اور بڑے گھوڑے کو چھ سیر مہیلہ اور دو سیر سے تین سیر تک قند سیاہ کھلاوین جب گھوڑا فربہ ہو جاوے پس اگر فروخت ہو بہتر ورنہ راتب نہ موقوف کرین جب تین چار مہینہ راتب اور قند سیاہ کھلانے سے گھوڑا خوب تیار ہو جاوے قند سیاہ موقوف کردین اور ایک سیر یا ڈیڑھ سیر شکر ہر روز کھلادین اور موسم جاڑے مین قند سیاہ کھلاوین اور گرمی اور برسات مین نکھلاوین مگر جب گھوڑا لاغر ہو خواہ جوان ہو یا سالخوردہ اور کم قیمت ہو اور خارشت وغیرہ نہو کھلانا چاہیے۔ اور اگر گھوڑا بیش قیمت ہے پانچ سیر مہیلہ اور ایک سیر سے تین سیر تک شکر اور ایک پاؤ سے آدھ پاؤ تک روغن زرد ہر روز کھلاوین اور مصالحہ موافق مزاج دین اس سے زیادہ ہرگز نکھلاوین ورنہ مضر ہوگا۔ **ترکیب حلوہ کھلانے کی موسم جاڑے مین**۔ پانچ سیر ہلدی باریک پانی مین پیسکر پانچ سیر روغن زرد مین بریان کرکے دس سیر شکر ملاکر پکاوین بعدازان پانچ سیر ادرک باریک کوٹ کر اور پانچ سیر مغز گھیکوار ملاکر کفگیر سے چلاوین بعد ازان دیگدان سے اوتار کر آدھ سیر مرچ سیاہ اور آدھ سیر پیپلی باریک کوٹ کے اوسمین مخلوط کرین اور بیس روز تک بوقت صبح کھلاوین بعدازان اسیطرح پھر تیار کرکے کھلاوین غرضکہ چالیس روز یا ساٹھ روز یا اسّی روز استعمال کرین اور اگر گھیکوار نہ ملے کچھ مضائقہ نہین

اگر زیادہ فربہ کرنا منظور ہو ایک سیر خواہ آدھ سیر شکر میلہ مین ملاکر بوقت دوپہر ہر روز کھلاوین
حلوہ سے جو فربہی اور طاقت گھوڑے کو ہوگی تحریر سے باہر ہے - **ترکیب دوسری**
**لوہ کھانے کی** - آدھ پاؤ ہلدی باریک پیسکر دیک پاؤ آرد موٹھ دونون کو یک سیر
بھینس کے دودھ مین ترکرین بعد ازان یک پاؤ روغن زرد مین بریان کرکے آدھ سیر شکر ملاکر
ور حلوہ کے پکادین بعد ازان آدھ پاؤ ادرک اور آدھی چھٹانک مرچ سیاہ اور اسیقدر کٹھکی
یک کوٹ کراوسمین مخلوط کرین اور بعد دوپہر کے کھلاوین اور اگر زیادہ تیاری منظور ہو ڈیڑھ
سیر شکر میلہ مین ملاکر اوسیوقت کھلاوین اسیطرح ہر روز حلوہ اور میلہ تازہ پکاکر کھلاوین اور
ہر روز تازہ پکاکر کھلانا دقت ہو بمقدار دو تین روز کے تیار کر لیا کرین - **مالیدہ**
**کھلانے کی ترکیب** - ڈیڑھ سیر آرد گندم یا آرد موٹھ یا آرد نخود یا آرد باجرا خمیر کرکے
روٹیان موٹی پکاکر اور ایک پاؤ روغن زرد اور یک سیر شکر ڈالکر مالیدہ بناوین اور نیم چھٹانک
مرچ سیاہ اور اسیقدر کٹھکی اور یک پاؤ ادرک باریک کوٹ کراوسمین مخلوط کرین اور صبح
دوپہر کو ہر روز کھلاوین اور اگر زیادہ تیار کرنا منظور ہو دوسرے وقت یک سیر شکر میلا مین ملاکر
کھلاتے رہین اور موسم گرمی مین یہ مالیدہ بہت مفید ہے اور جاڑے مین باجرہ کا مالیدہ بہتر ہے
**ترکیب راتب دیگر** - یک سیر یا دو سیر کھچڑی مونگ یا ماش کی اور فی سیر یک چھٹانک نمک
سانبھر ڈالکر پکاوین اور پکتے مین یک پاؤ روغن زرد ڈالین اور یک پاؤ ادرک جاڑے مین پاؤ اور آدھ پاؤ
گرمی مین اور چار تولہ مرچ سیاہ اور تین تولہ کٹھکی باریک کوٹکر کھچڑی مین ملادین اور بعد دوپہر کے کھلاوین
**ترکیب کھچڑی دیگر** - دو سیر کھچڑی مونگ کی اور دو سیر گوشت گاؤ یا گاؤمیش یا تیتر اور آدھ پاؤ
نمک باہم پکاکر یک پاؤ یا ڈیڑھ پاؤ روغن زرد اور تین تولہ کٹھکی ڈالین اور بعد دوپہر کے
کھلاوین اسیطرح ہر روز استعمال کرین - **ترکیب راتب پلاؤ نمکین** - برنج کہنہ یکسیر
گوشت بکری خواہ گاؤ یا گاؤمیش دو سیر پہلے گوشت پکادین بعد ازان چاول اوس مین
ڈالکر دم کرین بعد ازان یکپاؤ یا ڈیڑھ پاؤ روغن زرد اور ایک چھٹانک نمک سانبھر ڈالین اور

کمپاؤ ادرک اور چار تولہ مرچ سیاہ اور پانچ تولہ کنگی باریک کوٹ کر ملاوین اور بعد دوپہر کے کھلاوین
**ترکیب راتب پلاؤ شیرین** - یک سیر برنج کہنہ دو سیر گوشت خواہ جسکا ہو اور یکمیر شکر
اور یکپاؤ دیا ڈیڑھ پاؤ روغن زرد اور یک پاؤ ادرک گرمی مین اور آدھ پاؤ جاڑے مین اور چار تولہ
مرچ سیاہ اور تین تولہ کنگی ڈالکر بدستور پلاؤ تیار کرکے دوپہر کے بعد ہر روز کھلاوین - **ترکیب راتب** کا
یک کلہ سے پانچ کلہ تک تمام رات پکاوین صبح کو ہڈی نکالکر ہلدی اور مرچ سرخ اور نمک اور دیگر
مصالحہ گوشت اور یک پاؤ روغن زرد ڈالکر تیار کرین اور چار تولہ مرچ سیاہ اور تین تولہ کنگی
باریک کوٹکر ملاوین اور یک سیر یا نیم سیر نان گندم اوسمین ترکرین اور بعد دوپہر کے کھلاوین
**ترکیب دیگر** - دو سیر گوشت کلہ خواہ جسکا ہو یا تین سیر اور اگر بڑا گھوڑا ہو چار سیر گوشت اور یک
روغن زرد اور بقدر ضرورت ہلدی اور مرچ مصالحہ اور ادرک ملاکر پکاوین اور چار تولہ مرچ سیاہ
اور پانچ تولہ کنگی باریک کوٹکر ملاکر بعد دوپہر کے ہر روز کھلاوین اور اگر نان گندم یک سیر خواہ نیم
اوسمین ترکرکے کھلاوین بہتر ہے - **ترکیب راتب دیگر** - ہلدی پانچ سیر - ہالون پانچ سیر
میتھی اور رائی ہموزن علیحدہ ہر ایک کو باریک پیسین اور ہر روز یکسیر یا آدھ سیر حسبقدر گھوڑا لگا
یک سیر قند سیاہ کے شربت مین چار پہر تر رکھین اور بعد دوپہر کے پلاوین اور اگر قند سیاہ گرمی کرے
شربت شکر استعمال کرین اور اگر شکر بھی گرمی کرے شیر گاؤمیش مین شربت بناکر استعمال کرین
مگر یہ راتب سرد فصل مین دینا چاہیے - **ترکیب راتب گرمی اور برسات**
یک سیر یا دو سیر آرد نخود خمیر کرکے روٹی پکاوین اور دو سیر بھینس کے دودھ مین ترکرکے
ہر روز بعد دوپہر کے کھلاوین اور اگر منظور ہو یک سیر شکر بھی مخلوط کرین - **دودھ پلانے
کی ترکیب** - اول یک روز گھوڑے کو پیاسا رکھین اور یکسیر دودھ پلاوین بعد اسکے ان
پانی دین پھر اسقدر پیاسا رکھین کہ پانچ چھ سیر دودھ پیجاوے اسیطرح ہر روز پیاسا رکھیں
اور دودھ پلاوین اور مقدار دودھ کی زیادہ کرتے جاوین اگر توفیق ہو پندرہ سیر تک دودھ
زیادہ کرین نہایت مفید ہے - **شیر برنج کھلانے کی ترکیب** - پانچ یا چھ سیر دودھ

ین دو سیر دلیہ گندم بریان بطور کھیر کے پکا کر ایک سیر یا دو یا ڈیڑھ سیر شکر ملا کر بعد دوپہر کے
کھلاوین اور دودھ پانچ سیر سے کم اور دس سیر سے زیادہ نہو اور دلیہ گندم گھوڑے کو نہایت مفید ہے
اگر آنون پیدا کرتی ہے چاہیے کہ مصالحہ بھی ہر روز کھلاوین یا میلہ موٹھ مین کھیر پکا کر کھلاوین

**ترکیب راتب جغرات موسم گرمی مین** - دہی بالائی دار دو سیر اسپ تازی کو اور
چار سیر اسپ ترکی کو ہر روز میلہ مین ملا کر بوقت دوپہر کھلاوین خارش اور سوزش قلب اور جگر کو
مفید ہے اور اگر اسپ ترکی کو خارش ہو ہمراہ جغرات کے ایک پاؤ روغن تلخ بعد فصد کے
کھلاوین اور ضماد خارش کا بھی استعمال کرین اور مصالحہ زہرباد روغن زرد یا روغن تلخ کے
ہمراہ بھی ضرور دینا چاہیے - اور اسپ تازی کو ہمراہ جغرات کے روغن تلخ ہرگز نہ دین اور
اگر خارش ہو بعد فصد کے ایک پاؤ روغن تلخ میلہ کے ہمراہ بوقت دوپہر ہر روز کھلاوین اور مصالحہ
زہرباد دین دیگر - پانچ سیر میلہ موٹھ پکا کر دو سیر یا تین سیر مہوہ اوسمین بطور میلہ کے پکاوین اور ہر روز کھلاوین
دیگر - ایک سیر خواہ ڈیڑھ سیر سرسون باریک پیسکر پانی مین تر کرین اور ہر روز کھلاوین اور مصالحہ
زہرباد کا استعمال کرین - دیگر - کنجد سیاہ کا تیل نکلوائین اور پھر تیل کو اوسی کی کھلی مین ملاوین
اور حل کر کے نگاہ رکھین اور ایک سیر قند سیاہ یا ڈیڑھ سیر ملا کر ہر روز کھلاوین اور
مصالحہ زہرباد بھی دین - دیگر - موسم گرمی یا برسات مین پانچ سیر دانہ موٹھ اور پانچ
یا دس سیر گاجر باہم میلہ پکا کر ہر روز کھلاوین - دیگر - پانچ سیر دانہ موٹھ رس
نیشکر مین پکا کر کھلاوین اور مصالحہ زہرباد بھی دین - دیگر - اگر مالک اسپ مفلس ہو چار سیر
میلہ موٹھ مین تین سیر کھلی السی کی ملا کر تین وقت کھلاوین - دیگر - اگر بدون راتب کے گھوڑے
کو فربہ کرنا چاہین پہلے پیٹ کو اوسکے مصالحہ سے خوب صاف کرین بعد اوسکے پانچ سیر سے میلہ
دینا شروع کرین اور آٹھ سیر تک زیادہ کرین مگر جسقدر ہضم ہو سکے زیادتی کرنا چاہیے - دیگر راتب
موسم گرمی - ہلدی چار سیر ایک سیر روغن زرد مین بریان کرین اور ہر روز آدھ پاؤ ہلدی بدو سیر
چکنہ دہی اور آدھ سیر شکر سفید ملا کر علی الصباح کھلاوین مگر یہ راتب اسپ ترکی کو دینا چاہیے

اور اسپ تازی کو تین چھٹانک ہلدی آدھ سیر شکر شیر ماوہ گاؤ مین تر کرکے ہر روز کھلاوین اور یہ
گھوڑے تازی کو جاڑے مین دینا چاہیے - دیگر - السی چار سیر - ہلدی چار سیر - کنجد سیاہ چار سیر
میتھی چار سیر - ہر ایک کو علحدہ کوٹ کر نیم آٹار ادویہ مذکورہ اور نیم سیر جو کوٹ کر اور ایک سیر قند
باہم ملاکر تین سیر بھینس کے دودھ مین شبکو پکاکر صبح کو کھلاوین اور دوپہر اور شام کو مہیلہ دیں
**ترکیب راتب دیگر** - چار سیر روغن - پندرہ سیر قند سیاہ - پینتالیس سیر بھینس کے دود
مین قوام کرین بعد اوسکے ہلدی اور میتھی اور السی اور کنجد سیاہ ہر ایک پانچ سیر باریک پیسکر
یک سیر روغن زرد یک سیر روغن کنجد یک سیر چربی گاؤ آدھ سیر صابون مین باہم جوش دیکر
خوب بریان کرین اور قوام مذکور ڈالکر حلوہ بناوین اور مقدار خوراک موافق طبیعت اسپ
مقرر کرکے ہر روز بعد دوپہر کے کھلاوین اور اگر مزاج گھوڑے کا بادی یا بلغمی ہو یک سیر اد
کوٹ کر اور یک سیر مغز گھیکوار حلوہ مین ڈالدین -

## تیرھوان باب ۱۳ معالجات مین

اس باب مین چوبیس فصل ہین - **پہلی فصل تپ اور کنار مین** - تپ گھوڑے ا
کئی قسم پر ہے بعضون نے چار قسم لکھا ہے اور بعضون نے چھ اور بعضون نے آٹھ اور بعضون نے
بارہ مگر تجربہ سے سوا سے دو قسم تپ کے اور کوئی تیسری قسم تپ کی نہین دیکھی گئی لہذا ونھید
دو قسمون کو بیان کرتا ہون - **قسم اول** یہ ہے کہ جب گھوڑے کو کنار کی آمد ہوتی ہے لامحا
تپ آتی ہے حالانکہ شناخت آمد کنار کی بہت مشکل ہے مگر جو علامت لکھی جاتی ہے اوس سے
ہر شخص معلوم کر سکتا ہے علامت اوسکی یہ ہے کہ گھوڑا مخمور اور سرنگون رہے اور دانہ اور گھا
نکھاوے البتہ قدرے پانی پیوے اور زبان اور تالو اور منھ مین مثل آگ کے سوزش ہو اور بد
ہر وقت گرم رہے اخراج کنار کا مصالحہ دینا چاہیے گرم مصالحہ بہت مضر ہوگا - اور دو تین فا
دین بعد ازان دانہ موٹھ خام یک سیر سے تین سیر تک کم پانی مین تر کرکے دین اگر اس سے زیا
مہیلہ دینگے مرض زیادہ ہو جاویگا اور اگر گھوڑا راتب خوار ہے راتب موقوف کر دین اور دینا فصد

کرین اور اگر شکر اور قند سیاہ اور راتب موقوف نکیا اور مصالحہ بھی دیا گھوڑا شیردمی مین مبتلا ہوجائیگا
ر پھر کام کا نرہے گا - بعض لوگ آمد کنار نہین شناخت کرسکتے ہین اسواسطے کہ گھوڑے کو
انسی اور دماغ سے پانی نہین آتا ہے بلکہ ناک سے پانی اور منھ سے لعاب آتا ہے اسوجہ سے
ردمی جانکر گرم مصالحہ اور کاڑہ دیتے ہین آخر کو کنار بند ہوجاتا ہے اور اکثر گھوڑے خشک بیل
تر بیل مین مبتلا ہوکر مرجاتے ہین - اور جب آمد کنار کی شناخت کرکے مصالحہ اخراج کنار کا دینگے
ور کنار دو چار روز جاری ہوگا گھوڑا دانہ اور گھاس کھانا شروع کرے گا اور صحت پاوے گا
ور کنار بند ہونے مین شاہرگ سے موافق طاقت گھوڑے کے خون بھی لینا چاہیے او لأ
ئی مصالحہ مذین خود مرض وقع ہوجائیگا اور کنار جاری ہوگا اور اگر چند روز کنار جاری رہا اور بسبب
فہمی کے مصالحہ گرم بلغم پکنے کے واسطے دیدیا کنار بند ہوجائے اور دماغ سے بدبو نکلیگی
کوئی تحمل نکرسکے گا اور بعض کے خون بھی آتا ہے اور منھ سے تنفس کریگا اور ناک سے نکرے گا
ر آواز غرغر کی تلو قدم سے سنائی دیگی پھر گھوڑا کسیطرح نہ زندہ رہیگا اور اگر شروع مین علاج
یا گیا اور صحت کامل ہوگئی فبہا اور اگر کچھ کسر باقی رہی ہمیشہ گھوڑا کم خور رہے گا اور فربہ نہو گا
ر گردن سخت اور آہو شکم اور کمزور اور سست ہوجائے گا - اور دوسری پہچان آمد کنار کی یہ ہے
بتانہ غلیظ مائل بسرخی ہوتا ہے اور کنار بند ہونے سے آواز غرغر دماغ اور منھ سے نکلتی ہے
ور بتانہ غلیظ اور نہایت سرخ ہوجاتا ہے اور تل سرخ مثل خون کے پڑجاتے ہین اور یہ تل
بتک سرخ رہتے ہین امید زیست کی ہوتی ہے اور جب سیاہ ہوجاتے ہین مرض خشک بیل یا
ر بیل ہوجاتا ہے پھر کوئی دوا فائدہ نہین کرتی ہے اور گھوڑا مرجاتا ہے - **قسم دوسری**
پ کی یہ ہے کہ غلبۂ خون اور منزل چلنے سے گھوڑا تپ مین مبتلا ہوتا ہے اور دانہ اور گھاس
لکل چھوڑ دیتا ہے اور خواہش پانی کی زیادہ کرتا ہے اور مخمور اور سرنگون رہتا ہے بتانہ سرخ
ثل خون کبوتر کے بلکہ زیادہ مائل بسیاہی ہوجاتا ہے - تالو کی فصد لین اور مصالحہ سو مصفی خون
ین اور بعد تین چار روز کے شہرگ سے کہ گلی کے برابر ہوتی ہے تین سیر خون لین اور اگر گھوڑا فربہ ہو

راتب خور ہے چار سیر تک مضائقہ نہین ہے۔ **دوسری فصل علاج کنار اور خوبک وغیرہ مین**۔ کنار خواہ بند ہو یا قدرے جاری ہوا ہو یہ مصالحہ دینا چاہیے بنفشہ
یک پاؤ۔ کموے خشک یکپاؤ۔ ملیٹھی یکپاؤ۔ شاہترہ یکپاؤ۔ پوست بیر کلان یکپاؤ۔ نمک لاہوری
یکپاؤ۔ تخم تھوہ یکپاؤ۔ تخم مولی یکپاؤ۔ تمام ادویہ ہموزن اور تخم بکائن دونا باہم کوٹکر نگاہ رکھین اگر کنار
بند ہے صبح کو نہار منہ اور شام کو یکپاؤ کھلادین اور اگر جاری ہی یک وقت دین اور پانی گرم
یک وقت پلادین اگر گھوڑا راتب خوار ہو راتب موقوف کرین اور دہیلہ یک سیر یا زیادہ کردن
بلکہ دہیلہ موقوف کرکے دانہ خام دو تین سیر کھلادین جلد صحت ہوجاویگی ورنہ گھوڑا بیکار ہوجاویگا
اور اگر دو ماہ یا زیادہ تک صحت نہوئی کچھ خوف نکرین یہی مصالحہ دیتے رہین اور جب دماغ سے
رطوبت اور مواد آنا موقوف ہوجاوے تخم تھوہ اور تخم مولی کم کرکے بجاے اوسکے تخم سویہ
مساوی الوزن یا کم پیسکر مصالحہ مین شامل کرین اور قبل پانی پلانے کے ہر روز کھلادین بعد صحت
مصالحہ ہاضم دین اور راتب شروع کرین اور اگر اس حالت مین گھوڑے کو خوبک ہو برگ نیم
برگ بکائن بھرتہ کرکے خوبک پر باندھین مواد صاف ہوجاویگا اور اگر مواد زخم مین باقی رہا گر
پیسکر اور قدرے نمک ڈالکر زخم مین بھر دین اور اوپر بھی باندھین جلد صحت ہوجاویگی اور جب
کنار موقوف ہوجاوے اور دہانس باقی رہے سونف یک چھٹانک اورک آدھ پاؤ اور دانہ
نمک یکتولہ۔ باہم کوٹکر قبل پانی کے ہر روز کھلادین۔ دیگر۔ آدھ پاؤ ادرک بھرتہ کرکے یک
نمک سانبھر باریک ملاکر بوقت شب کھلادین یا ایک گرہ ادرک سوراخ کرکے دو ماشہ اوریکتولہ
سانبھر پیسکر بھرین اور چند روز رات کو کھلاتے رہین موقوف ہوجاویگا اور جب کنار سے صحت ہوا
ادرک۔ یک چھٹانک تخم سویہ۔ یکتولہ نمک طعام۔ باہم باریک پیسکر قبل پانی ہر روز کھلادین
کنار بند ہوجاوے اور کف منھ سے جاری ہو اور شدت حرارت ہو اور آواز خرخر دور سے آوے
یہ معالجہ دین سونف آدھ پاؤ۔ کموی خشک آدھ پاؤ۔ ملیٹھی آدھ پاؤ۔ شاہترہ آدھ پاؤ۔ تخم بکائن آدھ پاؤ
پوست بیر کلان آدھ پاؤ۔ مسوڑہ آدھ پاؤ۔ تخم خطمی آدھ پاؤ۔ تخم کاہو آدھ پاؤ۔ نمک لاہوری آدھ پاؤ۔ تخم

جملہ ادویہ مساوی الوزن باریک کوٹکر نگاہ رکھین اور ہر روز آدھ پاؤ برگ سبز لسوڑہ کوٹکر سفوف مذکور
بورہ آدھ پاؤ ملاکر علی الصباح کھلادین اور شام کو آدھ پاؤ بدون برگ لسوڑہ کھلادین جب کنار جاری ہوجاوے
پھر دس پندرہ روز کے فقط صبح کو مصالحہ مذکورہ آدھ پاؤ بدون برگ لسوڑہ کے کھلادین اور دانہ
رمیلہ ہرگز نہ دین بعد تین چار فاقہ کے نکیسر یا زیادہ جسقدر گھوڑا کھاسکے کھلادین اور پانی گرم
پہر کو پلادین اور اگر موسم سردی ہو یک پہر یا کچھ زیادہ دھوپ مین رکھین زیادہ نہ رکھین ورنہ کنار
جب جاری ہوگا اور جب گھوڑا کنار سے صاف ہو اور پیشاب بھی صاف ہوجاوے مصالحہ مذکور سے
کم لسوڑہ۔ تخم خطمی۔ تخم کاہو۔ تخم مولی کم کردین اور باقی مصالحہ آدھ پاؤ قبل پانی پلانے کے علی الصباح
کھلادین۔ اور اگر کنار بند ہو یا قدرے جاری ہو یہ مصالحہ دین۔ سونف آدھ پاؤ۔ گوی خشک آدھ پاؤ۔
ملٹھی آدھ پاؤ۔ شاہترہ آدھ پاؤ۔ تخم بکائن آدھ پاؤ۔ پوست ہڑ کلان آدھ پاؤ۔ نمک لاہوری آدھ پاؤ کل ادویہ
مساوی الوزن باریک کوٹین اور صبح اور شام آدھ پاؤ ہر روز کھلادین اور اگر کنار جاری نہو اور گھوڑا سینہ بند
ہو چاروست دیا دیا فقط دونون پاؤن ورم کیے ہون تخم سونٹھ آدھ پاؤ مصالحہ مذکور مین زیادہ کردین
بدستور استعمال کرین اس حالت مین اگر مصالحہ بندی اور بادی دینگے گھوڑا ہلاک ہوجاویگا

## نسخہ جات مصالحہ وہ انس کہ ایام سردی مین دینا چاہیے

پیلا مور۔ تخم سویہ۔ ادرک۔ ہرسہ ادویہ باریک کوٹ رات کو سونے کے وقت کھلادین بعد دانہ
کے اگر مناسب ہو آدھ پاؤ ادرک بھرتہ کرکے نمک سانبھر اور دونون دوا کو باریک باہم ملاکر ہر رات کو
کھلاتے رہین۔ دیگر۔ آدھ پاؤ ادرک بھرتہ کرین اور نمک سانبھر ہموزن باریک کوٹکر ملادین اور
انکو بعد دانہ کھلانے کے چار گھڑی کے بعد کھلایا کرین۔ دیگر۔ پیلا مول۔ مرچ سیاہ۔ نکتہ کاہ
سونٹھ۔ اجوائن۔ جملہ ادویہ مساوی الوزن باریک کوٹکر گولیان بقدر آدھ چھٹانک کے بنادین
اور ہر روز یک گولی قبل پانی کے کھلادین اور سونٹھ آدھ پاؤ تخم سویہ پانچ تولہ باہم کوٹکر وقت شب کو
کھلادین۔ دیگر۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ باریک کوٹکر پانی مین پکادین اور شام کو قبل چار گھڑی دانہ دینے
کے کھلادین۔ دیگر۔ آنبہ ہلدی۔ اجوائن باریک کوٹکر بھرتہ بنادین اور وقت شب بعد دانہ کھلا دیجیئے

دہانس اورکنارہ دونون کومفید ہے - دیگر - آنبہ ہلدی آدھہ پاؤ - اجوائن خراسانی - کائفل
قندسیاہ کہنہ - باہم باریک کوٹکر سات گولی بناوین اور ہرروز ایک گولی علی الصباح دین - دیگر لہو
آدھہ پاؤ - پیلاامول - سجی سیاہ - ہرسہ ادویہ باریک کوٹکر آدمی کے پیشاب مین پکاکر ہرروز علی الصباح
کھلاوین اورگرم پانی پلاوین - دیگر - آنولہ چار تولہ - بابرنگ چار تولہ - نمک سانبھر چار تولہ - باہم کوٹکر
قندسیاہ کہنہ ملاکر علی الصباح ہرروز کھلاوین - دیگر - پیپل - مرچ سیاہ - نمک لاہوری
ہرایک مساوی الوزن باریک کوٹکر نگاہ رکھین ہرروز قدرے سفوف مذکور پانی مین حل
کرکے ناک مین ڈالین - دیگر برای دہانس وکنار - تخم بھٹکٹیا سات عدد - آدھہ پاؤ دودھ
مین حلکرکے ہردو سوراخ ناک مین دفعہ دفعہ ڈالین اور تین روز ناس دین - نسخہ ناس شی
کوئلہ کی آگ پر رکھکر دھوان اوسکا ناک مین پہونچاوین بلغم دفع ہوجاویگا - نسخہ دیگر ناس
برگ سنبھالو کو باریک کوٹکر گولی بناوین اور دونون سوراخ ناک مین رکھین - نسخہ دیگر ناس
برگ تمباکو - لونگ - نمک طعام - ہرایک باریک کوٹکر قدرے سفوف نے مین رکھکر دونون سے
ناک مین پھونک دین کہ دماغ مین پہونچ جاوے - نسخہ دیگر دہانس - پیپلامول - اجوائن خراسانی
کائفل - آنبہ ہلدی - پوست خشخاش - پیپل - سونٹھ - ہرایک آدھہ پاؤ - افیون دو تولہ
کوٹکر قندسیاہ تین سال کا مخلوط کرکے نو گولی بناوین ہرروز ایک گولی چہار گھڑی قبل دانہ دیں
کھلاوین - دیگر - بھٹکٹیا ایک پاؤ - معہ جڑ و شاخ باریک کوٹکر نمک دو تولہ باہم کسی ظرف گلی میں
قدرے پانی ڈالکر پکاوین بوقت شب بعد دانہ کے کھلاوین - دیگر - برگ بانس یکپاؤ - نمک سا
دو تولہ - یکسیر پانی مین جوش دین جب پانی جلجاوے بعد چار گھڑی دانہ کھلانے کے نیم گرم کھلاو
نسخہ دہانس بعد ریزش - برگ بانس - بھٹکٹیا - ہرایک آدھہ پاؤ باریک کوٹکر نمک سا
دو تولہ باہم ہانڈی مین پکاکر وقت بعد دانہ کھلانے کے کھلاوین - نسخہ دہانس وکنار ریز
رنیرش - ملیٹھی دو تولہ - ادرک چار تولہ - کوے خشک چار تولہ - سونف دو تولہ شاہترہ
نمک سانبھر یک تولہ - بنفشہ دو تولہ - کل دوا کوٹ کر ظرف گلی مین پکاکر بوقت شب کھلاو

نسخہ دیگر دہانس وکنارہ۔ سونٹھ۔ کٹکی آدھ پاؤ۔ پیپلا مول۔ گرچ۔ گوگل۔ لہسن۔ ہموزن وہینگ پانچ تولہ۔ قند سیاہ کہنہ ڈہائی پاؤ۔ باہم کوٹکر گیارہ گولی بناوین ہر روز یک گولی سوتے وقت کھلاوین۔ نسخہ دیگر دہانس وکنارہ۔ ملیٹھی۔ پیپلا مول۔ کائفل۔ پنج چٹپٹہ۔ نمک لاہوری ہموزن باہم کوٹکر علی الصباح آدھ پاؤ کھلاوین اور پانی گرم پلاوین۔ نسخہ دیگر دہانس وکنارہ صفائی دماغ۔ السی و ادرک یکسیر۔ لہسن معہ برگ و بیخ ڈیڑھ سیر مرچ سرخ آدہ سیر۔ اجوائن آدھ سیر۔ کلونجی ڈیڑھ پاؤ۔ نمک سانبھر ڈیڑھ پاؤ۔ جملہ ادویہ باہم کوٹ کر بتیس گولی بناوین ہر روز یک گولی صبح اور یک گولی شام کو بعد چار گھڑی دانہ کھلانے کے دین اور اگر گرمی کرے سوتے وقت کھلاوین اور پانی گرم یا تازہ پلاوین۔ نسخہ دیگر دہانس وکنارہ۔ ... ی باریک پیسکر دو بیگن کلان مین شگاف کر کے بھرین اور گل حکمت کر کے بھوبل مین ... ن کر بھرتہ بناوین اور رات کو بعد دانہ دینے کے کھلاوین۔ نسخہ دیگر دہانس وکنارہ سونٹھ آدھ پاؤ۔ مرچ سیاہ آدھ پاؤ۔ پیپل آدھ پاؤ۔ کٹکی آدھ پاؤ۔ کائفل آدھ پاؤ۔ لہسن یکپاؤ ہینگ یک چھٹانک۔ کل ادویہ باریک کوٹ کر آدھ پاؤ صبح اور آدھ پاؤ شام پانی مین بھگا کر کھلاوین اور پانی گرم پلاوین اور جو دانہ مناسب ہو دین۔ نسخہ دیگر دہانس وکنارہ ... ی آدھ پاؤ لڑکون کے پیشاب مین رات کو تر کرین اور صبح کو ہر روز کھلاوین۔

نسخہ ہائے مصالحہ دہانس کہ گرمی مین دینا چاہیے۔ برگ بانس آدھ پاؤ ... ل لاہوری باہم ملا کر علی الصباح ہر روز کھلاوین۔ دیگر۔ ادرک یک چھٹانک سونف آدھ پاؤ۔ نمک سانبھر۔ باہم کوٹ کر رات کو شبنم مین رکھین علی الصباح کھلاوین دیگر۔ ملیٹھی۔ گوند ببول۔ بسباسہ ہموزن باہم باریک کوٹ کر شب کو سوتے وقت کھلاوین۔ دیگر مرچ سیاہ ۵م تخم کاسنی ۵م باہم باریک کوٹکر ہر روز علی الصباح کھلاوین۔ دیگر۔ شورہ قلمی۔ نبات سفید گوند ببول۔ باہم باریک کوٹکر علی الصباح کھلاوین۔ مصالحہ دہانس خشک۔ بالائے شیر مادہ گاد آدھ پاؤ۔ کاہو یک چھٹانک۔ کتیرا پانچ درم۔ تخم خشخاش مصری یک چھٹانک۔ باہم

باریک کوٹ کر علی الصباح کھلاوین۔ مصالحہ وہانس۔ ہلدی۔ زیرۂ سفید۔ نمک سیاہ
ہر دو اڈیڑھ تولہ۔ پیپلا مول۔ اجوائن۔ ہر ایک ڈھائی تولہ۔ باہم جملہ ادویہ کو ٹکڑکون کے پیشا
مین ترکرین اور روز رات کو کھلاوین۔ دیگر۔ ہلدی۔ برگ نیم۔ لوتہ بجی۔ باہم کوٹ کر ہر ر
شبکو کھلاوین۔ **تیسری فصل علاج چشم مین**۔ ایک یا دو گرہ ادرک مجوف کرکے ج
اور خراشیدہ ادرک اوسمین رکھکر بھرتہ بناوین اور سوتے وقت ہر روز رات کو کھلاوین۔
اگر انکھ مین لوٹتے وقت کوئی چیز پڑگئی ہو یا چوٹ لگی ہو اور آنکھ مین ورم بھی ہو اور آنکھ سفید
ہوگئی ہو یکتولہ ہلدی باریک پیسکر حلوہ مین ملاوین اور گرم کرکے برگ ارنڈ پر رکھکر چھ ما
پھٹکری باریک اوسپر چھڑک کر ہر روز صبح اور شام یا ایک وقت آنکھ مین باندھین چار یا پنج
صحت ہو جاویگی اور اگر سفیدی قدرے باقی رہے یہ انجن استعمال کرین۔ **نسخۂ انجن**
پھٹکری۔ باہ گجراتی۔ چاکسو۔ پٹھانی لودھ۔ پوست ریٹھہ۔ افیون۔ رسوت۔ ریگی سرجوری
زعفران۔ افیون اور رسوت پانی مین ترکرین اور پھٹکری اور باہ کو کسی ظرف آہنی مین بریا
معہ دیگر ادویہ باریک پیسکر زلال افیون اور رسوت ڈالکر یک پہر کھرل کرین بعدازان گولیان
بوقت ضرورت ایک گولی پانی مین پیسکر ہر روز دو تین مرتبہ گھوڑے کی آنکھ مین بطور سرمہ کے لگا
**نسخۂ دیگر سفیدی چشم**۔ سیندور گجراتی۔ نمک لاہوری۔ تخم بھٹکٹیا سبز چار عدد۔ کل
عرق ادرک مین باریک پیسکر ہر روز چند مرتبہ آنکھ مین لگاوین۔ **ایضاً**۔ نان گندم
پھٹکری۔ رسوت۔ افیون۔ چاکسو۔ کل ادویہ مساوی الوزن باریک سفوف کرین و
ضرورت قدرے سفوف پانی مین حل کرکے آنکھ مین اونگلی سے لگاوین۔ ایضـ
تخم کرتھی۔ تخم سرس۔ کف دریا۔ مامیران چینی ہڑزنگی۔ بیخ مونگہ۔ چوری کبود۔ حب
ادویہ باریک مثل سرمہ کے پیسکر وقت ضرورت قدرے پانی مین حل کرکے ہر روز دو تین
آنکھ مین لگاوین **ایضاً**۔ مغز تخم ہلیلہ کلان۔ مغز تخم ہلیلہ خرد۔ مامیران چینی۔ کشتۂ جست
سنکھیہ سوختہ۔ جملہ ادویہ مساوی الوزن باریک پیسکر وقت ضرورت قدرے عرق لیمون

ل کرکے دو تین مرتبہ آنکھ مین لگاوین - ایضاً صابون ولایتی - نمک لاہوری - پوست ریٹھہ
ری - کل ادویہ برگ تنبول مین کھرل کرکے ہر روز دو تین مرتبہ آنکھ مین لگاوین - ایضاً تخم ریٹھہ -
ل سرخ عرق لیمون کاغذی مین کھرل کرکے ہر روز دو تین مرتبہ آنکھ مین لگاوین - ایضاً سرمہ ماميران چینی
ب - سیندور - نمک لاہوری - جملہ ادویہ عرق گلاب مین کھرل کرکے ہر روز آنکھ مین لگاوین
ا - آملہ سوختہ نمک لاہوری مساوی الوزن باریک پیسکر ہر روز دو تین مرتبہ مثل سرمہ کے آنکھ مین
ین ایضاً - ملیٹھی باریک پیسکر شہد خالص مین حل کرکے چند مرتبہ ہر روز آنکھ مین لگاوین -
ا - نمک سنگ پھٹکری ملیٹھی - ہر سہ دوا باریک پیسکر شہد ملاکر ہر روز دو تین مرتبہ آنکھ مین لگاوین
ا - نوسادر - پھٹکری بریان - لوتہ سجی گلابی نمک لاہوری - چوڑی کانچہ - پوست ریٹھہ -
ر - ور گجراتی - پیپل - کشتہ جست - پاہ بریان زعفران - کل دوا مساوی الوزن باریک پیسکر
لیمون کاغذی مین کھرل کرکے نگاہ رکھین وقت ضرورت قدرے صابون ولایتی کے
ن پیسکر صبح اور ہر روز آنکھ مین لگاوین ایضاً خفیف سپیدی چشم کے واسطے نمک سانبھر
انی منہ مین لیکر گھوڑے کی آنکھ مین دو تین بار پھو پکار دین - دیگر نسخہ آماس چشم و نزلہ - افیون
ت - زنگی ہڑ - پاہ گجراتی - سونٹھ - گیرو - لودھ پٹھانی - باہم باریک پیس کر گولیان
ین اور وقت ضرورت پانی مین پیسکر گرم کرکے لیپ کرین اور اگر عرق مکوے مین لیپ
ن بہتر ہے - نسخہ پھولی چشم - کشتہ جستہ - کشتہ قلعی - نیلا توتھا - کف دریا - سنکھیہ - رسوت
ر - چاکسو - مغز تخم کرنجی - افیون - زعفران - لیموے کاغذی - جملہ ادویہ باریک کوٹکر عرق لیمون
کھرل کرین جب کل عرق جذب ہوجاوے نگاہ رکھین وقت ضرورت چار درم پانی مین حل
ے آنکھ مین لگاوین - نسخہ جلاے چشم کور - پھٹکری بریان - پاہ گجراتی بریان پیپل مرچ سفید -
ین ولایتی - لودھ پٹھانی - زیرہ سپید - سرمہ سیاہ - سرمہ سفید - ماميران چینی - سنگ بصری
ہ قلمی لوتہ سجی - لونگ - لیمون کاغذی - کل ادویہ جوکوب کرکے عرق لیمون مین چار پانچ روز
ں کرین عندالحاجت چار درم پانی مین حل کرکے آنکھ مین لگاوین - نسخہ واسطے ضرب

اور ورم اور نزول پانی آنکھ کے۔ رسوت چھ ماشہ۔ زنگی ہڑ چھ ماشہ۔ افیون نو ما
انبہ ہلدی چھ ماشہ۔ کتھ پیڑیا پانچ ماشہ۔ لودھ پٹھانی چار ماشہ۔ گل خطمی تین ماشہ۔ گیرو تین ماشہ۔ کل
باریک پیسین وقت ضرورت قدرے برگ مکوے سبز میں پیکر نیمگرم آنکھ پر ہر روز چند مرتبہ ضماد کر
سفیدی بھی دفع ہوجاویگی۔ نسخہ ضرب چشم۔ سونٹھ۔ ہلدی۔ فلفل دراز۔ گرد۔ کل ادویہ مساوی
آب برگ مکوے سبز مین پیسکر نیمگرم ضماد کرین۔ ایضاً ضرب چشم۔ زنجبیل شبکو پانی مین تر کر
وقت صبح پوست دور کرین اور روغن زرد مین حل کرکے نگاہ رکھین عند الضرورت قد
نیمگرم ضماد کرین۔ بیان موںجہ۔ یہ ایک کیڑا ہے کہ گھوڑے کی آنکھ مین پیدا ہوجاتا ہے اور پھر
آنکھ مین دوڑتا ہے آخر کو بے بصر کرتا ہے اور پھر کمر مین جاکر کمری کر دیتا ہے پس بہت جلد ا
نوشتۂ ذیل استعمال کرنا چاہیے۔ نسخہ دفع موںجہ و دورہ۔ برگ و شاخ مدار اور پھٹکری باہم
اندر آنکھ کے رکھین اور چند ساعت آنکھ بند کرین جب تک کیڑا مر جاوے اسطرح عمل مین
بعد دفع ہونے کے اگر سفیدی آنکھ مین ہو نسخہاے دفع سفیدی استعمال کرین۔ ایضاً
سفید در گجراتی۔ پھٹکری۔ ہر دو دوا مساوی الوزن باریک پیسکر مدار کے دودھ ا
عرق لیمون مین حل کرین اور صبح و شام اندر آنکھ کے ڈالکر اوپر آنکھ کے برگ ارنڈ رکھکر پٹی سے باند
جب کیڑا مر جاوے اور سفیدی باقی رہے ادویہ دافع سفیدی استعمال کرین۔ ایضاً۔ گھوڑے کو زمین
لٹا دین اور چند آدمی سر کو مضبوط پکڑین اور کوئی کڑا اوستاد آدمی مقام بینائی چھوڑکر باریک
دے ہمرہ پانی کے کیڑا نکل جاویگا اگر منظور ہو کسی کٹورہ مین پانی جمع کرکے کیڑے کو ملاحظہ کر
ایضاً۔ دانہ جمال گوٹہ دس عدد پوست دور کرکے شیر مادہ گاو مین پکا دین جب نصف
دودھ باقی رہے ضامن دیگر دہی جما دین بعد ازان جمال گوٹہ نکال کر یک جمال گوٹہ شیر ماد
مین پیسکر بطور سرمہ کے آنکھ مین لگا دین اسیطرح چند روز استعمال کرین کیڑا مر جاوے

## چوتھی فصل جوگیرہ اور سینہ بند اور اوس کے علاج

جوگیرہ اوسکو کہتے ہین کہ راتب کھلانے اور بدہضمی سے جیسے یک وقت راتب کھلایا اور بہضم

دوسرے وقت پھر کھلایا اسی طور سے بدون ہضم ہوے راتب کھلاتے رہے پس سینہ
بند ہوجاتا ہے اور رنگ بتانہ کا سرخ - پوست ہڑ کلان آدھ پاؤ - سونف آدھ پاؤ - زنگی ہڑ پون پاؤ
آلو بے خشک آدھ پاؤ - شاہترہ آدھ پاؤ - پودینہ خشک آدھ پاؤ - انار دانہ ترش آدھ پاؤ -
پھٹکری پون پاؤ - نمک سانبھر پون پاؤ - عرق ادرک پون پاؤ - شہد خالص ڈھائی پاؤ جملہ اجزا
باریک کوٹ کر شہد مین گیارہ گولیان بناوین اور ایک گولی صبح اور ایک شام کھلاوین اور
ایک وقت دین اور جبتک صحت نہو دانہ ندین یہ مصالحہ ہر فصل مین مفید ہے - **نسخہ جوگیرہ**
ایام سرما - سونٹھ تین تولہ - مال کنگنی تین تولہ - عاقرقرحا تین تولہ - بابرنگ یک چھٹانک
صابون یک چھٹانک - سہاگہ نیلہ یک چھٹانک - افیون سات ماشہ - جملہ ادویہ
باریک پیسکر سات حصہ کرین یک حصہ صبح اور یک شام کھلاوین - اور پانی مین اجوائن
یک چھٹانک - عاقرقرحا چھ ماشہ برگ ملدو تین عدد - پوٹلی باندھکر جوش دین نیمگرم یک وقت
پلاوین **ایضاً** - پیپل یک چھٹانک - شہد آدھ پاؤ - پیپل باریک پیسکر شہد مخلوط کر کے
علی الصباح کھلاوین اور اسیقدر شام کو بھی دین اور پانی گرم ایکوقت پلاوین اور تاصحت
دانہ نکھلاوین - **دیگر** - ادرک یک چھٹانک - مرچ سیاہ دو تولہ - پیپل دو تولہ - نمک سانبھر دو تولہ
سونف یک چھٹانک - شہد آدھ پاؤ - جملہ ادویہ باریک پیسکر شہد مین مخلوط کرین اور نصف صبح
اور نصف شام کھلاوین اور پانی گرم پلاوین اور تاصحت دانہ نکھلاوین - اور **آب گیرہ** اسکو کہتے ہین
کہ بعد چلنے کے بدون توقف کیے اور سرد ہوئے اور ٹھرنے کے فوراً پانی پلایا پس گھوڑا سینہ بند
ہوجاتا ہے - **نسخہ سینہ بند آب گیرہ** - زلال پوست خشخاش یک پاؤ - گڑہل یک پاؤ -
لوٹہ بھی یک پاؤ - مرچ سیاہ یک چھٹانک - انبہ ہلدی یک چھٹانک - نمک سانبھر یک چھٹانک
افیون یک تولہ - نیلو تھوتھہ یک تولہ - سہاگہ تین تولہ - ایلوہ یک تولہ - جملہ ادویہ کوٹ چھان کر
زلال مذکور مین چھ گولی بناوین یک صبح اور یک شام کھلاوین اور پانی گرم ایکوقت پلاوین
اور تاصحت دانہ ندین - **دیگر** - دانہ اجوائن چار سیر - پھٹکری دو سیر - نمک سانبھر دو سیر - طوطیا سبز

یک چھٹانک - جملہ ادویہ باریک کوٹ چھان کر یک پاؤ صبح اور یک پاؤ شام ہر روز کھلاوین اور پانی
گرم پلاوین اور جسقدر مناسب ہو فاقہ دین - دیگر - جوا کھار چار تولہ پھٹکری چار تولہ - لوتہ سجی چھ تولہ
گرج چھ تولہ - کوٹ چار تولہ مال کنگنی آٹھ تولہ - افیون چھ ماشہ - آنبہ ہلدی چار ماشہ - ہالون یک سیر
اجوائن خراسانی چار تولہ - سونٹھ چھ تولہ - کلیجن چھ تولہ - گیرو چھ تولہ - قند سیاہ کہنہ یک سیر - قند سیاہ
قوام کرکے جملہ ادویہ باریک پیسکر مخلوط کرکے چودہ گولیان بناوین - ایک گولی صبح اور ایک
شام کھلاوین اور بوقت دوپہر پانی گرم پلاوین اور تا صحت دانہ ندین - دیگر - آنبہ ہلدی
یک چھٹانک - گوگل یک چھٹانک - سہاگہ بریان یک چھٹانک - قند سیاہ کہنہ یکپاؤ -
کل ادویہ باریک کوٹکر قند سیاہ مین مخلوط کرین اور علی الصباح کھلاوین اور قایصہ رکھین اور بوقت
دوپہر پانی گرم پلاوین - دیگر - مین پھل یک پاؤ - گوگل یک پاؤ - لہسن مقشر یک پاؤ - استخوان سر
آدم ہند وسوختہ - قند سیاہ کہنہ یکسیر - جملہ ادویہ باریک پیسکر قند سیاہ مخلوط کرکے آٹھ گولی بناوین
بعد یک پہر دن کے کھلاوین اور قایصہ کرین اور بوقت دوپہر پانی گرم پلاوین - دیگر - پیپل
آدھ پاؤ باریک کوٹ کر قند سیاہ یکپاؤ مخلوط کرین اور قبل پانی کے کھلاوین اور ایک پہر قایصہ
کرین بعد ازان پانی گرم پلاوین جب تک مناسب جانین دانہ نکھلاوین - دیگر - پیپل - شہد -
باہم مخلوط کرکے قبل پانی پلانے کے ہر روز کھلاوین - بادگیرہ - اوسکو کہتے ہین کہ بعد سواری اور
دوڑانے کے سائیس نے گھوڑے کو کھڑا کر دیا یا نشیب وفراز مین کھڑا کر دیا پس بسبب ہوا کھانے
کے خون جم جاتا ہے اور رگ اور پٹھہ سخت ہو جاتے ہین اگر چھیالیس روز مین صحت ہو گئی بہتر
ورنہ پھر صحت مشکل ہے اور کہنہ لنگ ہو جاتا ہے - نسخہ بادگیرہ - نمک سانبھر یک پاؤ -
کوپل ارنڈ یک پاؤ - صابون یک پاؤ - ہر سہ ادویہ باہم باریک کوٹ کر تین روز علی الصباح
کھلاوین اور قایصہ یک پہر کرین اور اول روز پانی ندین دوسرے دن گرم پانی یک مرتبہ
پلاوین اور تا صحت دانہ ندین - دیگر - سرگین خرچک - نمک سانبھر یکیکپاؤ باہم کوٹ کر کھلاوین
اور دوپہر قایصہ کرین اور پوشش گھوڑے پر ڈالین اور پانی گرم یک مرتبہ دین اور پہر وزرات کو

صابون کھلاوین اور تا صحت دانہ ندین۔ دیگر۔ چھال مہوہ یکسیر۔ نمک سانبھر آدھ پاؤ۔ قندسیاہ کہنہ یکپاؤ۔
باہم باریک کوٹکر علی الصباح کھلاوین اور یک وقت پانی پلاوین اور جب تک مناسب جانین
فاقہ دین۔ دیگر۔ آنبہ ہلدی آدھ پاؤ۔ بابرنگ آدھ پاؤ۔ کچلون آدھ پاؤ۔ اسگند آدھ پاؤ۔ گوگل
آدھ پاؤ۔ سہاگہ آدھ پاؤ۔ پھٹکری آدھ پاؤ۔ مال کنگنی آدھ پاؤ۔ عاقرقرحا یک چھٹانک۔ بالم آدھ پاؤ۔
پیپل یک چھٹانک۔ ہینگ یکسیر۔ جملہ ادویہ کوٹکر شام کو یک چھٹانک ہر روز کھلاوین اور
صبح کو یہ مصالحہ دین۔ لونگ بیس عدد۔ برگ تنبول اکیس عدد۔ پیپل اکیس عدد۔ عاقرقرحا دو ماشہ
ادرک آدھ پاؤ۔ باریک کوٹکر استعمال کرین۔ دیگر۔ ہالم ڈیرھ پاؤ آنبہ ہلدی آدھ پاؤ۔ سونٹھ آدھ پاؤ
گوگل یک چھٹانک پھٹکری آدھ پاؤ۔ بیلی آدھ پاؤ۔ میتھی آدھ سیر۔ اسبند آدھ پاؤ۔ اسگند آدھ پاؤ
قندسیاہ کہنہ یک چھٹانک۔ جملہ ادویہ باریک کوٹ کر قندسیاہ مین چودہ گولیان بناوین ایک گولی
صبح اور یک شام ہر روز کھلاوین اور پانی گرم مین یکتولہ پھٹکری اور یک تولہ نمک سانبھر ڈالکر
ہر روز یک وقت پلاوین۔ دیگر۔ چھال درخت پیپل ڈیرھ سیر۔ کوٹکر قندسیاہ کہنہ ڈیرھ سیر باہم
ملاکر بارہ گولی بناوین ایک صبح اور یک شام اور یک گولی بوقت دوپہر قبل پانی کے کھلائین اور
پانی گرم دین اور جب تک مناسب جانین دانہ نکھلاوین۔ دیگر۔ آنبہ ہلدی آدھ پاؤ۔ گوگل آدھ سیر۔
پھٹکری آدھ سیر۔ قندسیاہ کہنہ ڈیرھ سیر۔ کل ادویہ باریک کوٹ کر قندسیاہ مین بارہ گولیان بناوین
یک گولی صبح اور یک شام ہر روز کھلاوین اور پانی گرم دین اور جب تک مناسب ہو دانہ ندین
دیگر۔ طوطیا سبز بینگن کے اندر رکھکر بریان کرین اور بھرتہ بناکر رات کو کھلاوین اسیطرح تین روز
استعمال کرین اور پانی گرم پلاوین اور دانہ ندین۔ دیگر گوگل لہسن مقشر ہریک یک چھٹانک
نمک کھاری کوپل ارنڈ ہر ایک آدھ پاؤ باہم کوٹ کر یک پہر قبل پانی کے کھلاوین اور قایم کرین
اور بوقت دوپہر پانی گرم پلاوین اور دانہ ندین۔ دیگر۔ کوپل ارنڈ۔ نمک کھاری ہریک آدھ پاؤ
پھٹکری یک چھٹانک۔ آنبہ ہلدی نصف چھٹانک باہم باریک کوٹکر قبل پانی پلانے کے کھلاوین
اور پانی یک وقت دین۔ دیگر۔ گوگل۔ انبہ ہلدی۔ پھٹکری سہاگہ۔ جواکھار۔ لوتہ۔ سجی گلابی

سونٹھ - اجوائن - اسبند - اسگند - پیپل - ہر یک آدھ پاؤ - کلیجن یک چھٹانک - عاقرقرحا یک چھٹانک
نمک سانبھر - صابون - میتھی - بھلانوہ - ہر یک یک پاؤ - ہالون یکسیر - قند سیاہ کہنہ دو سیر - جملہ ادو
باریک کوٹ کر قند سیاہ مین تیس گولیان بناوین اور ایک گولی صبح اور یک شام ہر روز کھلاوین
اور پانی دین اور جبتک مناسب جانین دانہ ندین - دیگر - سونٹھ مرچ سیاہ - پیپل کٹکی مساوی
الوزن باریک کوٹکر شہد مین مخلوط کرین ایک پہر قبل پانی کے ہر روز کھلاوین اور قایصہ کرین او
بوقت دوپہر یک مرتبہ پانی پلاوین اور جب تک مناسب جانین دانہ نکھلاوین - دیگر - یک بوتل
شراب صبح اور یک بوتل شبکو پلاوین اور گھوڑے کو بند مکان مین پوشش ڈالکر رکھین اور جبتک
مناسب جانین دانہ ندین اور بعد ازان نصف بوتل شراب مہیلہ مین ڈالکر کھلاوین -

## فصل کرکری اور سول اور خشک سول اور بوغمہ اور بندیش وغیرہ کے علاج مین

نسخہ کرکری - سونٹھ یک پاؤ - باؤبرنگ یک پاؤ - رائی بنارسی آدھ سیر
مرچ سیاہ یکپاؤ - تخم مولی یکپاؤ - سونف یکپاؤ - نمک سیاہ یکپاؤ - زیرہ سفید یکپاؤ - عاقرقرحا یک چھٹانک
ہینگ یک چھٹانک - پودینہ خشک یکپاؤ - پوست ہڑ کلان یکپاؤ - اجوائن یکپاؤ - نوسادر آدھ پاؤ
شورہ بوزن یکپاؤ - جملہ ادویہ باریک کوٹ کر تین چھٹانک روز کھلاوین اور قایصہ کرین یہ نسخہ
ہر سہ مرض کو مفید ہے - شافہ - سونٹھ تولہ بھر باریک پیسکر قند سیاہ مخلوط کرکے گولی بناوین اور پاخانہ
مقام مین رکھین فورًا لید کریگا - اور بال دم اسپ شورہ یا پنچال کیو ہتھکی مین ترکر کے ناڑہ مین
رکھین فورًا پیشاب کریگا - پس اگر بعد مصالحہ کھلانے کے گھوڑے نے لید اور پیشاب کیا اور آثار
صحت ظاہر ہوئے بہتر ورنہ پھر بعد دوپہر کے آدھ پاؤ مصالحہ کھلاوین اگر دوبارہ کھلانے سے بھی
لید اور پیشاب نہین کیا دو سیر شیر مادہ گاؤ گرم کرین اور یکپاؤ روغن زرد اور آدھ پاؤ روغن زیتون
گرم کرکے اوسمین ملاوین اور ایک چھٹانک رائی اور تین تولہ پلاس پاپڑہ باریک پیسکر ڈالین اور
نل مین بھر کر پلاوین انشاءاللہ صحت ہوگی - دیگر - اول نیم پاؤ مصالحہ کھلادین اگر گھوڑے کے
سینہ مین کھلے اور شکم پھول جاوے قند سیاہ پانی مین جوش دین اور آدھ پاؤ مصالحہ ملاکر پلاوین اگر اس سے

...ں فائدہ نہو آدھ پاؤ مغز املتاس یک سیر شیر مین جوش دین اور صاف کرکے آدھ پاؤ مصالحہ ملا کر کھلاوین
...نخہ بوغمہ۔ اگر گھوڑے کے پسینہ آتا ہو اور شکم دونون طرف پھولا ہو اور درد شکم بھی ہو سونٹھ ایک چھٹانک
...چ سیاہ یک چھٹانک۔ ہینگ دو تولہ۔ جملہ ادویہ باریک کوٹکر آدھ سیر شراب پھول ملا کر پلاوین
...ر فائدہ ہوا بہتر ورنہ بعد چار گھڑی کے پھر اسیطرح پلاوین۔ **نسخہ سول خشک** سونٹھ آدھ سیر
...رچ سیاہ آدھ آدھ سیر۔ سونف یکپاؤ۔ کچری یکپاؤ۔ زیرۂ سفید یک پاؤ۔ مصری یک پاؤ۔
...ہ ادویہ باریک کوٹ کر تین چھٹانک اول کھلاوین اگر درد موقوف ہوگیا بہتر ورنہ بعد یک پہر
...لے آدھ پاؤ مصالحہ کھلاتے رہین اور پانی گرم پلاوین۔ **دیگر**۔ سونٹھ۔ پلاس پاپڑہ۔ تخم مولی۔ تخم سویہ
...رچ سیاہ۔ پوست ہڑ کلان۔ کچری۔ رائی۔ نمک سیاہ۔ ہر ایک آدھ پاؤ۔ رائی تین چھٹانک۔ ہینگ
...ف چھٹانک۔ جملہ ادویہ باریک کوٹکر آدھ پاؤ ہر روز قند سیاہ مین مخلوط کرکے کھلاوین اور گرم پانی پلاوین
...ر اگر پیشاب بند ہو شورہ کی بتی نائزہ مین روان کرین یا دم کے بال کی بتی مین ہلدی۔ کافور۔ کبابچینی
...ورۂ قلمی۔ جملہ مساوی الوزن باریک پیسکر لتہ کرکے نائزہ مین رکھین۔ اور سونٹھ۔ مرچ سیاہ۔ ہموزن
...پیسکر پانی مین گولی بناوین اور مقعد مین رکھین۔ یا ادرک اور صابون مساوی الوزن باہم پیسکر گولی
...بناوین اور مقعد مین رکھین۔ **دیگر**۔ سہاگہ۔ نیلہ تھوتھہ۔ ہر یک دو تولہ۔ نمک سیاہ یک چھٹانک۔
...سونٹھ چھ تولہ۔ باہم باریک پیسکر عرق سہجنہ مین گولی بناکر کھلاوین۔ **دیگر**۔ نرکچور یکپاؤ۔ باریک کوٹکر
...نی مین پکاکر پلاوین۔ **نسخۂ درد شکم کہ بسبب بدہضمی کے ہو اور ہر یک طرف**
...سے پیٹ پھولا ہو۔ مرچ سیاہ آدھ سیر۔ زیرۂ سیاہ۔ سونٹھ۔ ہینگ۔ ہر ایک ایک پاؤ
...ہینگ پانی مین حل کرین اور ہر سہ دوا باریک کوٹکر اوسی مین پکا کر اوسکی گولی بوزن یک چھٹانک کے
...بناوین اور ایک گولی یکپاؤ شراب پھول کے ہمراہ کھلاوین اور اگر پیشاب نکرے یکتولہ سونٹھ باریک پیسکر
...کھلائین اور دم کے بال کی بتی بناکر اور باریک باروت مین لتہ کرکے نائزہ مین روان کرین اور
...یک چھٹانک نمک سانبھر اور تین تولہ شورۂ قلمی ورموٹھ کے ہمراہ کھلاوین اور اگر لید نکرتا ہو سونٹھ اور نمک ریکت پیسکر
...قند سیاہ مین گولی بناوین اور پاخانہ کے مقام مین رکھین۔ **نسخۂ دیگر بوغمہ**۔ شورۂ قلمی اور گندھک ہر ایک

آدھ پاؤ آہنی کڑاہی مین جوش دین اور سونٹھ - نمک سیاہ - مرچ سیاہ - ہرایک آدھ پاؤ باریک پیس کر
اوسمین ملا دین اور آدھ چھٹانک ہرروز کھلاوین اور اگر مرض شدت سے ہو یک چھٹانک دین یا چار
بعد دو دو پہر کے کھلاتے رہین - **نسخہ بادبند** - سونٹھ - مرچ سیاہ کرنج - پیپل - نمک سیاہ
اجوائن - ہرایک آدھ پاؤ - ہینگ یک چھٹانک - جملہ ادویہ باریک کوٹ کر ہرروز آدھ پاؤ کھانا
اور قائم کرکے پھراوین اگر مفید نہ ہو یہی مصالحہ پھر کھلاوین اور اگر لید نکرے سونٹھ اور صابون باہم
کوٹ کر گولی بناکر مقعد مین رکھین - **نسخہ بتی** - سونٹھ - بتاشہ پانی مین پیسکر دم کے بال مین لتھ
کرکے نائزہ مین روان کرین - **دیگر** - قدرے نمک سانبھر مقعد مین رکھین اور اگر مادہ ہو فرج میں
رکھین - **دیگر** - دم کے بال کی بتی بناوین اور بتاشہ کلان یک عدد - سہاگہ یک ماشہ - باہم پیسکر بتی پر
لتھ کرکے نائزہ مین رکھین - **دیگر** - بھنگ دو تولہ پیسکر مقعد مین رکھین اور مادہ کی فرج مین رکھین
**نسخہ بدہضمی اور درد شکم اور سول خشک** - سونٹھ - اجوائن - سونف - کچری - رائی
بابرنگ - پودینہ خشک - مرچ سیاہ - نمک سیاہ - پیپل - زیرہ سفید - گوبج - نرکچور - پوست
ہڑ کلان زنگی - بہیڑہ ہرایک آدھ پاؤ - جواکھار آدھ چھٹانک - نوسادر - عاقرقرحا - ہینگ
سہاگہ - ہرایک ایک چھٹانک - شورہ یک پاؤ - باہم باریک پیسین اور یک چھٹانک سرکہ تیز ملا کر
کھلاوین - اگر لید نکرے قدرے مرچ سیاہ اور سونٹھ پیسکر پانی مین گولی بناکر مقعد مین رکھین یا قدرے
ادرک اور صابون کوٹ کر گولی بناوین اور مقعد مین رکھین اور اگر پیشاب بھی نکرتا ہو وے
کی بتی بناوین اور کافور اور باروت پانی مین پیسکر لت کرکے نائزہ مین روان کرین - **دیگر** - ڈیڑھ
دودھ مین آدھ پاؤ مغز فلوس جوش دین اور صاف کرکے روغن زرد - روغن کنجد ہر یک آدھ
یک پاؤ شکر آدھ پاؤ مصالحہ ملا کر پلاوین - **نسخہ دیگر گرمی اور بدہضمی اور درد شکم**
**وغیرہ** - پوست ہڑ کلان - پوست بہیڑہ آملہ خشک ہرایک ایک پاؤ - سونٹھ ڈیڑھ پاؤ - باؤ
ایک پاؤ کچری ڈیڑھ پاؤ - کرنج یک پاؤ - چیتہ یک پاؤ - اجوائن یک پاؤ - تیزپات یک
سونف یک پاؤ - پودینہ خشک یک پاؤ - رائی بنارسی یک پاؤ - اجمود یک پاؤ - مروڑپھلی یک

قل دراز یک پاؤ۔ مرچ سیاه یک پاؤ۔ مکوے خشک ڈیڑھ پاؤ۔ نمک سیاه آدھ سیر۔ نمک سانبھر
ھ سیر۔ جواکھار ڈیڑھ پاؤ۔ سناءکی ڈیڑھ پاؤ۔ نسوت یکپاؤ۔ مغز املتاس ڈھائی سیر۔ پلاس پاپڑہ
ب پاؤ۔ دھنیا خشک یکپاؤ۔ بیلامول یکپاؤ۔ تخم مولی یکپاؤ۔ زنگی ہڑ یک پاؤ۔ نوسادر آدھ پاؤ۔
رکہ تیز دو سیر جملہ ادویہ باریک پیسکر ہینگ سرکہ مین حل کرین اور مغز املتاس پانی مین ترکر کے زلال
سکالے لین اور کل دوا سرکہ مین ملاکر آدھ پاؤ اسپ راتب خوار کو ہر روز کھلاوین۔ اور اگر کوئی
سل پیٹ مین ہو صبح کو بھی کھلاوین۔ اور اگر قولنج بلغمی ہو اور لعاب منہ سے نکلے اور سرگین مین
ن لعاب اور بلغم نکلے۔ آدھ پاؤ مصالحہ آدھ سیر شراب مین ملاوین اور اگر لید نکرے قدرے سونٹھ
رمرچ سیاه پیسکر پانی مین گولی بناوین اور مقعد مین رکھین اور اگر پیشاب بھی نکرتا ہو کافور اور باروت
ن مین پیسکر بتی مین لتھ کرکے نائزہ مین رکھین۔ **فصل چھٹی بادقیصر اور لقوہ وغیرہ کے**
**علاج مین۔** نسخہ بادقیصر۔ سونٹھ تیرہ۔ مرچ سیاه۔ پیپل۔ کٹکی۔ اجوائن۔ اجمود بابرنگ
ے کہنہ۔ کوت۔ کاکرہ سنگی۔ مغز کرنجوہ۔ گوگل۔ مالکنگنی۔ آنبہ ہلدی۔ سہاگہ بریان بپیلامول
جوائن خراسانی۔ اسگند ناگوری۔ اسپند۔ سمندر پھین۔ گرچ۔ کلیجن۔ ہر ایک آدھ پاؤ عاقرقرحا۔
ہینگ۔ ہر ایک یک چھٹانک۔ بیر بہوٹی یکتولہ۔ باہم کوٹ کر آدھ پاؤ ہر روز قند سیاه
ن ملاکر بوقت شام کھلاوین اور صبح کو پیپل چار تولہ پیسکر آٹھ تولہ شہد خالص ملاکر کھلاوین اور دو تین
روز پانی ندین اور تا صحت دانہ نکھلاوین اور خشک گھاس جسقدر کھاسکے کھلاوین اور ایک
چھپکلی دُم اور پانون کاٹ کر ہر روز کھلاتے رہین اور گھوڑے کو تاریک مکان مین پوشش
ڈالکر رکھین۔ دیگر۔ بابرنگ۔ پیپلامول۔ مال کنگنی۔ ہر ایک یک سیر باہم باریک پیسکر یک پاؤ صبح
ور یکپاؤ دوپہر اور یک پاؤ شام ہر روز کھلاوین اور تین روز پانی اور دانہ نکھلاوین بعد تین روز
کے اجوائن اور بابرنگ پوٹلی باندھکر پانی مین جوش دین اور نیم گرم پلاوین اور یک چھپکلی دم اور
پانون کاٹ کر ہر روز کھلاوین اور تاریک مکان مین رکھین۔ دیگر۔ زہرہ روباه کلان یک عدد
مرچ سیاه یکپاؤ۔ لوبان۔ دم الاخوین ہر ایک یک تولہ۔ ورک آدھ سیر کل دوا باریک پیسکر

تین حصہ کرین ایک حصہ صبح اور ایک شام اور ایک دوپہر کو کھلاوین اور دانہ اور پانی تین روز
اگر ضرورت ہو اجوائن اور بارتنگ پوٹلی باندھکر پانی مین جوش دیکر پلاوین اور ایک چھکلی ہر روز بطور
سابق کھلاوین - دیگر - شنگرف شیرین - توتیا - پھٹکی سفید - مغز کرنج - بیر بہوٹی - بچھناک زہر - سہاگہ
ہر یک ایک تولہ - پلاس پاپڑہ دو تولہ - استخوان سر آدم چار تولہ - زہر تلیا - افیون چھ چھ ماشہ
کچلہ بارہ دانہ - کل ادویہ باریک کوٹکر عرق ادرک مین برابر جنگلی بیر کے گولیان بناوین - اور ۲۰ تولہ
گولی ۲۰ تولہ مرچ سیاہ ۲۰ تولہ مال کنگنی ۲۰ تولہ پیپل - کالیسر - سونٹھ ہموزن - پان بنگلہ بیس عدد
جملہ ادویہ کوٹکر تیز شراب مین ترکرکے گھوڑے کو کھلاوین ہر روز اسیطرح استعمال کرین اور دانہ پانی
تین روز ندین اور اگر گھوڑا الکمال پیاسا ہو بابرنگ - اجوائن - ہر ایک آدھ چھٹانک پوٹلی باندھکر
جوش دین اور ایک سبوچہ خرد پانی دین اور تا صحت دانہ نکھلاوین اور اگر مناسب ہو قدرے دریافت
دانہ کھلانا شروع کرین اور یک چھکلی بدستور سابق ہر روز دیتے رہین اور اگر بارہ چیض بھی ہر روز چھکلی
کے ہمراہ دین بہتر ہے یہ گولیان اگر موسم سرما مین گھوڑے راتب خوار یا میلہ خوار کو ہر روز یک گولی
دین کوئی عارضہ اوس گھوڑے کو نہوگا اور اگر بسبب منزل چلنے کے ماندہ ہو گیا ہو ایک گولی
ٹکرہ روٹی مین کھلاوین ماندگی رفع ہو جاویگی اور اگر کوئی مرض سردی سے ہو یک گولی ہمراہ
مرچ سیاہ اور دو تولہ پیپل - اور دو تولہ کٹکی - آدھ پاؤ ادرک ہر روز کھلاوین اور اگر گرم مرض ہو پانی
پلاوین اور اگر کرکری خواہ جس قسم کی ہو دو گولی کوٹکر ہمراہ آردموٹھ کے کھلاوین اور اوپر اوسکے
شراب آدھ سیر پلاوین اگر مفید ہو ابہتر ورنہ سونٹھ - سونف - پیپل - مرچ سیاہ - نمک سیاہ - زرکچور
زیرۂ سفید کچری - رائی - بابرنگ - مساوی الوزن باریک کوٹکر آدھ پاؤ مصالحہ اور دو ماشہ ہینگ اور
تین ماشہ عاقرقرحا اضافہ کرکے کھلاوین - یہ گولیان لقوہ اور زہر باد اور اندرچال و ڈنبق و فوطہ کلان
اور سینہ بند اور جھنک باد اور رس کو بھی مفید ہے نسخہ اور نگ زرد - سونٹھ مرچ سیاہ - بابرنگ
بادکمنہ - اجوائن - اجمود - پیپل کوٹ - پودینہ خشک - ہر ایک آدھ پاؤ - عاقرقرحا - ہینگ - ہر
یک چھٹانک - جملہ ادویہ باریک کوٹین اور آدھ پاؤ ہر روز بوقت صبح کھلاوین اور شام کو چار تولہ

ین باریک کوٹکر شہد مین کھلاوین اور پانی مین بکوے خشک آدھ پاؤ - بابرنگ یک چھٹانک
لی باندھکر جوش دین اور نیمگرم پلاوین اور دانہ نکھلا دین بجاے دانہ کے تخم تہوا دو سیر میتھی یکپاؤ دونون کو
ں ھیلہ کے پکاکر بوقت شب کھلاوین اور موافق فصل کے پوشش ڈالکر بند مکان مین جہان ہوا نجاتی ہو رکھین
ٹکیرہ - لونگ - الائچی خرد - جائفل - ہریک دو تولہ باہم باریک کوٹ کر نصف کسی چھوٹی ہانڈی گلی مین
ھین اور اوپر اوسکے یک تولہ بچھناک زہر رکھین اور پہر نصف دوا رکھین اور یک تولہ بچھناک زہر رکھین
ر منھ ہانڈی کا بند کرکے کپڑے سے باندھین اور اُپلہ کی آگ مین تین گھڑی رکھین بعد ازان نکالکر
چھناک شیر گاؤ میش مین آویزان کرکے نرم آگ مین دو تین پہر پکاوین جب پک جاوے بچھناک
ریک پیسین یک یا دو ماشہ ادویہ مذکورہ اور یک رتی بچھناک - یک کچلہ برنج تراشیدہ اور
پار تولہ بھل نوہ کوٹ کر ملادین اور علی الصباح گھوڑے کو کھلاوین ہر روز اسیطرح استعمال کرین اور بکوی خشک
دھ پاؤ - بابرنگ یک چھٹانک - پوٹلی باندھکر یک سبوچہ پانی مین جوش دین اور نیمگرم پلاوین اور
اصت دانہ نکھلا وین اور تاریک مکان مین رکھین اور پوشش موافق فصل کے ڈالین اور میتھی اور
تخم نیواڑ بطور ھیلہ کے پکاکر بوقت شب ہر روز کھلاوین **نسخہ کہ چند امراض کو مفید ہے**
شنگرف یک تولہ سنکھیا سفید یک چھٹانک - جائفل یک چھٹانک - عود غرقی آدھ پاؤ - ہرتال یکتولہ
کچلہ دو تولہ - ایلوہ یک چھٹانک - لونگ یک چھٹانک - بیربہوٹی یک چھٹانک جملہ ادویہ باریک کوٹ کر
نائے کے دودھ مین کھرل کرین اور بیر جنگلی کے برابر گولی بنا دین زہرباد اور بوغمہ مین یک گولی روز
درک یک چھٹانک - شہد یک چھٹانک کے ہمراہ کھلاوین اور بادقیصر اور اندرجال مین شہد
یک چھٹانک - مصالحہ بتیہ یک چھٹانک کے ہمراہ کھلاوین **نسخہ مصالحہ بتیہ** - ہلدی - اجوائن
بابرنگ - تخم سویہ - جواکھار - گرچ - کٹکی - کالیسر - کالی زیری - پاے کہنہ - پیپلامول - اندرجو تلخ -
تخم کسوندی - تخم ہلہل - مرچ سیاہ - مغز کرنجوہ تخم نیواڑ - تومڑی تلخ - اسپند - اسگند - بہوال
بسکھپرا - بوے است - کالا بچھو - ثمر است - اجمود - کاکرا سینگی - مال کنگنی - ہالم - میتھی - رائی
گوگل - بھنگرہ خشک - پیپل - ہریک یک یکپاؤ - باہم باریک پیسکر نگاہ رکھین بادی اور زہرباد اور

خام بادمین آدھ پاؤ - ہمراہ دو تولہ مرچ سیاہ اور پتہ گاؤ کے ہر روز کھلاوین اور گھوڑے صحیح المزاج
یک چھٹانک ہر روز کھلاوین کسی قسم کا مرض بلغمی اور سردی اور زہرباد وغیرہ نہو گا۔ **نسخہ**
**بھپارۂ فوطہ انڈ چال** - جس گھوڑے کا یک فوطہ اوپر چڑھ گیا ہوا ور اوسی طرف کا پانون لنگ
کرے - گل ٹیسو آدھ پاؤ - بھنگ آدھ پاؤ - پائے کہنہ یک چھٹانک - اجوائن یکپاؤ - برگ نیم یکپ
برگ تنباکو یکپاؤ - برگ بکائن یکپاؤ - سرگین گاؤمیش جملہ اجزا سبوچہ گلی مین رکھین اور نصف سبوچ
پانی ڈالکر منہ بند کرکے جوش دین جب خوب جوش کرے فوطہ کو بھپارہ دین بعد ازان دوسرے رو
بدستور پانی ڈالکر جوش دین اور اوسی طرح استعمال کرین اسیطرح پانچ چھ روز بھپارہ دین
**نسخہ لقوہ** - عاقرقرحا دو تولہ - قرنفل یک تولہ - جوزبویا دو عدد - جوتری چھ ماشہ - مرچ سیاہ
یک چھٹانک - پیپل یک چھٹانک - پیپلامول یک چھٹانک - سونٹھ یک چھٹانک - اجوائن خراسا
یک پاؤ - نمک لاہوری یکپاؤ - اجمود یک چھٹانک - بیر بہوٹی یکتولہ - شہد خالص آدھ سیر جملہ ادویہ باریک
کوٹکر شہد مین سات گولی بناوین ایک گولی بوقت صبح ہر روز کھلاوین اور اگر مرض زیادہ ہو شام
کو بھی یک گولی دین اور دو تین روز پانی نہ پلاوین بعد ازان مکوی خشک - بابرنگ - کوٹکر پوٹلی بناو
اور پانی مین خوب جوش دیکر نیم گرم پلاوین - **نسخۂ مالش زبان لقوہ مین** - اسپند - لہسن
کایفل - مال کنگنی - ہر ایک آدھ پاؤ - باریک پیسکر آدھ سیر روغن کنجد مین حل کرکے چار
پانچ مرتبہ ہر روز مالش کیا کرین -

## فصل ساتوین کفگیرہ کے علاج مین

- اور سم
تراشین اور کنجد سیاہ آدھ سیر - السی ڈیڑھ پاؤ - ہر ایک الگ الگ باریک کوٹین بعد ازان باہم ملاکر
شیر مادۂ گاؤ ڈالکر گرم کرین اور موزہ چرمی مین سم پر باندھین - چار پانچ روز تک تبدیل کیا کرین
چالیس روز اس دوا کو استعمال کرین بعد ازان جب سم درست ہو جاوے موم زرد - سیندور
گجراتی - مردہ سنگ - بھلانوہ - روغن زرد - چربی جو پشت پر ہوتی ہے - ہر ایک یک یک چھٹانک
زنگار نصف چھٹانک - جملہ ادویہ باریک گرم کرکے موم اور روغن زرد گرم کرکے جملہ ادویہ حل کرین
اور مرہم تیار کرین اور قدرے مرہم سم پر چسپان کرکے اوسکے اوپر کپڑا اور چرم رکھکر نالبندی کرین

ن چار مرتبہ نالبندی سے گھوڑا درست ہو جاویگا۔ اور اول دو تین سیر دانہ موٹھ کم پانی مین تر کر کے
بریان کر کے مہیلہ کھلاوین اور حالت کفگیرہ مین راتب نہ دینا چاہیے ورنہ صحت پانا مشکل ہے
نسخۂ دیگر۔ بھلانوہ۔ چربی گردۂ بز۔ روغن زرد۔ موم زرد۔ ہر یک آدھ پاؤ۔ سیندور گجراتی یکتولہ
مرداسنگ یکتولہ۔ زنگار دو تولہ۔ کسیس۔ حرام مغز جو پشت پر ہوتا ہے ہر یک یک چھٹانک نیلہ تھوتھہ یکتولہ
ہی دو تولہ۔ رائی سفید یک تولہ۔ شنگرف یک تولہ۔ کمیلہ یک تولہ۔ مصطگی یک تولہ۔ جملہ ادویہ کو باریک
کرکے موم اور روغن زرد اور چربی گرم کر کے جملہ ادویہ حل کر کے مرہم بناوین عند الضرورت قدرے
قلم پر چسپان کر کے کپڑا اور چرم اوسپر رکھکر نالبندی کرین پانچ چار روز اسیطرح کرین صحت ہو جاویگی
نسخۂ دیگر۔ روغن کنجد یکپاؤ۔ اول برگ نیم یک چھٹانک پیسکر ٹکیہ بنا کر تیل مذکور مین جلاوین خوب
جلجاوے نکالکر بھلانوہ سر بریدہ پانچ عدد تخم کواپنج باہم ادسی تیل مین جلا کر پیپل یکتولہ نیلہ تھوتھہ کتھہ سفید
یکتولہ۔ مرداسنگ یکتولہ۔ سیندور یکتولہ۔ سنگجراحت۔ زنگار یکتولہ مسی یکتولہ۔ موم زرد یک چھٹانک۔
چربی گردۂ بز یک چھٹانک۔ کل ادویہ باریک کر کے روغن مذکور مین حلکر کے مرہم بنادین اور بدستور
سابق نالبندی کرین۔ دیگر کنجد سیاہ تین تولہ۔ بھلانوہ سر بریدہ سنگجراحت کتھہ سفید مسی۔ چربی گردۂ بز۔ سیندور
سپیاری سوختہ سپیاری سفید سوختہ۔ خرمہرہ سوختہ۔ ہر ایک تین تولہ۔ موم تین تولہ۔ توتیا سبز یکتولہ۔ جملہ ادویہ
کوٹکر کنجد اور چربی اور موم مخلوط کر کے تین ٹکیہ بناوین اور سم گھوڑے کا تراس کر ایک ٹکیہ کے دو حصہ کر کے دونون سم پر
چسپان کر کے اور نمدہ اوسپر رکھکر نالبندی کرین بعد پندرہ روز کے پھر اسیطرح نالبندی کرین۔ دیگر۔ توتیا
نمک سانبھر۔ ہر یک یک چھٹانک۔ باہم باریک پیسکر ہر روز قدرے دو گھڑی زخم پر ملین تاکہ مردار گوشت
اور ناقص پانی دفع ہو جاوے۔ نسخۂ دیگر۔ چربی بز یکپاؤ۔ روغن تلخ یکپاؤ۔ روغن کنجد ڈیڑھ پاؤ گرم کرین
اور سر ابہی رنہو یک اوسمین جلاوین جب خوب جل جاوے دور کر کے بھلانوہ یک چھٹانک مصطگی دو تولہ
افیون ڈیڑھ تولہ۔ سیندور ڈیڑھ تولہ۔ رال سپید دو تولہ۔ کتھہ پپڑیا دو تولہ۔ مرداسنگ یکتولہ کمیلہ ڈیڑھ تولہ۔
مسی ڈیڑھ تولہ سپیاری سوختہ یکتولہ۔ نیلہ تھوتھہ یکتولہ۔ موم زرد یک چھٹانک۔ سنگجراحت دو تولہ۔ ہیلیلہ دو تولہ
زنگار دو تولہ۔ صابون یک چھٹانک۔ جملہ ادویہ باریک پیسکر روغن مذکور مین حلکر کے مرہم تیار کرین بوقت ضرورت گھوڑے کے

زخم پر لگاکر پٹی مضبوط باندھین اسیطور سے ہرروز استعمال کرین اور اسپ کفگیرہ کے سم پر
لگاکر بدستور سابق نالبندی کرین اور سم پر مرہم مذکور ملتے بھی رہین فصل آٹھوین علاج زہرباد
اور بادگرفتہ مین نسخہ زہرباد۔ زہرۂ گاؤ یک عدد۔ بابرنگ۔ ہالم۔ میتھی۔ تخم سویہ۔ پیپل
گرج۔ کائیفل۔ کٹکی۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ سونٹھ۔ سہاگہ پھٹکری۔ نوتھ یکٹ۔ کالازیری
ببول۔ آنبہ ہلدی۔ اسکند۔ اسپند۔ جملہ ادویہ یک یک چھٹانک۔ پوست انار یک پاؤ۔ ہلدی ہائی پا
مہوہ یک پاؤ۔ سبوس گندم سوختہ یک سیر۔ جملہ ادویہ باریک کوٹ کر قند سیاہ چار سیر۔ مخلوط کرکے
گولیان بوزن آدھ آدھ پاؤ بناکر ایک گولی بوقت صبح اور ایک شام ہرروز کھلاوین
دیگر۔ سونٹھ۔ اجوائن۔ اجمود۔ مرچ سیاہ۔ تخم سویہ۔ نسوت۔ کالی زیری۔ پیپل مغز تخم کرنجوہ
بنوال۔ کٹکی۔ کوٹ۔ کالیسر۔ سہاگہ بریان۔ نمک سانبھر۔ مرچ سرخ خشک۔ جملہ ادویہ یک پاؤ
باریک کوٹین اور ہلدی۔ میتھی۔ ہینگ۔ باریک کوٹکر ملاوین اور ہرروز ہمراہ ایک تپہ گاؤ کے
قبل پانی کے آدھ پاؤ کھلاوین اور اگر زیادہ احتیاج ہو دونون وقت استعمال کرین اور راتب ہرگز نہ دیں
دانہ جو مناسب جانین کھلاوین مگر پہلے چند روز فاقہ کراوین تاکہ جلد صحت ہوجاوے۔ نسخہ مضالحہ زہرباد
سونٹھ یکپاؤ۔ مرچ سیاہ یکپاؤ۔ پیپل یکپاؤ۔ کٹکی یکپاؤ۔ جملہ ادویہ باریک پیسکر تپہ گاؤ کے پانی مین تر کرکے
ہرروز قبل پانی کے کھلاتے رہین۔ نسخہ لیپ زہرباد۔ افیون چھ ماشہ۔ میدہ لکڑی یکتولہ
گیرو یکتولہ۔ کرپاری یکتولہ۔ کچلہ یکتولہ۔ نربسی یکتولہ۔ جملہ ادویہ باریک پیسکر بقدر ضرورت پانی مین
پکاکر زہرباد پر لیپ کرین اور یا چکدشتی سے سیکین۔ دیگر۔ سونٹھ دوتولہ۔ گیرو یکتولہ۔ تخم پیپل دوتولہ
بندال یک ماشہ۔ کالی زیری یک ماشہ۔ ایلوہ دوتولہ۔ افیون چھ ماشہ۔ جملہ ادویہ باریک پیسکر پانی مین
پکاکر زہرباد پر لیپ کرین اور یا چکدشتی سے سیکین بعد اوسکے برگ بجائن گرم کرکے پٹی سے مضبوط
باندھین اسیطرح چند روز استعمال کرین۔ دیگر۔ سونٹھ آدھ پاؤ۔ گیرو یک چھٹانک۔ کنگل ہلتا
یک چھٹانک۔ کالی زیری تین چھٹانک۔ مکوے سبز یک چھٹانک۔ ہلدی یک پاؤ۔ تخم
کندرو دوتولہ۔ میدہ لکڑی یک چھٹانک۔ کالیسر یک چھٹانک۔ کٹکی یک چھٹانک۔ تخم سویہ یک چھٹانک

سکنذ یک چھٹانک - اسپند یک چھٹانک - اجوائن آدھ پاؤ - تخم کواینچ یک چھٹانک - تخم بیل یک چھٹانک
انکھاریک چھٹانک - کل ادویہ باریک پیسکر بقدر ضرورت پانی مین پکاکر ضماد کرین اور باجلد شتی سے
سیکین اور اگر مقام بندش کا ہو برگ ارنڈ کو پٹی سے مضبوط باندھین - یہ لیپ فوطہ اور طحیق کو
بھی مفید ہے - **نسخہ اسپ بادگرفتہ** - مرچ سیاہ - پیپل پیپلامول - سونٹھ - تیرہ
کالیسر - اجوائن خراسانی - بابرنگ - سہاگہ بریان - پھٹکری بریان - ہینگ - گوگل - کٹ کٹکی
لنجد سیاہ - اسگندھ ناگوری - اسپند سمندر پھین - اندرجو تلخ - مال کنگنی - کالیسر - کالی زیری - گھنگچی سفید
تخم خراسانی - پیپڑیا کتھہ - لونہ بھی - گلنار - مغز تخم کرنجوہ - عاقرقرحا - ہر یک ایک چھٹانک
بیر بہوٹی ایک ماشہ - افیون ایک ماشہ - چھال بیخ مدار - چھال لہسن چھال مہوہ چھال بیخ دھتورہ
بھٹکٹیا کی جڑ - چھال بیخ سہجن - چھال پیپل - نکچھکنی - ہر یک آدھ پاؤ - جملہ ادویہ باریک کوٹین اور
شنگرف یک ماشہ سنکھیا دو تولہ - کھرل کرکے ملاوین اور عرق ادرک یک سیر مین اسی گولیان بناوین اور
ایک گولی صبح اور ایک شام کھلاتے رہین اور پانی مین بابرنگ یک چھٹانک - مکوی خشک آدھ پاؤ
پوٹلی باندھکر جوش دیکر گرم پلاوین اور دانہ جو مناسب جانین کھلاوین - **دیگر** - مرچ سیاہ مغز کرنجوہ -
پیپل - کاکراسینگی - بابرنگ - بارے کھنبہ - پودینہ خشک - ہینگ - ہر یک ایک چھٹانک
سونٹھ - تیرہ آدھ پاؤ - جملہ ادویہ باریک پیسکر یک سیر تیز سرکہ مین ترکرین اور آدھ پاؤ روز کھلاوین اور پانی
گرم بدستور سابق پلاوین اور اگر مناسب جانین فاقہ دین ورنہ دانہ موٹھ خام یا بریان کھلاوین -
**دیگر** - پیپل یک سیر - باریک کوٹ کر یک سیر شہد مین مخلوط کرکے پندرہ گولی بناوین یک گولی صبح اور یک
شام کھلاوین اور پانی گرم پلاوین اور دانہ موافق رائے کے دین - اور گولی شنگرف کی ہر اسپ
بادگرفتہ کو سواے دوا کے دو وقت کے کھلانا لازم ہے - **لوزین فصل ہڈہ وغیرہ کے**
**علاج مین** - **نسخہ ہڈہ** - مغز تخم ارنڈ - مغز جمال گوٹہ - مساوی الوزن جعزات مادہ گاو
مین حل کرکے دیگچی مسی مین رکھکر منھ بند کرکے بیس روز سرگین اسپ مین دفن کرین بعد ازان
نکال کر بقدر ضرورت ہڈہ پر صبح و شام لیپ کرین اور اوپلہ سے سیکین اور برگ مدار گرم کرکے باندھین

انشاء اللہ صحت ہو جاویگی اور بال بھی نکل آوین گے - دیگر - پھٹکری یک تولہ - جند بیدستر
نمک لاہوری - جملہ ادویہ باریک کوٹ کر پوٹلی بنا دین اور دیگچی مسی نصف دیگچی پانی چھوڑ کر اوپر
کپڑا باندھکر اور پوٹلی اوپر رکھکر جوش دین جب خوب گرم ہو جاوے دو گھڑی ہڈے پر سینکین اسی طرح
صبح و شام استعمال کرین - دیگر - ایلوہ کمنگری - کچلا - میٹھا زہر - رومی مصطگی - جملہ ادویہ ایک ایک تولہ
باریک پیسکر تیز سرکہ مین تر کرین اور پکا کر مثل مرہم کے بنا دین بقدر ضرورت ہڈہ پر پھاہہ لگا دین اور
اوپلے سے سینکین یہانتک خشک ہو جاوے اور پھاہہ کو جدا نہ کرین جب خود جدا ہو جاوے دوسرا
پھاہہ اسی طرح لگا دین - دیگر - ریہہ - ایلوہ - نمک سانبھر - آرد باجرہ - ہر ایک یک چھٹانک
باریک پیسکر تابہ آہنی پر گرم کر کے دو گھڑی صبح و شام سینکین - دیگر - استخوان پہلوے شیر - پھٹکری
چوکیہ سہاگہ باریک پیس کر دو پوٹلی بنا دین اور شام اور صبح سینکین - دیگر - قیمہ گوشت بز مع
مصالحہ پکا کر ہر روز ہڈہ پر باندھین اگر ورم ہو جاوے روغن مین پکا کر استعمال کرین اور اگر پھر ورم
کرے روغن زرد چند مرتبہ پانی مین دھو کر مالش کرین - دیگر - اول حجامت کرین بعد ازان گوگل
ایلوہ کمنگری - کتھہ سفید - رسوت - کندرو - گوند ناگوری - سہاگہ - نیلا تھوتھہ - نوسادر - افیون - بارہ
کو شکر لگا دین اور ضماد کرین - دیگر - گوگل - ایلوہ کمنگری - کتھہ سفید - رسوت - کندرو - گوند ناگوری - سہاگہ - تیا
نوسادر - افیون - رومی مصطگی - ہرتال - گاؤسوجن - دانہ سنکھیا - جند بیدستر - سورنجان تلخ - انجبار
جملہ ادویہ مساوی الوزن باریک کوٹین اور بقدر ضرورت پانی مین پکا کر کپڑے مین چھان کرکے
ورم مین چسپان کرین - دیگر - انبہ ہلدی - میدہ لکڑی - ایلوہ کمنگری - کنجد سیاہ - مغز از
مال کنگنی - بھلانوہ سر بریدہ - افیون - موم زرد - ہر یک ایک تولہ - چربی بز دو تولہ اور اگر شیر کی
چربی بہم پہونچے بہتر ہے جملہ ادویہ باریک پیسکر چار پوٹلی بنا دین اور دو پوٹلی کرچھے آہنی مین گرم
کرکے ہر روز دو گھڑی سینکین اور اگر چاہین کہ تمام عمر گھوڑا لنگ نہو اسقدر سینکین کہ دراڑ
پڑ جاوے - دیگر - نمک سانبھر دو پوٹلی باندھکر گوترہ برنجی مین گرم کرکے ہر روز دو گھڑی سینکیں
درد اور لنگ نہ رہیگا مگر مرض نہ دفع ہوگا - دیگر گھوڑے کو زمین پر لٹا کر پانون ہاتھ خوب باندھ

پوست پڑہ چاک کرکے داغ دین بعدہ گوشت سوختہ نکالین اسطرح کہ مثل زخم تازہ کے خون آلودہ ہوجاوے
پس پوست اوسکا چسپان کرکے ٹانکہ دیوین اور ہلدی باریک پیسکر پٹی سے باندھین دوسرے روز سے
دوتین روز تک حلوہ سے سینکین بعدازان مرہم استعمال کرین۔ نسخہ جات موترہ۔ سونٹھ
اجوائن۔ تخم سویہ۔ اجمود۔ مغز تخم کرنج۔ سہاگہ بریان پھٹکری بریان۔ جواکھار۔ نوسادر۔ کتھی۔ ہر یک
یک یک پاؤ۔ شاخ گاؤمیش سوختہ۔ شاخ مینڈھہ سوختہ۔ شاخ آہو سوختہ۔ ہر ایک آدھ پاؤ۔
شاخ بارہ سنگھا کشتہ کردہ یک چھٹانک۔ ہلدی آدھ سیر۔ گرج یکپاؤ جملہ ادویہ باریک پیسکر قبل پانی کے
ہر روز آدھ پاؤ کھلاوین۔ دیگر۔ جواکھار۔ چونہ سیپ مساوی الوزن باریک پیسکر مدار کے دودھ مین
تر کرین اور بال موترہ کے کاٹکر لیپ کرین بعدہ دوتین روز کے ورم کریگا ورم مین استرہ سے
پچھنہ کرکے ادویہ مذکور لیپ کرین اور مدار کے پتے گرم کرکے باندھین۔ دیگر۔ ہلدی
آدھ سیر۔ سونٹھ آدھ سیر۔ تخم سویہ آدھ سیر۔ مغز کرنجوہ آدھ پاؤ۔ پھٹکری بریان یک پاؤ۔ سہاگہ بریان
یک پاؤ۔ توتہ سبز گلابی۔ جملہ ادویہ باریک پیسین اور عند الضرورت سات تولہ پانی مین پیسکر لیپ کرین
دیگر۔ سہاگہ بریان۔ پھٹکری بریان۔ توتہ سبز گلابی۔ کتھی۔ گرج۔ جملہ ادویہ یک یکپاؤ۔ ہلدی۔ اجوائن
سونٹھ۔ تخم سویہ۔ کالی زیری۔ مغز کرنجوہ۔ ہر ایک آدھ سیر۔ باریک پیسین آدھ پاؤ ہر روز قبل پانی
کے کھلاوین۔ دیگر۔ سہاگہ بریان پھٹکری بریان۔ گندھک چھاچھ۔ تخم سویہ۔ جملہ ادویہ یک یکپاؤ
سوائے تخم سویہ کے باریک پیسکر آدمی کے پیشاب مین تر کرین اور ہر روز قبل پانی کے کھلاوین دیگر
ایلوہ کنگری۔ کچلا۔ مرچ سیاہ۔ کندرو۔ ہر یک یک چھٹانک۔ عرق کسونڈی یا مکوے سبز مین پیسکر
ضماد کرین جب خشک ہوجاوے گھیکوار کے پانی مین آرد ماش کی روٹی کیطرف پکاکر گرمی کی جانب
سے موترہ پر باندھین اور شاخ بز۔ شاخ آہو۔ شاخ نرگاؤ۔ ہر سہ جلاکر دو تولہ قبل پانی کے ہر روز
کھلاوین۔ دیگر ایلوہ روغن چنبیلی مین حل کرکے دونون کانون مین ڈالین۔ دیگر۔ اجوائن
یک چھٹانک۔ قند سیاہ آدھ پاؤ۔ باہم ملاکر دونون وقت ہر روز کھلاوین۔ دیگر۔ نیلا تھوتھا
دو تولہ۔ نوسادر دو تولہ۔ دونون باریک پیسکر نصف شاخ گاؤمیش مین ڈالین بعدازان شنگرف تین تولہ

ڈالکر نصف باقی ڈالین اور گل حکمت کرکے خشک کرین اور دس سیر پاچک مین رکھکر جلادین جب
کل پاچک جلکر سرد ہوجاوین ادویہ شاخ سے نکالکر شنگرف دوماشہ شام کو بعد دانہ کے ہرروز کھلاو
دیگر - مغز تخم کرنجوہ - لوتہ سجی پھٹکری - سہاگہ ہلدی - ہریک یک پاؤ - باہم باریک پیسین ہرروز
چھ تولہ ہمراہ پانی کے پلاوین یا اول بطور مصالحہ کے کھلاکر بعدازان پانی پلاوین - دیگر - نوسادر
موی سر آدم - لوتہ سجی گلابی - پھٹکری - سہاگہ مغز تخم کرنجوہ - ہلدی جملہ ادویہ مساوی الوزن باریک
پیسکر ہرروز قبل پانی کے یک چھٹانک کھلاوین - دیگر - بھلانوہ - ہلدی - مغز تخم کرنجوہ - ہریک یک
یک ماشہ باریک پیسکر ہرروز قبل پانی کے کھلاوین - دیگر - اجوائن دیسی یک پاؤ - اجوائن خراسانی
یکپاؤ مغز تخم کرنجوہ یک پاؤ - سویا یکپاؤ - تخم بکائن یکپاؤ - سہاگہ بریان یکپاؤ - لوتہ سجی گلابی یکپاؤ
نوسادر یک پاؤ - کالی زیری یک پاؤ - کاکڑا سینگی یک پاؤ - تخم ہلہل یک پاؤ پھل اندرائن یکپاؤ
پھٹکری بریان یک پاؤ - شاخ گاؤمیش سوختہ آدھ پاؤ - شاخ بینڈھا سوختہ آدھ پاؤ
شاخ آہو سوختہ آدھ پاؤ - کالنسہ سرہند و سوختہ آدھ پاؤ - سر سگ سوختہ آدھ پاؤ - سر گربہ سوختہ
آدھ پاؤ - جملہ ادویہ باریک پیسکر آدھ پاؤ ہرروز قبل پانی کے کھلاوین اور مصالحہ کھلاکر قایمہ
کرکے دو گھڑی کا ٹل پھراوین - دیگر - لوتہ سجی گلابی - جواکھار - پھٹکری سہاگہ - نوسادر ہریک
آدھ پاؤ - باریک پیسکر چھ سیر پانی مین جوش دین جب یک سیر پانی باقی رہے ہلدی یک سیر باریک
پیسکر اوسمین جوش دین جب پانی بالکل جل جاوے سایہ مین خشک کرین اور یک چھٹانک ہرروز
قبل پانی کے کھلاوین - نسخہ لشپتک - سجی ملتانی - سہاگہ کچی - نمک لاہوری - شاخ گاؤمیش سوختہ
جملہ ادویہ مساوی الوزن باریک پیسکر آدمی کے پیشاب مین ترکرکے علی الصباح کھلاوین اور بعد
چار گھڑی کے دانہ دین - دیگر - تخم ہلہل - گرد - ایلوہ کمنگری - سونٹھ - افیون - جملہ ادویہ باریک
پیسین اور بقدر ضرورت روغن کنجد پانی مین پکاکر ضماد کرین اور پاچک دشتی سے سینک کر برگ
بکائن گرم کرکے باندھین - دیگر - سہاگہ بریان - ایلوہ - آنبہ ہلدی پھٹکری - جملہ مساوی الوزن
باریک پیسکر مغز گھیکوار پر چھڑک کر گرم کرکے باندھین - دیگر - آنبہ ہلدی - میدہ لکڑی - دارہلدہ تج

ایلوہ کمنگری۔کندرو شیرین۔زہر تیلیا۔مغز ارنڈ۔جملہ مساوی الوزن باریک پیس کر عند الضرورت
قدرے شراب مین پکاکر ضماد کرین اور پاچلد شتی سے سینکین جب خشک ہوجاوے برگ ڈھاک باندھین
بعد آٹھ دن کے استرہ سے پچھنہ کرکے بدستور ضماد کرتے رہین۔دیگر۔آنبہ ہلدی میدہ لکڑی سمندر سوکھ
لودھ پٹھانی۔ہاون۔میتھی۔ایلوہ کمنگری۔دار ہلد۔سورنجان۔گوند۔کندر۔مغز ارنڈ۔زہر تیلیا۔شیرین
جملہ مساوی الوزن باریک پیسکر بقدر ضرورت افیون یک ماشہ مغز گھیکوار دو تولہ۔صابون یک ماشہ
ملاکر پانی مین پکاکر لیپ کرین اور پاچلد شتی سے سینکین۔جب خشک ہوجاوے برگ ڈھاک
باندھین بعد چند روز کے پچھنہ کرکے بدستور ضماد کرتے رہین۔دیگر۔شہتہ۔زہر تیلیا۔باریک پیسکر ضماد کرین
دیگر۔جل کا ندہ گل حکمت کرکے آگ مین بریان کرین بعد ازان چاک کرکے سہاگہ۔آنبہ ہلدی ایلوہ
چوڑی کالخ مساوی الوزن پیسکر اُس پر چھڑکین اور نیمگرم باندھین تمام مواد اور پانی نکل جاویگا۔
اور یہ نسخہ چکاول اور زانوہ کو بھی مفید ہے۔دیگر۔آنبہ ہلدی۔میدہ لکڑی۔ایلوہ کمنگری۔
چربی گردہ بز۔مغز ارنڈ۔ہر یک ایک چھٹانک۔لوتہ سجی تین تولہ۔نارجیل چار تولہ۔مال کنگنی چار تولہ
بھلانوہ سر بریدہ چار تولہ۔گرو دو تولہ۔کنجد سیاہ چار تولہ۔جملہ ادویہ پیسین اور آدھ پاؤ دیگر افیون
اضافہ کرکے دو پوٹلی بناکر ہر روز سینکین اور قدرے دوا گھیکوار کے پانی مین پکاکر لیپ کرین
اور ادپلہ سے سینک کر برگ ڈھاک باندھین اور بعد چار روز کے پچھنہ لگاکر بدستور سابق
استعمال ادویہ کرتے رہین مگر سینک چند روز موقوف کردین۔نسخہ چکاول۔بال چکاول
کی اُسترہ سے صاف کرکے پچھنہ لگاکر روغن بھلانوہ ضماد کرین اور پاچلد شتی سینک کر برگ ڈھاک
بعد چند روز کے جب مواد نکلنے لگے آنبہ ہلدی۔ایلوہ کمنگری۔سونٹھ۔میدہ لکڑی۔مغز ارنڈ
ہر یک نصف چھٹانک باریک پیسین اور آدھ پاؤ۔املتاس بے پوست و مغز پانی مین ترکرکے
ملکر چھانین اور قدرے ادویہ مذکورہ اوسمین پکاکر مرہم بنادین اور ہر روز ضماد کرکے پٹی باندھین
بعد آٹھ روز کے کنجد سیاہ یک پاؤ۔آنبہ ہلدی یک پاؤ۔ایلوہ کمنگری یک پاؤ۔میدہ لکڑی
یک پاؤ۔چربی گردہ بز آدھ سیر مغز ارنڈ آدھ سیر۔افیون آدھ پاؤ۔جملہ ادویہ باریک پیس کر

قدرے صابون اضافہ کرکے دو پوٹلی بناوین اور کڑچھہ آہنی مین روغن کنجد گرم کرکے پوٹلی گرم کرین اور
ہر روز دو دین گھڑی سینکین۔ نسخہ زانوزہ۔ موم زرد آدھ پاؤ۔ ٹکیہ بناوین اور رومی مصطگی چھ ماشہ
سہاگہ چھ ماشہ۔ باریک پیسکر ٹکیہ پر چھڑکین اور نیمگرم باندھین۔ دیگر۔ گھیکوار ایک جانب
پوست دور کرکے آنبہ ہلدی دو تولہ۔ پھٹکری دو تولہ۔ ایلوہ کنگری دو تولہ۔ سہاگہ دو تولہ۔ رومی مصطگی
چھ ماشہ۔ باریک پیسکر قدرے ادویہ اور افیون اضافہ کرکے گھیکوار پر چھڑکین اور چولہے مین
گرم کرکے ہر روز باندھین بعد آٹھ روز کے بال استرہ سے صاف کرکے دو روز پندرہ جونک
لگاوین بعد ازان ادویہ مذکور بدستور استعمال کرین۔ دیگر۔ بھلانوہ سربریدہ یک چھٹانک
کنجد سیاہ چار تولہ۔ ایلوہ کنگری تین تولہ۔ مغز ارنڈ چار تولہ۔ باریک پیسکر چار پوٹلی بناوین اور
اور قدرے روغن کنجد کڑچھہ آہنی مین گرم کرکے دو پوٹلی گرم کرکے دو گھڑی سینکین۔ دیگر۔
مغز ارنڈ۔ کنجد سیاہ۔ ہموزن باریک پیسکر ٹکیہ بناوین اور اوپر اوسکے ہینگ باریک چھڑک کر
ٹکیہ گرم کرکے ہر روز باندھین ایک ٹکیہ پانچ چھ روز استعمال کرین بعد ازان دوسری ٹکیہ
باندھین۔ نسخہ بیر ہڈی۔ قدرے آرد ماش خمیر کرکے ٹکیہ بناوین اور ایک طرف پکا کر
ہینگ سائیدہ چھڑک کر نیمگرم بیر ہڈی پر باندھین۔ دیگر۔ مغز تخم ارنڈ۔ کنجد سیاہ ہمعادی
الوزن باریک کوٹ کر بدون پانی ٹکیہ بناکر نیمگرم باندھین اگر صحت کامل نہو ہینگ سائیدہ ٹکیہ پر
چھڑک کر باندھین۔ دیگر۔ موم زرد ٹکیہ بناکر نمک باریک چھڑک کے نیمگرم باندھین۔ دیگر۔
آنبہ ہلدی۔ ایلوہ کنگری۔ کنجد سیاہ۔ کھوپرہ کہنہ۔ دو دو تولہ۔ باہم باریک کوٹکر دو ٹکیہ بناوین۔
اور افیون پانی مین حل کرکے دونون ٹکیہ پر لگاکر نیمگرم باندھین اور انھین ادویہ مذکورہ کی پوٹلی
بناکر سینکین۔ دیگر۔ نمک سانبھر یک چھٹانک پوٹلی بناوین اور روغن تلخ کڑچھہ آہنی مین
ڈالکر آگ پر رکھین اور دونون پوٹلی اسمین ڈال کر دو گھڑی سینکین۔ دیگر۔ مغز بادام
دو تولہ کشمش دو تولہ۔ چھ دو تولہ۔ باریک پیسکر ٹکیہ بناکر گرم کرکے باندھین۔ دیگر۔ خرمہ یکطرف
چاک کرکے تخم دور کرین اور قدرے افیون اسمین ڈال کر گرم کرکے باندھین۔ دیگر۔ اگر

دوچار روز سے بیڑ ہڈی نکلی ہو استخوان پہلو سے شتر گرم کرکے دو تین گھڑی سینکین - **نسخہ بولی**
آنبہ ہلدی - میدہ لکڑی - سمندر سوکھ - لودھ پٹھانی - ایلوہ کمنگری - جملہ ادویہ مساوی الوزن باریک
پیسین بقدر ضرورت شراب مین پکاکر ضماد کرین اور پاچکدشتی سے سینک کر برگ ڈھانک
باندھین - **دیگر** - سونٹھ - آنبہ ہلدی - ایلوہ کمنگری - ہریک نصف چھٹانک باریک پیسکر مغز گھیکوار
آدھ پاؤ - مغز املتاس یک پاؤ - پانی مین ترکرکے اور باہم ملاکر پکادین اور بقدر ضرورت
ضماد کرین اور دو گھڑی سینک کر برگ ڈھانک باندھین - **دیگر** - گیرو - آنبہ ہلدی - لوتہ سجی -
ایلوہ کمنگری - بھلانوہ سربریدہ یک یک چھٹانک - مغز ارنڈ - نو تولہ باریک پیسکر بقدر ضرورت ہمراہ
یک ماشہ افیون اور مغز گھیکوار کے شراب مین پکاکر ضماد کرین - اور پاچک سے سینک کر برگ
ڈھانک باندھین - **دیگر** - تج قلمی - میتھی - سجی سیاہ - آنبہ ہلدی - ریوند چینی - ایلوہ کمنگری - لودھ پٹھانی
میدہ لکڑی - باریک پیسکر بقدر ضرورت شراب سیلہٹی یا پانی مین پکاکر ضماد کرین اور پاچک سے سینک کر
برگ ڈھاک سے باندھین - **دیگر** - منڈی - تج - گیرو - ہریک یک یک چھٹانک باریک
پیسکر دو تولہ ہینگ اور ایلوہ دو تولہ باریک پیسکر - اور دو عدد زردی بیضہ مرغ باہم ملاکر ضماد کرین اور
پاچک سے سینک کر برگ ڈھانک باندھین - اسی طرح چندروز یک دن ناغہ کرکے استعمال
کرین - **دیگر** - کندرو - گوند ببول - زہر تیلیہ شیرین - آنبہ ہلدی - تج قلمی - ایلوہ کمنگری -
جملہ مساوی الوزن باریک پیسکر نیم گرم ضماد کرین اور پاچک سے سینک کر برگ ڈھانک باندھین
**دیگر** - سورنجان تلخ تین تولہ - میتھی یک چھٹانک - آنبہ ہلدی یک چھٹانک - میدہ لکڑی یک
چھٹانک - تج قلمی یک چھٹانک - لودھ پٹھانی یک چھٹانک - ہالون یک چھٹانک - گوند کندرو
تین تولہ - دارہلد یک چھٹانک - ایلوہ کمنگری باریک پیسکر بقدر ضرورت شراب مین پکاکر لیپ
کرین اور پاچک سے سینک کر برگ ارنڈ باندھین - **دیگر** - جب کوئی دوا نہ میسر ہو پارچہ نمک
کھاری شراب مین پکاکر نیم گرم باندھین - **دیگر** - ایلوہ - آنبہ ہلدی - میدہ لکڑی ہریک یک
چھٹانک باریک پیسین بقدر ضرورت یک بیضہ مرغ کی زردی مین حل کرکے قدرے

پانی ملاکر نیمگرم ضماد کرین اور پاچک سے سینک کر برگ ڈھانک باندھین - مگر یک دن ناغہ کرکے
استعمال کرین اگر جلد صحت نہو افیون یک ماشہ اضافہ کردین - **دیگر** - ہالون - میتھی - سونٹھ
ایلوہ کمنگری مساوی الوزن باریک پیسکر شراب مین پکاکر نیمگرم ضماد کرین اور پاچک سے سینک کر
برگ ڈھاک باندھین - **نسخہ مٹہ اسپ** - دارہلد - بچ - ایلوہ کمنگری - گوند - کندرو
زہر تیلیہ تیلیہ شیرین - آنبہ ہلدی - میدہ لکڑی - ہریک یک چھٹانک - باریک پیسکر بقدر ضرورت
شراب مین پکاکر ضماد کرین اور پاچک سے سینک کر برگ ڈھاک باندھین - **دیگر** - دارہلد -
آنبہ ہلدی - میدہ لکڑی - لودھ پٹھانی - بچ قلمی - ہالون - میتھی - ایلوہ کمنگری - گوند - ہریک یک
یک چھٹانک - کندرو تین تولہ - سورنجان دو تولہ - باریک پیسکر بقدر ضرورت شراب یا پانی مین
پکاکر ضماد کرین اور پاچک سے سینک کر برگ ڈھاک باندھین - **دیگر** - آنبہ ہلدی نصف چھٹانک
میدہ لکڑی نصف چھٹانک - کنجد سیاہ دو تولہ - بھلانوہ سر بریدہ چار تولہ - مغز تخم ارنڈ تین تولہ -
چربی گردہ بز چار تولہ - ایلوہ کمنگری نصف چھٹانک - مالکنگنی تین تولہ - صابون دو تولہ - جملہ ادویہ باریک
کوٹ کر چار پوٹلی بناوین اور روغن کنجد کرہیہ آہنی مین گرم کرکے دو پوٹلی اُسمین ڈالدین اور نیمگرم دو گھڑی
سینکین اور برگ برگد باندھین - **دیگر** - بھلانوہ سر بریدہ - کنجد سیاہ - ایلوہ کمنگری مساوی الوزن
باریک پیسکر چار پوٹلی بناکر کرہیہ آہنی مین روغن تلخ گرم کرکے اور دو پوٹلی اوسمین گرم کرین اور سینک کر
پٹی باندھین - **دیگر** - جل کاندہ گل حکمت کرکے بھوبھل مین دفن کرین جب بریان ہوجاوے
نکالکر بکیرف چاک کرکے ایلوہ - سہاگہ - آنبہ ہلدی - چوڑمی کا بچ - مساوی الوزن باریک کرکے اوسپر
چھڑکین اور نیمگرم باندھین یک روز کے بعد دوسرا جل کاندہ اسیطرح باندھین - اسیطرح چھہ
سات روز تک یک دن ناغہ کرکے استعمال کرین بعد ازان دس پندرہ روز آنبہ ہلدی - میدہ لکڑی
ایلوہ کمنگری - دارہلد - صابون مغز ارنڈ - کنجد سیاہ - بھلانوہ سر بریدہ - چربی گردہ بز - مساوی الوزن
باریک پیسکر چار پوٹلی بناوین قدرے روغن تلخ کرہیہ آہنی مین ڈالکر پوٹلی اُسمین گرم کرکے
دو تین گھڑی سینک کر برگ برگد گرم کرکے باندھین - **نسخہ کانہہ** - آنبہ ہلدی یک چھٹانک

ایلوہ کمنگری ۔ میدہ لکڑی ۔ سمندرسوکھ ۔ لودھ پٹھانی ۔ مغز ارنڈ ۔ ہموزن ۔ سجی سیاہ تین تولہ ۔ سونٹھ
یک چھٹانک ۔ دارہلد چارتولہ ۔ تج چارتولہ ۔ باریک پیسکر مغز املتاس بے پوست وتخم پانی مین تر
کرکے چھانکر ادویہ مذکورادسمین پکاوین اور بقدر ضرورت ضماد کرکے پاچک سے دو گھڑی سینکین
اور برگ ڈھانک باندہین ۔ دیگر ۔ آنبہ ہلدی ۔ کنجد سیاہ ۔ میدہ لکڑی ۔ ایلوہ ۔ کھوپرہ کہنہ ۔
دارہلد ۔ مال کنگنی ۔ ہریک تین تولہ ۔ مساوی الوزن باریک پیسکر چار پوٹلی بناوین اور قدرے
روغن تلخ کرچھہ مین ڈالکر دو پوٹلی ادسمین گرم کرکے سینکین اور اگر بال گرجاوین نیل بری صابون
پانی مین حل کرکے ہرروز چند بار لگایا کرین بال نکل آوین گے ۔ دیگر ۔ موم زرد یکپاو ۔ مال کنگنی
یک پاؤ ۔ ایلوہ کمنگری دو تولہ ۔ افیون یکتولہ ۔ سجی سیاہ دو تولہ ۔ چربی گردہ بز چار تولہ ۔ آنبہ ہلدی یکپاؤ
مغز ارنڈ تین تولہ ۔ کنجد سیاہ یک پاؤ باہم باریک کوٹ کر چار پوٹلی بناوین اور روغن تلخ کرچھہ مین
ڈال کر ایک پوٹلی ادسمین گرم کرکے سینکین ۔ جب یہ پوٹلی بیکار ہوجاوے دوسری پوٹلی استعمال
کرین ۔ دیگر ۔ بھلانوہ سربریدہ ۔ مغز ارنڈ ۔ کنجد سیاہ ۔ ایلوہ کمنگری مساوی الوزن
باریک کوٹ کر چار پوٹلی بناوین اور بدستور سابق سینکین ۔ **دسوین فصل**
**برسالی کے علاج مین** ۔ تخم بکائن پانچ سیر ۔ تخم نیم پانچ سیر باریک کرکے شاہترہ
ڈھائی سیر ۔ ہرسہ اجزا دہی مین ترکوبن بعد دو تین روز کے یکپاؤ ہرروز بوقت صبح کھلاوین اور
چیٹ برسالی کو نمک لاہوری سے ملین تاکہ خون ناقص نکل جاوے بعد ازان توتیا پھٹکری
مساوی الوزن باریک پیسکر زخم پر لگاوین دیگر ۔ سلاوت ۔ گوند ۔ بقدر ضرورت آدمی کے پیشاب
مین پیسکر زخم پر لگاکر پٹی باندھین بعد ازان بکری کے پیشاب سے دھو ڈالین اور اسیطرح ادویہ
مذکور لگاوین ۔ دیگر ۔ نوسادر یک تولہ ۔ چونہ صدف آب نارسیدہ یک تولہ ۔ نیلہ تھوتھہ یک تولہ
چوکیہ سہاگہ یک تولہ ۔ شنگرف یک تولہ ۔ سیندور یکتولہ ۔ باریک پیسکر زخم کو عرق لیمون سے ترکرکے
ادویہ چھڑک دین ۔ دیگر ۔ ہرتال ۔ توتیا ہموزن باریک پیسکر زخم پر چسپان کرین جب خون
ناقص نکلجاوے اور زخم خشک ہوجاوے پھٹکری بریان دو تولہ ۔ توتیا چھ ماشہ ۔ سنگجراحت دو تولہ

کتھہ دوتولہ کسیس دوتولہ۔ باریک پیسکر ہر روز بقدر ضرورت پانچ چھ مرتبہ زخم پر خشک لگادین اور زخم کو
مکھی سے محفوظ رکھین۔ دیگر۔ چونہ صدف آب نارسیدہ یکپاؤ۔ سنگجراحت آدھ پاؤ۔ توتیا سبز
یکپاؤ۔ پوست کنار سوختہ یکپاؤ۔ پوست ہلیلہ یک پاؤ۔ مازو یک پاؤ۔ کتھہ یک پاؤ۔ باریک
کوٹ کر پارچہ بیز کرکے ہر روز زخم پر خشک لگادین۔ دیگر۔ نیلہ تھوتھہ چھ ماشہ کتھہ یکپاؤ۔ ہلدی
یک چھٹانک۔ چونہ گچ کہنہ یک چھٹانک باہم باریک کوٹ کر پانچ چھ مرتبہ زخم پر خشک لگادین اور
اگر سم کے نیچے بسبب رس کے زخم ہو اُسپر بھی پانچ چھ مرتبہ ہر روز خشک لگادین۔ دیگر۔ ہلدی
آدھ پاؤ۔ مازو سبز بریان یک چھٹانک۔ ماہی بریان یک چھٹانک۔ پھٹکری خام آدھ پاؤ۔ سنگجراحت
یکپاؤ۔ چونہ صدف آب نارسیدہ یکپاؤ۔ باریک پیسکر بقدر حاجت زخم پر ملین جب زخم
خشک ہو جاوے پھٹکری خام۔ نوسادر۔ نیلہ تھوتھہ۔ ہموزن الکیس عدد لیمون کاغذی کے
عرق مین پکا کر باریک پیسکر استعمال کرین بعد چند روز کے خشکی سابق الذکر لگادین۔ اور مغز
گاؤ یک عدد ہمراہ آدھ پاؤ مرچ سیاہ کے علی الصباح کھلاتے رہین۔ دیگر۔ اول زخم پر
نمک لاہوری ملین بعد ازان لیمون کاغذی تراش کر پھٹکری باریک چھڑک کر کچھ مین گرم کرکے
سینکین اور زخم کو مکھی سے محفوظ رکھین۔ دیگر۔ بھنگ آدھ پاؤ۔ پوست انار یک چھٹانک
تلہ پاپوش کہنہ سوختہ یک چھٹانک۔ ہواسہ یک چھٹانک۔ توتیا تین تولہ۔ باہم باریک پیسکر
ہر روز پانچ چھ مرتبہ استعمال کرین۔ دیگر۔ سفیدہ کاشغری۔ یک چھٹانک گیرو۔ یک چھٹانک
پھٹکری۔ یک چھٹانک۔ مازو۔ یک چھٹانک۔ توتیا۔ دو تولہ۔ ہینگ۔ دو تولہ۔ پوست انار دو تولہ
چونہ صدف آب نارسیدہ۔ دو تولہ۔ سنگجراحت۔ دو تولہ کسیس۔ دو تولہ۔ باہم باریک پیسکر زخم پر
روز لگادین۔ دیگر۔ گھنگچی سوختہ بار بار زخم پر خشک لگادین جب کھرنڈ پڑ جاوے روغن سے
تر کرکے کھرنڈ دور کرین اور ادویہ ہر روز چند مرتبہ لگادین۔ اور ماہی جھینگا خشک ہر روز علی الصباح
کھلادین۔ دیگر۔ اول شہرگ سے دو سیر خون لین۔ بعد ازان شاہترہ۔ چرائتہ۔
زنگی ہڑ۔ سر پھوکہ۔ نمک لاہوری۔ ہموزن باریک کوٹ کر قبل پانی کے ہر روز کھلادین اور زخم کو

پانی سے ترکرتے رہین - دیگر - کتھ پپڑیا - گیرو - سنگ جراحت ہینگ مساوی الوزن باریک
کوٹ کر خشک زخم پر ہر روز لگاوین - دیگر - لیمون کاغذی اور پھٹکری سے زخم کو ہر روز سینکین اور
پارچہ زخم پر لٹکاکر پانی سے ترکرتے رہین - دیگر اول فصد شہرگ لیوین بعدازان تخم بکائن -
تخم نیم - ہر یک پانچ سیر باریک کوٹ کر پندرہ سیر دہی مین ترکرین اور آدھ سیر نمک سانبھر اوسمین
ڈالین اور آٹھ روز تک رکھین بعدازان ماہ بیساکھ سے ساون تک ہر روز یکپاؤ قبل پانی کے کھلادین
برساتی سے گھوڑا محفوظ رہیگا - دیگر - سنکھیا سفید یک تولہ - توتیا سبز یک تولہ - باہم باریک پیسکر استرہ
سے بال صاف کرکے اور کسافت زخم کی دور کرکے لیمون کاغذی کاٹ کر ادویہ مذکور چھڑک کر
کرچھہ مین گرم کرکے ہر روز دو گھڑی سینکین - نسخہ اگر - سنبل کھار یک تولہ - نوسادر یک تولہ
توتیا یک تولہ - سجی چار تولہ - سیندور یک تولہ - مدار کا دودھ دو تولہ - روغن کنجد دو درم - کل
ادویہ عرق لیمون کاغذی مین حل کرکے ملین اور لیمون سے سینکین بعدازان کپڑا ترکرکے
اوسپر رکھین

## فصل گیارھوین خارش اور اگن بار کے علاج مین

- اول
شہرگ سے تین سیر پختہ خون لین - بعدازان مصالحہ مصفی خون دین - **نسخۂ
مصفی خون** - برگ بکائن آدھ پاؤ - برگ منڈی - برگ کسونجی - برگ شاہترہ - ہڑ کلان
بہیڑہ - آملہ مساوی الوزن باریک پیسکر آدھ سیر دہی مین ترکرکے تین حصہ کرین یک حصہ
ہر روز علی الصباح کھلادین اسیطرح چالیس روز استعمال کرین - دیگر - شاترہ - چرائتہ
زنگی ہڑ - یک یک پاؤ - گیرو دو تولہ - مرچ سیاہ آدھ پاؤ - باریک پیسین اور ہر روز قبل پانی کے
یا علی الصباح آدھ پاؤ کھلاوین اور برگ تمباکو آدھ سیر تیتیا یک پاؤ - بابچی یکپاؤ - لونہ سجی یکپاؤ
برگ مدار یکپاؤ - صابون یک سیر - دال ماش معہ نمک آدھ پاؤ - پکاوین اور باقی ادویہ پیسکر
یک شبانہ روز پانی مین ترکرکے معہ دال پندرہ سیر پانی مین باہم پکاوین جب دس سیر پانی باقی رہے
ہر روز وقت صبح کل بدن مین مالش کرین اور جب چار گھڑی دن باقی رہے تازہ پانی سے خوب
نہلادین اور اگر موسم سرما ہو یک دو روز ناغہ کرکے گرم پانی سے نہلادین - دیگر - کلونجی باریک

پیسکر آدھ پاؤ روغن تلخ مین حل کرکے بقدر حاجت تمام بدن پر تین روز ملین اور شام کو گل پنڈول
ملکر پانی سے دھوئین اگر جسم ورم کرے کچھ خوف نہین ہے بعد دو تین روز کے دفع ہوجاوے گا
دیگر۔ اول فصد لین بعد ازان کٹکی۔ مرچ سیاہ۔ چرائتہ۔ ہریک آدھ سیر باریک کوٹ کر آدھ سیر شہد
ملاکر چوبیس ۲۴ گولی بناوین ہر روز یک گولی قبل پانی کے کھلاتے رہین۔ دیگر۔ نارجیل یک چھٹانک
سجی سیاہ دو تولہ۔ چونہ صدف آب نارسیدہ باریک پیسکر یک پاؤ روغن تلخ مین حل کرکے تمام بدن پر
ہر روز علی الصباح مالش کرین بعد ازان چار گھڑی دن باقی رہے گل پنڈول ملکر نہلادین دیگر۔
شورہ قلمی۔ گندھک۔ رائی نصف خام و نصف بریان۔ نیلہ تھوتھہ۔ بابچی۔ تخم پنواڑ۔ ہریک
یک یک چھٹانک باریک پیسکر آدھ سیر روغن زرد نسو مرتبہ پانی سے دھوکر ادویہ اوسمین حل کرکے
بقدر ضرورت ہر روز تمام بدن پر صبح کو ملین اور شام کو گل پنڈول ملکر تازہ پانی سے نہلادین
اور موسم سرما مین گرم پانی سے نہلادین۔ دیگر۔ بابچی باریک کوٹ کر شیر مادہ گاؤ مین تر کرکے
علی الصباح ہر روز کھلاوین۔ دیگر۔ بابچی آدھ پاؤ۔ کریح آدھ پاؤ۔ لوتہ سجی یک پاؤ۔ صابون آدھ سیر۔
برگ تمباکو آدھ سیر۔ مرچ سرخ کوہی ڈیڑھ پاؤ۔ دال ماش یکسیر پکا کر ادویہ بالا باریک پیسکر ہمراہ
دال کے پندرہ سیر پانی مین دوبارہ پکاوین جب پک جاوے اور دس سیر پانی باقی رہے بقدر
حاجت ہر روز علی الصباح تمام بدن پر مالش کرین اور چار گھڑی دن باقی رہے نہلادین۔ دیگر۔ آنولہ سار
گندھک۔ نیلہ تھوتھہ۔ مردار سنگ۔ نمک کھاری۔ سہاگہ۔ مرچ سیاہ۔ کتھ پپڑیا ہموزن باریک پیسکر روغن زرد
مین حل کرین اور بقدر حاجت تمام بدن مین علی الصباح مالش کرین اور شام کو گل پنڈول مل کر
نہلاوین۔ دیگر۔ کٹکی۔ مرچ سیاہ۔ چرائتہ۔ ہر ایک آدھ سیر باہم کوٹ کر شہد ملاکر ہر روز آدھ پاؤ کھلاوین
دیگر۔ شیر مادہ گاؤ۔ مرچ سیاہ یکپاؤ۔ بالائی یک سیر۔ شورہ قلمی تین پاؤ۔ باوچی ڈیڑھ پاؤ۔ لیمون کاغذی
چالیس عدد۔ باہم کوٹ کو تین روز سرگین اسپ مین دفن کرین بعد ازان علی الصباح ہر روز مالش
کرین اور شام کو نہلادین۔ دیگر۔ جمالگوٹہ پوست دور کرکے ۵ عدد مرچ سرخ کوہی باہم کوٹ کر
دہی مین حل کرکے تمام جسم مین مالش کرکے دھوپ مین باندھین۔ بعد چار گھڑی کے تازہ پانی سے نہلادین

دیگر۔ لوٹہ سجی آدہ پاؤ باریک پیسکر حقہ کے پانی مین حل کرکے تمام بدنون علی الصباح ملکر دھوپ
مین باندھین بعد چار یا پانچ گھڑی کے گل دیوار کہنہ حل کرکے تمام بدن پر ملکر نہلادین۔ دیگر گندھک
یک چھٹانک نیسر۔ آنبہ ہلدی۔ توتیا۔ باپچی۔ اجوائن خراسانی۔ روغن تلخ دو سیر۔ باریک پیسکر
روغن مذکور مین حل کرکے بقدر ضرورت تمام بدن پر علی الصباح مل کرکے شام کو گل پنڈول ملکر
نہلادین۔ دیگر۔ دارہلد۔ زردچوب نیسر ہموزن باریک پیسکر تین پاؤ روغن السی مین حل کرکے ہر روز
تمام بدن پر مالش کرین۔ دیگر۔ دارہلد۔ صابون نیسر باپچی۔ گندھک۔ مساوی الوزن باریک کوٹکر
روغن تلخ روغن کنجد۔ روغن بیدانجیر مین حل کرکے ایک روز آفتاب مین رکھین اور ہر روز علی الصباح
تمام بدن پر مالش کرین اور شام کو نہلادین۔ دیگر۔ تخم بیدانجیر ڈیڑھ پاؤ۔ نمک شور ڈیڑھ پاؤ۔ باہم ملاکر
تین حصہ کرین یک حصہ ایک سیر دہی مین حل کرکے ایک دن آفتاب مین رکھین بعد ازان خارش پر
مالش کرین۔ دیگر۔ سہاگہ۔ باپچی۔ گندھک۔ ہر یک تین چھٹانک باریک پیسکر یک سیر روغن کنجد مین
ڈال کر گرم کرین اور تین روز مالش کرین۔ دیگر۔ برگ مغیل۔ پوست ہڑ کلان۔ بیلا مول۔ ہر یک
یک یک چھٹانک۔ باریک کوٹ کر قبل پانی کے کھلادین ہر روز اسیقدر کھلاتے رہین۔ دیگر سہاگہ
چوکیہ گندھک۔ باپچی۔ تین چھٹانک نیسر باہم باریک کوٹ کر آدھ سیر روغن کنجد مین جوش دیکر تین روز
تمام بدن پر ملکر نہلادین۔ دیگر۔ مغز بیدانجیر باپچی۔ سیاہ دانہ۔ ہالون۔ رائی بنارسی۔ چوکہ سجی سیاہ
سونف۔ ہر یک یک پاؤ۔ باریک کوٹ کر دس سیر دہی چکہ مین حل کرکے دفن کرین بعد سات
روز نکال کر علی الصباح ہر روز تمام بدن پر مالش کرین اور شام کو دریا مین نہلادین۔
دیگر۔ نمک لاہوری ڈیڑھ پاؤ۔ مرچ سیاہ تین چھٹانک۔ باہم باریک کوٹ کر یک سیر روغن زرد
مین حل کرکے تین چار روز تمام بدن پر مالش کرین۔ **بارھوین فصل موصلی طبق اور رفوطہ وغیرہ کے علاج مین** نسخہ موصلی۔ اول جسقدر ملین بھنیسیا جونک تازی اور
باسی لگاوین بعد ازان شراب یک سیر شیرہ مش آدھ پاؤ۔ ایلوہ یک چھٹانک۔ سرگین خر یک
چھٹانک کالی زیری یک چھٹانک۔ بندال یک چھٹانک۔ تخم ہلہل یک چھٹانک۔ گیرو دو تولہ۔ سونٹھ تین تولہ

باہم باریک پیسکر بقدر ضرورت پکاکر لیپ کرین اور باجک سے سینک کر برگ بکائن گرم کرکے باندھین
بعد شیدرہ روز کے نسواجونک دونون پائون مین لگاوین اور ادویہ استعمال کرتے رہین اور دانہ خام
مہیلہ وغیرہ ہرگز نہ دین اور سونٹھ تبیرہ یکپاؤ مرچ سیاہ یکپاؤ کنگی تخم سویہ ۔ اجوائن ۔ بابرنگ
پاسے کہنہ ۔ کالی زیری ۔ بندال مساوی الوزن ۔ مغز کرنج آدھ سیر ۔ نوتہ بچی آدھ پاؤ سہاگہ بریان
آدھ پاؤ ۔ نوساد آدھ پاؤ ۔ پھٹکری بریان آدھ پاؤ ۔ جواکھار آدھ پاؤ ۔ باریک پیسکر قبل پانی کے
ہرروز کھلاوین اور ہلدی آدھ پاؤ کوٹ کر شب کو پانی مین ترکرکے علی الصباح ہرروز کھلاوین
دیگر ۔ اکاس بیل یکپاؤ ۔ سرگین خر یکپاؤ ۔ نمک سانبھر یک چھٹانک ۔ باریک کوٹ کر شراب مین پکاکر
ضماد کرین اور برگ ارنڈ باندھین ۔ دیگر ۔ مغز املتاس یکپاؤ ۔ مغز گھیکوار آدھ پاؤ سونٹھ ایک چھٹانک
ایلوہ کمنگری ایک چھٹانک ۔ مغز املتاس پانی مین ترکرکے صاف کرکے چھانین اور باقی ادویہ
باریک پیسکر اسمین پکاکر بقدر حاجت دونون پائون مین لیپ کرین اور اوپلہ سے سینک کر برگ ارنڈ
گرم کرکے باندھین اور تخم بکائن یکپاؤ ۔ اجود آدھ پاؤ ۔ شاہترہ آدھ پاؤ ۔ بابرنگ آدھ پاؤ ۔ مغز
تخم کرنجوہ آدھ پاؤ ۔ سونف آدھ پاؤ ۔ تخم سویہ آدھ پاؤ ۔ سہاگہ آدھ پاؤ ۔ مرچ سیاہ آدھ پاؤ ۔
کاکڑہ سنگی آدھ پاؤ ۔ باریک کوٹ کر ہرروز آدھ پاؤ علی الصباح کھلاوین اور بعد چار گھڑی کے
دانہ دین اور عندالضرورت تین چھٹانک مصالحہ استعمال کرین ۔ **نسخہ خام باد** ۔ مرچ سیاہ یکپاؤ
کاکڑہ سنگی یکپاؤ ۔ تخم سویا یکپاؤ ۔ تخم بکائن آدھ سیر ۔ مغز تخم کرنجوہ یکپاؤ ۔ نمک سیاہ یکپاؤ ۔ کالی زیری
یکپاؤ ۔ باہم باریک پیسکر آدھ پاؤ ہرروز قبل پانی کے کھلاوین ۔ دیگر ۔ برگ بکائن بھرتہ کرکے
نمک ملاکر ہرروز باندھین ۔ دیگر ۔ پھلی تھوہڑ بھرتہ کرکے آنبہ ہلدی اور نمک اوپر چھڑک کر ہرروز
باندھین ۔ دیگر ۔ سونٹھ ۔ ایلوہ کمنگری ۔ آنبہ ہلدی ۔ میدہ لکڑی ۔ مال کنگنی ۔ سمندر سوکھ ۔ ہر ایک
آدھ پاؤ ۔ کچلہ پانی مین پکاکر باہم باریک پیسکر شراب مین پکاکر ضماد کرین اور باجک سے دو گھڑی
سینک کر برگ انجیر یا برگ ارنڈ باندھین اور سونٹھ مرچ سیاہ ۔ کنگی ۔ اجوائن ۔ تخم سویہ ۔ اجمود
بیبل ۔ پیپلامور ۔ کوٹ ۔ عاقرقرحا ۔ مغز تخم کرنج ۔ کالی زیری ۔ بندال ۔ بابرنگ ۔ گوگل ۔ مال کنگنی

اسگند۔ اسپند۔ سہاگہ۔ جواکھار۔ نوتہ بجی۔ نوسادر۔ پھٹکری۔ نمک سیاہ۔ ہینگ۔ باہم باریک
پیسکر یک چھٹانک صبح اور اسیقدر شام کو کھلاتے رہیں۔ **دیگر**۔ ہلدی آدھ پاؤ۔ گریچ چار تولہ
سہاگہ چھ ماشہ۔ مغز تخم کرنجوہ۔ جملہ ادویہ باریک پیسکر قبل پانی کے کھلاویں اور چار گھڑی فاصلہ
کریں۔ **نسخہ طبق**۔ برگ نیم۔ کٹکی۔ مرچ سیاہ۔ لکوی خشک۔ ہریک یک پاؤ۔ باریک کوٹکر
چھ روز علی الصباح کھلاویں۔ **دیگر**۔ سونٹھ یک چھٹانک۔ گل ملتانی یکپاؤ۔ گیرو یک چھٹانک
لکوے خشک آدھ پاؤ۔ صندل یک چھٹانک۔ رسوت آدھ پاؤ۔ بسمار یک چھٹانک۔ سکھیرہ یک چھٹانک
میدہ لکڑی۔ کٹکی تین چھٹانک۔ میتھی یک چھٹانک۔ باریک کوٹکر عرق الملتاس میں گرم کرکے لیپ
کریں اور مصالحہ زہر باد کھلاویں۔ **نسخہ فوطہ**۔ اول دونوں بیضہ چھوڑکر بیچ میں نشتر دیں اگر آبی ہو
پانی نکل جاویگا اور اگر بادی ہو پانی نہ نکلے گا بعد ازاں شورہ آدھ پاؤ۔ گل ملتانی آدھ پاؤ
لیموں کاغذی پانچ عدد۔ مرچ سیاہ یک چھٹانک۔ باہم باریک پیسکر پانی میں تر رکھیں ہر روز پانچ
چھ مرتبہ فوطہ پر ضماد کریں۔ بادخایہ مرض مہلک ہے مشکل سے دفع ہوتا ہے کسی استاد سے
دونوں بیضہ اوپر کرکے کلفتگی بیضہ کی ترشواکر مرہم لگا دیں زخم اچھا ہو جاویگا۔ اور فوطہ شکم میں
چسپاں رہیں گے یا گھوڑے کو لٹاکر دست و پا مضبوط باندھکر بطور آختہ کے فوطہ تراش ڈالیں

## تیرھویں فصل مصالحہ اسپ راتب خوار۔ واسطے تیاری اور شکم

اور جرو غیرہ کے **نسخہ شکم گران و جرو ہاضم**۔ سونٹھ آدھ سیر۔ مرچ سیاہ آدھ سیر
کٹکی آدھ سیر۔ بیل آدھ سیر۔ رائی بنارسی یک سیر۔ کچری یک سیر۔ پوست ہڑ کلاں بارہ سیر۔
سہاگہ بریان آدھ سیر۔ نمک سیاہ یک سیر۔ سونف آدھ سیر۔ زیرہ آدھ سیر۔ پودینہ خشک آدھ سیر
باہم باریک پیسکر آدھ پاؤ ہر روز قبل پانی کے دیتے رہیں اس مصالحہ سے خوب تیار ہوگا اور
جملہ امراض سے محفوظ رہے گا۔ **نسخہ چورن جو نہایت مفید اور مجرب ہے**
پوست ہڑ کلاں تین پاؤ۔ پوست بہیڑہ تین پاؤ۔ آملہ خشک تین پاؤ۔ سونٹھ یک سیر۔ بابرنگ
آدھ سیر۔ کچری دو سیر۔ گرچ یکپاؤ۔ تیزپات یک سیر۔ پودینہ خشک یکسیر۔ سنا رکمی یک پاؤ۔ دانہ انار ترش یکسیر

زیرہ سیاہ یک پاؤ۔ زیرہ سفید یک پاؤ۔ اجوائن یکسیر۔ اجمود یک سیر۔ انیسون یکپاؤ۔ رائی بنارسی دو سیر۔ پیپل آدھ سیر۔ مرچ سیاہ یک سیر۔ زنگی ہڑ یک سیر۔ تخم ہلہل آدھ سیر۔ سہاگہ بریان آدہ پاؤ۔ اَنزَرُوت یک پاؤ۔ ناگیسر آدھ پاؤ۔ الائچی کلان یک پاؤ۔ سونف یک سیر۔ ہینگ خالص یک پاؤ۔ چرچرہ یکپاؤ۔ کلونجی یک پاؤ۔ نمک سیاہ یکسیر۔ جواکھار آدھ سیر۔ نمک سانبھر یک سیر نمک شور یک پاؤ۔ نمک لاہوری آدھ سیر۔ نمک اندرائن یک پاؤ۔ سونٹھ یک پاؤ۔ سرکہ تیز یک سیر۔ ملیٹھی یک پاؤ۔ سرسون یک سیر۔ مغز املتاس دو سیر۔ جملہ ادویہ باریک کوٹکر نگاہ رکھیں وقت حاجت آدھ پاؤ ہر روز گھوڑے کو کھلاوین۔ **دیگر** بہت مفید اور مجرب ہی ہڑ کلان بارہ سیر۔ پوست بہیڑہ بارہ سیر۔ آملہ بارہ سیر۔ سونٹھ یک سیر۔ بابرنگ ڈیڑھ سیر۔ کچری بارہ سیر گرج آدھ سیر۔ اجوائن تین سیر۔ اجمود ڈیڑھ پاؤ۔ رائی بنارسی تین سیر۔ زیرہ سفید آدھ سیر۔ سونف دو سیر۔ دانہ انار ڈیڑھ پاؤ۔ زنگی ہڑ دو سیر۔ تیزپات ڈیڑھ پاؤ۔ پودینہ خشک آدھ سیر پیپل ڈیڑھ پاؤ۔ مرور پھلی آدھ سیر۔ نسوت ڈیڑھ پاؤ۔ سنا رکی ڈیڑھ پاؤ۔ مغز املتاس ڈیڑھ سیر نمک سانبھر تین پاؤ۔ نمک لاہوری آدھ سیر۔ نمک سیاہ یک سیر۔ جواکھار ڈیڑھ پاؤ۔ سہاگہ یکپاؤ عرق گھیکوار آدھ سیر۔ سرکہ تیز دس سیر۔ جملہ ادویہ باریک کوٹکر ہر روز بوقت شب آدھ پاؤ کھلاوین۔ **دیگر**۔ پوست ہڑ کلان زرد۔ ہڑ کابلی۔ بابرنگ آدھ پاؤ۔ نسوت۔ سونف۔ اجوائن۔ نمک لاہوری۔ مکوے خشک۔ زیرہ سفید و سیاہ ہموزن باریک کوٹ کر بوقت شب ہر روز کھلاوین۔ **دیگر**۔ پوست ہڑ کلان تین پاؤ۔ پوست بہیڑہ۔ آملہ خشک تین پاؤ۔ سونٹھ یک سیر بابرنگ تین پاؤ۔ کچری دو سیر۔ گرج یک پاؤ۔ اجوائن تین پاؤ۔ اجمود تین پاؤ۔ رائی بنارسی تین پاؤ۔ سونف یک پاؤ۔ بالائی یک سیر۔ ہڑ زنگی آدھ سیر۔ تیزپات یک پاؤ۔ پودینہ خشک آدھ سیر۔ پیپل تین پاؤ۔ مرور پھلی یک پاؤ۔ نسوت یک پاؤ۔ سنا رکی یک پاؤ۔ مغز املتاس یک پاؤ۔ نمک لاہوری آدھ سیر۔ شاہترہ آدھ پاؤ۔ جواکھار یک پاؤ۔ سہاگہ تین چھٹانک باہم کوٹ کر آدھ پاؤ ہر روز بوقت شب بعد دانہ کے کھلاوین اگر گھوڑا سرد مزاج اور بادی

ور بلغمی ہو مرچ سیاہ آدھ سیر۔ کٹکی آدھ سیر۔ ہینگ خالص یکپاؤ۔ باریک پیسکر شامل کردین۔ اور
گھوڑے کو رگ موترہ ہو مغز تخم کرنجوہ آدھ سیر۔ لوتہ سجی تین چھٹانک۔ نوسادر تین چھٹانک
پھٹکری بریان تین چھٹانک۔ باریک کوٹکر شامل کردین اور آدھ پاؤ ہرروز قبل پانی کے کھلاوین۔
نسخہ چٹکی۔ پوست ہڑ کلان یک پاؤ۔ زنگی ہڑ بارہ تولہ۔ جواکھار آٹھ تولہ۔ سہاگہ نیلہ بریان آٹھ تولہ
پیپل یک پاؤ۔ مرچ سیاہ آدھ سیر۔ شاہترہ یکپاؤ۔ نمک سیاہ یک پاؤ۔ شہد خالص یک سیر
باریک پیسین اور آدھ پاؤ ہرروز علی الصباح کھلاوین۔ نسخہ چہ ماہ جیٹھہ و بیساکھہ۔
مرچ سیاہ آدھ سیر۔ پیپل آدھ سیر۔ پوست ہڑ کلان آدھ سیر۔ زنگی ہڑ آدھ سیر۔ پوست بہیڑہ آدھ سیر۔
آملہ خشک آدھ سیر۔ تال مکھانہ صحرائی آدھ سیر۔ کشنیز خشک آدھ سیر۔ زیرہ سفید یکپاؤ۔ سونف۔
یکپاؤ۔ تخم بالنگ یکپاؤ۔ بابرنگ یک پاؤ۔ کٹکی یک پاؤ۔ پیپلا مول یکپاؤ۔ کالیسر یک پاؤ
رائی بنارسی یک پاؤ۔ نمک سانبھر یک پاؤ۔ نمک لاہوری یک پاؤ۔ نمک سفید یکپاؤ۔ نمک سیاہ
یک پاؤ۔ جواکھار یک پاؤ۔ لوتہ سجی یک پاؤ۔ ہینگ یک پاؤ۔ اجمود یک پاؤ۔ اجوائن یک پاؤ
ریوند چینی یک پاؤ۔ زردچوب یکپاؤ۔ گرج یکپاؤ۔ کالی زیری یک پاؤ۔ شکر سرخ یک پاؤ
جملہ ادویہ باریک کوٹکر ہرروز آدھ پاؤ قبل پانی کے کھلاوین۔ نسخہ چورن زردچہ بہ۔ بادو بلغم
کے واسطے بہت مجرب ہے۔ ہلدی یک پاؤ۔ سونٹھ ڈیڑھ پاؤ۔ مغز تخم کرنجوہ یک پاؤ۔
ہالون آدھ پاؤ۔ میتھی آدھ پاؤ۔ اجوائن۔ تخم سویہ۔ کچلون۔ اسگند ناگوری۔ پھٹکری بریان۔
سہاگہ بریان۔ بائے کہنہ۔ نوسادر گوگل۔ پیپل اجمود۔ مال کنگنی۔ اجوائن خراسانی نیسوت
سنارکی۔ عاقرقرحا۔ کائفل۔ زیرہ سیاہ۔ لوتہ سجی۔ زیرہ سفید۔ کٹ کٹکی۔ کالیسر۔ بندال۔
ہرایک یک چھٹانک۔ باریک کوٹکر آدھ پاؤ ہرروز بوقت شب بعد دانہ کے کھلاوین اور
اگر ضرورت ہو ہینگ ڈیرھ پاؤ شامل کرین مصالحہ واسطے تنقیہ معدہ و تیاری کے
رائی بنارسی آدھ پاؤ۔ نمک سیاہ نصف چھٹانک۔ باہم کوٹکر شیر مادہ گاؤ مین رات کو ترکر کے
علی الصباح کھلاوین اور فائضہ کرین اور بعد چار گھڑی کے دانہ دین۔ دیگر برائے قوت

ورنگ وتیاری - ہلدی پانچ سیر جوکوب کرکے دوسیر روغن زرد مین بریان کرین بعد از ا
پیسکر تین سیر روغن زرد مین پھر بریان کرین اور ہرروز ڈیرھ پاؤ سٹب کو شیر مادہ گاؤ مین ترکرکے
علی الصباح کھلاوین اور بعد چار گھڑی کے دانہ دین - نسخہ چر ماہ جیٹھ واساڑہ
مرچ سیاہ پیپل - پوست ہڑکلان - زنگی ہڑ - سونٹھ - پوست بہیڑہ - آملہ خشک - سونف
زیرۂ سفید - اجوائن - پودینہ خشک - نمک لاہوری - تخم سویہ - کٹکی - ہریک آدھ س
رائی یک سیر - کچری تین پاؤ - کل ادویہ باریک کوٹ کر آدھ پاؤ ہرروز قبل پانی کے کھلا دین
نسخۂ چورن موسم سرما مین بہت مفید ومجرب ہے - سونٹھ - کچری
مرچ سیاہ - اجوائن - سونف - مروڑ پھلی - سناء مکی - آملہ خشک - پوست ہڑکلان - بہیڑ
پھٹکری بریان - سہاگہ بریان - انیسون - نمک سانبھر - نمک سیاہ - نمک لاہوری - نمک شو
پیپلامول - پودینہ خشک - زیرہ سفید - ہینگ خالص - ہرایک یک پاؤ - جواکھار آدھ پا
مرچ سیاہ آدھ پاؤ - رائی بنارسی آدھ سیر - جملہ ادویہ باریک پیسکر رات کو بعد دانہ کے ڈیڑھ چھٹانک
ہرروز کھلادین - نسخۂ چر موسم سرما - سونٹھ - اجوائن - اجمود - مرچ سیاہ - پیپل - کٹکی - زنگی
کچری - رائی بریان - تخم سویہ - نرکچور - ہریک یک پاؤ - ہڑکلان - پوست بہیڑہ - آملہ
گرچ - بابرنگ - ایلوہ - نمک سیاہ - جواکھار - نمک سانبھر - ہرایک آدھ پاؤ - باریک پیسکر رات کو
ہرروز بعد دانہ کے آدھ پاؤ کھلاوین - نسخہ تیاری وہاضمہ - اجوائن - ہڑکلان - ہریک یک سیر
سونٹھ آدھ سیر - نمک سیاہ آدھ سیر - نوتہ بجی - کچلون پیپل - نمک سانبھر - گرچ - مرچ سیاہ
یک یک پاؤ - بابرنگ آدھ پاؤ - باریک کوٹکر پانی مین پکا کر آفتاب مین خشک کرین - بہ روز
ہرروز شب کو بعد دانہ کے آدھ پاؤ کھلاوین - نسخہ تیاری - پوست ہڑکلان یک سیر - اجوائن
یک سیر - نمک سانبھر آدھ سیر - باریک کوٹکر پانی مین پکاوین ہرروز شب کو بعد دانہ کے آدھ پاؤ کھلاوین
نسخہ چر - کٹکی آدھ سیر - کالیسر آدھ سیر - بندال ڈیڑھ پاؤ - توھری تلخ آدھ پاؤ - پھل اندران خشک
آدھ پاؤ - ایلوہ آدھ پاؤ - نرکچور آدھ پاؤ - اجوائن دیسی یک پاؤ - اجوائن خراسانی یک پاؤ

رچ آدھ پاؤ - اجمود یک پاؤ - بابرنگ آدھ پاؤ - تخم سویا یکپاؤ ہالون یکپاؤ - مال کنگنی یکپاؤ -
رچ سیاہ یکپاؤ - سونٹھ یکپاؤ - ہلدی یک پاؤ - کچری یکپاؤ - پیپل یک پاؤ - جواکھار آدھ پاؤ
ک لاہوری آدھ پاؤ - توتہ بھی آدھ پاؤ - رائی بنارسی یک پاؤ - نمک سانبھر آدھ پاؤ نمک شور
دھ پاؤ - بھنگ یک پاؤ - ہینگ خالص یک چھٹانک - اسگند ناگوری آدھ پاؤ - نمک سیاہ
دھ پاؤ - پیپلامول آدھ پاؤ - باریک پیسکر ہر روز آدھ پاؤ بوقت شب بعد دانہ کے کھلاوین -
**نسخہ حبوب موسم سرما** - پوست ہڑ کلان شاہترہ - پودینہ خشک اجمود - پیپل - مرچ سیاہ
ک سیاہ - تخم سویا - عرق ادرک ہر ایک یک پاؤ - ادویہ باریک کوٹکر دو سیر شہد مین مخلوط
کرکے اکیس گولی بناوین ہر روز صبح کو ایک گولی کھلاوین - **نسخہ دیگر** - سونٹھ یک سیر مرچ سیاہ
یک سیر - شہد دو سیر - ادویہ باریک پیسکر شہد مین مخلوط کرکے سترہ گولی بناوین ہر روز قبل پانی
کے یک گولی کھلاوین - **نسخہ دیگر موسم سرما** - سونٹھ - مرچ سیاہ - سونف - پیپل - کٹکی -
جوائن - تخم سویا - کچری - رائی بنارسی - پلاس پاپڑا - گریچ - نرکچور - اجمود - کوٹ بنول
کالی زیری - باؤبڑنگ - پودینہ خشک - زیرہ سفید - زیرہ سیاہ - نمک سیاہ - نمک لاہوری -
نمک سانبھر - توتہ بھی - سہاگہ بریان - جواکھار - زنگی ہڑ - پوست بہیڑہ - مرور پھلی پیپلامول عاقرقرحا
ہینگ مساوی الوزن باریک کوٹ کر آدھ پاؤ اگر شکم صاف کرنا منظور ہو قبل پانی کے ہر روز کھلاوین
ورنہ ات کو بعد دانہ کے دین - دیگر - سونٹھ یک پاؤ سہاگہ یک چھٹانک - پھٹکری بریان یک چھٹانک
جائفل یک پاؤ - گریچ یک چھٹانک - بابرنگ یک چھٹانک - کٹکی یک چھٹانک - ہینگ چھٹانک
زیرہ سفید یک چھٹانک - مرچ سیاہ یک چھٹانک - جملہ ادویہ باریک پیسکر دو سیر آرد موٹھ مین خمیر
کرکے ساٹھ گولی بناوین یک گولی ہر روز شب کو بعد دانہ کے کھلاوین جمیع امراض سے محفوظ رہیگا
**نسخہ تیاری در موسم گرما** - سونف یکپاؤ - شاہترہ یک پاؤ - مکوے خشک یک پاؤ
تخم بکائن آدھ سیر - پوست ہڑ کلان یک پاؤ - پوست بہیڑہ یکپاؤ - آملہ خشک یکپاؤ - زنگی ہڑ یکپاؤ
زیرہ سفید یک چھٹانک - مرچ سیاہ یک چھٹانک - نمک لاہوری یکپاؤ - نرکچور یکپاؤ

سویہ یکپاؤ - اجوائن یک چھٹانک - کچری یک پاؤ - رائی یکپاؤ - پودینہ خشک یک پاؤ
نمک سیاہ آدھ پاؤ - جملہ ادویہ باریک پیسکر آدھ پاؤ ہرروز وقت شب بعد دانہ کے کھلاوین **نسخہ ایام گرمی**
سونٹھ - کٹکی - رائی - کچری - ہڑکلان - پوست بہیڑہ - کلونجی - مرچ سیاہ - قند سیاہ - ہریک آدھ سیر
نمک سیاہ - نمک لاہوری - نمک سانبھر - سہاگہ بریان - پھٹکری یک یک پاؤ - لہسن آدھ پاؤ
اجوائن ڈیڑھ سیر - پوست بیخ سہجنہ ایک سیر باریک پیسکر دہی مین ترکرین اور کسی ظرف مین
بند کرکے سرگین اسپ مین دفن کرین بعد آٹھ روز کے نکال کر یک پاؤ ہرروز بوقت شب
بعد دانہ کے کھلاوین اگر گھوڑے کے شکم مین کرم یا آئون ہو قبل پانی کے کھلاوین
**نسخہ دیگر** - سونٹھ یک سیر - اجوائن دو سیر - رائی بنارسی ڈیڑھ سیر - کچری ڈیڑھ سیر
بابرنگ آدھ سیر - نمک سیاہ آدھ سیر - مرچ سیاہ آدھ سیر - تخم سویہ آدھ سیر - سجی سیاہ آدھ
نمک سانبھر آدھ سیر - شاہترہ آدھ سیر - پلاس پاپڑہ آدھ سیر - کلونجی یک پاؤ - جملہ ادویہ باریک
پیسکر دس سیر دہی مین ترکرکے آٹھ روز لید مین دفن کرین بعد ازان نکال کر یک پاؤ ہرروز قبل
پانی کے کھلاوین - **نسخہ واسطے بادی مزاج کے موسم سرما مین**
سونٹھ - مرچ سیاہ - پیپلا مول - اجوائن - اجمود - پیپل - کٹکی - نمک سیاہ - رائی
پودینہ خشک - بابرنگ - پوست ہڑکلان - زنگی ہڑ - ہینگ - جملہ ادویہ باریک پیس کر
آدھ پاؤ بوقت شب بعد دانہ کے کھلاوین - اور اگر ضرورت ہو علی الصباح کھلاوین
**نسخہ دیگر** - سونٹھ - مرچ سیاہ - پیپل - کٹکی - ہریک یک پاؤ - باریک پیسین اگر گھوڑا
زہرباد مین مبتلا ہو آدھ پاؤ ادویہ مذکور ہمراہ یک پتہ گاؤ کے ہرروز قبل پانی کے کھلاوین دو
مساوی الوزن نمک سیاہ باریک پیسکر شامل کرین اور آدھ پاؤ ہرروز کھلاوین - نسخہ
**فساد خون** - پوست ہڑکلان تین پاؤ - پوست بہیڑہ تین پاؤ - آملہ تین پاؤ - زنگی ہڑ
آدھ سیر سونف آدھ سیر - سر پھوکہ یک پاؤ - چرائتہ - صندل سرخ - میتھی - کاہو - یک یکپاؤ
شاہترہ آدھ سیر - تخم کاسن تین پاؤ - کشنیز یکپاؤ - تخم خرفہ - مکوئے خشک - نشاستہ - ہریک

آدھ سیر۔ پوست نیم آدھ سیر۔ نمک لاہوری یک سیر۔ کل ادویہ باریک پیس کر ہر روز یک چھٹانک۔ مصالحہ یک چھٹانک۔ شہد مین ملاکر قبل پانی کے کھلاوین اور اگر گھوڑے کو خارش ہو اول شہ رگ سے دو تین سیر خون لین بعد ازان یک چھٹانک مصالحہ مذکور یک چھٹانک شہد یا گلقند مین ملاکر قبل پانی کے کھلاوین۔ **نسخہ جینگ پیشاب** ۔ پوست ہڑ کلان تین چھٹانک۔ آملہ خشک تین چھٹانک۔ شاہترہ آدھ پاؤ۔ زنگی ہڑ آدھ پاؤ۔ تخم مولی تین چھٹانک۔ تخم کاسنی تین چھٹانک جملہ ادویہ باریک کوٹ کر آدھ پاؤ ہر روز علی الصباح کھلاوین بعد چار گھڑی کے دانہ دین۔ **نسخہ سوزاک** ۔ گندہ بروزہ ڈیڑھ تولہ۔ رسوت نصف چھٹانک۔ کتھ سفید نصف چھٹانک کباب چینی نصف چھٹانک۔ گیرو نصف چھٹانک۔ پھٹکری نصف چھٹانک۔ شورہ قلمی چار تولہ۔ جملہ ادویہ باریک کوٹ کر علی الصباح کھلاوین **دیگر** ۔ پوست ہڑ کلان۔ پوست بہیڑہ آملہ خشک۔ شاہترہ۔ گرد۔ رسوت۔ کباب چینی۔ تخم مولی۔ سنگجراحت۔ کتھ سفید۔ جملہ باریک کوٹ کر آدھ پاؤ مین یکتولہ ست گندہ بروزہ شامل کر کے قبل پانی کے ہر روز کھلاوین۔ **نسخہ لیپ زہر باد** ۔ افیون خالص دو ماشہ۔ میدہ لکڑی یکتولہ۔ گرد یکتولہ۔ کریاری زہر یک تولہ کچلہ یک تولہ۔ کل ادویہ باریک پیسکر پانی مین پکاکر زہر باد پر لیپ کرین اور یا جلد شتی سے سینکین **نسخہ ضرب** ۔ رومی مصطگی یک تولہ۔ کندریون دو تولہ۔ آنبہ ہلدی دو تولہ۔ ایلوہ دو تولہ۔ میدہ لکڑی دو تولہ۔ مال کنگنی دو تولہ۔ ہینگ دو تولہ۔ جملہ ادویہ باریک پیسکر سفیدی بیضۂ مرغ کی مخلوط کر کے نیگرم چوٹ پر باندھین اور بعد تین روز کے کھولین اگر صحت ہوجاوے بہتر ورنہ پھر بدستور استعمال کرین۔ **چودھوین فصل نکسیر وغیرہ کے علاج مین** ۔ **نسخہ نکسیر خونی** ۔ گل ملتانی آدھ پاؤ حل کر کے پیشانی پر لیپ کرین۔ **دیگر** ۔ گل ملتانی۔ عرق گلاب۔ پوست انار۔ ہر ایک آدھ پاؤ۔ باریک پیس کر سر یا ناک پر لیپ کرین اور تر رکھین خشک نہونے دین۔ یہ دو انکسیر خونی اور سردی یا گرمی کی ضرب کو مفید ہے **دیگر** ۔ چرائتہ۔ ہلیلہ سیاہ۔ ہر دو دو تولہ۔ کوٹ کر کھلاوین اور

برگ کنار سبز آدھ پاؤ - صندل سفید یک چھٹانک - گل ملتانی یک چھٹانک - آرد جو آدھ پاؤ - جملہ
ادویہ باریک پیسکر پانی مین خمیر کرکے لیپ کرین - دیگر - کشنیز خشک دو تولہ - آملہ خشک دو تولہ
گل ملتانی یک چھٹانک - جملہ ادویہ باریک پیس کر پانی مین خمیر کرکے لیپ کرین نسخہ سرفنج
اول شہرگ سے دو سیر خون لین بعد اُسکے استعمال ادویہ کرین اور دانہ خام دین راتب ہرگز
نہ دین - لوتہ سجی گلابی ڈیڑھ پاؤ - باریک پیس کر ڈیڑھ پاؤ روغن زرد مین خمیر کرکے سات گولی
بناوین اور کسی ظرف گلی مین رکھکر یک پاؤ روغن زرد گرم کرکے اوپر ڈالین اور ہر روز علی الصباح
یک گولی روغن مذکور مین مخلوط کرکے کھلاوین - دیگر - کاہو آدھ پاؤ - مصری آدھ پاؤ - بالائی
یک پاؤ - جملہ ادویہ کوٹ کر باہم مخلوط کرکے علی الصباح کھلاوین - دیگر - مغز املتاس بے تخم و
بوست یک پاؤ - سہاگہ چوکیہ آدھ پاؤ - روغن زرد آدھ پاؤ - آرد موٹھ یکپاؤ - مغز فلوس و آرد
شب کو پانی مین تر کرکے علی الصباح چھان کر دیگر ادویہ ملاکر بوزن یک چھٹانک گولی بناکر ہر روز
صبح کو ایک گولی کھلاوین - دیگر - بانجی منڈی - مرچ سیاہ - بمساوی الوزن باریک پیسکر شیر مادہ
گاؤ مین ملاکر بوزن یک یک چھٹانک گولی بناوین ہر روز علی الصباح ایک گولی کھلاوین -
نسخہ ضیق النفس - سہاگہ - لوتہ سجی - نوسادر - نمک کانچ - نمک سیاہ - اجوائن - نمک سانبھر
ہر ایک آدھ سیر - گندھک یک چھٹانک - چھاچھہ یک پاؤ - افیون یک ماشہ - تھوہر سند رہ سیر
برگ آہر برگ تھوہر خاردار دس سیر - تھوہر چوکوب کرین ور جملہ ادویہ باریک پیسکر ایک مٹکی مین اول تھوہر
قدرے بچھا دین اوسکے اوپر برگ ڈھاک رکھین اوسپر ادویہ رکھین اوسپر پھر تھوہر بچھا دین اسپر برگ
مدار بچھاوین پھر اُسپر ادویہ بچھا دین اسی طرح تہ بہ تہ ترتیب دین اور منھ استحکامٹی سے بند کرکے
ایک من اوپلہ مین رکھکر جلا دین جب جلکر سرد ہو جاوے نکالکر یک تولہ روز شب کو کھلاوین -
دیگر - برادہ مس آدھ پاؤ - پیشاب خر آدھ پاؤ - عرق چولائی سرخ یک پاؤ - عرق مولی خالص آدھ پاؤ
سہاگہ یکتولہ - پارہ یکتولہ - بیج نے آدھ پاؤ - جملہ ادویہ عرق مین ملاکر ہانڈی مین رکھکر منھ اوسکا
بند کرکے ایسی کی کھلی گل ہانڈی پر لگاکر خشک کرکے یک من اوپلہ صحرائی مین رکھکر جلا دین جب جلکر

سرد ہو جاوے نکال کر بقدر ضرورت ہر روز چار گھڑی قبل دانہ کھلانے کے کھلاوین۔ یند ہوین

## فصل پیچش اور اسہال اور آنون وغیرہ کے علاج مین نسخہ پیچش

مازو سبز یک چھٹانک۔ آملہ خشک آدھ پاؤ۔ الائچی خرد یک چھٹانک۔ پوست ہڑ کلان آدھ پاؤ بھول ببول آدھ پاؤ۔ رسوت یک چھٹانک۔ جملہ ادویہ باریک پیسکر آدھ پاؤ ہر روز شام کو کھلاوین اور اگر خون زیادہ آتا ہو آدھ پاؤ گیرو شامل کردین۔ **نسخہ آنون** ۔ سونٹھ یک چھٹانک۔ پلاس پاپڑہ آدھ پاؤ۔ مرچ سیاہ آدھ پاؤ۔ پوست ہڑ کلان۔ سونف۔ اجوائن۔ زنگی ہڑ۔ بابرنگ۔ کچری۔ رائی۔ ہینگ۔ مکوے خشک۔ تخم مولی۔ پودینہ خشک مساوی الوزن باریک کوٹکر ہر روز تین چھٹانک۔ یکپاؤ قند سیاہ مخلوط کرکے چار گھڑی قبل پانی سے کھلاوین **دیگر** سونٹھ آدھ سیر۔ پلاس پاپڑہ یک پاؤ۔ نسوت آدھ پاؤ۔ نمک سانبھر آدھ سیر۔ باریک پیسکر قبل پانی کے ہر روز اسی قدر کھلاوین۔ **دیگر موسم گرما**۔ سونٹھ۔ سونف۔ زنگی ہڑ۔ پوست ہڑ کلان پوست بہیڑہ۔ آملہ خشک۔ زیرہ سفید۔ تخم مولی۔ نمک لاہوری۔ رائی۔ بابرنگ۔ مرٹھ بیلی پلاس پاپڑہ۔ جملہ ادویہ یک یک پاؤ باہم کوٹ کر آدھ پاؤ روز قبل پانی کے کھلاوین **دیگر** سونٹھ مرچ سیاہ۔ کٹکی۔ اجوائن۔ سونف۔ زنگی ہڑ۔ رائی۔ کچری۔ پلاس پاپڑہ۔ نسوت۔ گرج۔ نمک سیاہ نمک سانبھر۔ نمک کھار۔ پودینہ خشک۔ نرکچور۔ ہینگ۔ یکپاؤ۔ باریک پیسکر تین چھٹانک۔ یکپاؤ قند سیاہ مخلوط کرکے پانی کے چار گھڑی قبل ہر روز کھلاوین۔ **دیگر**۔ رائی تین چھٹانک۔ نمک سانبھر سات تولہ۔ نرکچور نصف چھٹانک۔ باریک کوٹکر ہر روز بوقت سہ پہر کھلاوین

**نسخہ اسہال**۔ اگر پتانہ سرخ ہو اور دست بہت آتے ہون۔ زیرہ سفید۔ پودینہ خشک بیلگری۔ مازو سبز۔ کتھہ۔ زنگی ہڑ کلان تج۔ آملہ خشک۔ الائچی کلان۔ رسوت۔ جملہ ادویہ یک یک چھٹانک۔ دانہ انار ترش آدھ پاؤ۔ بھنگ آدھ پاؤ۔ باریک کوٹکر آدھ پاؤ۔ یک یک پہر کے بعد کھلاوین اور گرمی مین مصالحہ دہی مین گھول کے کھلاوین۔ **دیگر**۔ تج۔ پوست خشخاش۔ بھنگ۔ گری بیل سونف۔ ہر یک آدھ پاؤ۔ باریک کوٹکر آدھ پاؤ صبح اور آدھ پاؤ شام ہر روز کھلاوین اور دانہ

اور پانی ہرگز نہ دین - دوسرے دن جب اسہال نہ ہوجاوے پانچ سیر پانی پلاوین اور تیسرے دن اگر دست بند ہوجاوین نصف دانہ کھلاوین ورنہ ہرگز نہ دین **نسخہ بد ہضمی موسم سرمامین** فلفل سیاہ - پیپل - سونف - سونٹھ - کچری - زیرہ سفید - نمک سیاہ - پوست ہڑ کلان ہموزن باریک پیسکر آدھ پاؤ ہر روز شام کو قبل دانہ کے کھلاوین - **دیگر** - مرچ سیاہ آدھ پاؤ - پیپل یک چھٹانک ادرک یک پاؤ - شہد یک پاؤ - دو حصہ کرکے یک حصہ صبح اور یک حصہ شام کو کھلاوین **نسخہ پیچیش نہایت مجرب** - پیپل خرد کوہی یک پاؤ - پوست بہیرہ - رائی بنارسی مرچ سیاہ - سونٹھ - نمک سیاہ - نمک لاہوری - نمک سانبھر - ہینگ - مساوی الوزن - باریک پیسکر آدھ پاؤ ہر روز بوقت شب کھلاوین **نسخہ شکم جاری** - برگ جامن آدھ پاؤ - مرچ سیاہ یک چھٹانک - ہینگ یک چھٹانک - جملہ ادویہ باریک کرکے کھلاوین - ہر روز اسیقدر استعمال کرین اور اول روز پانی مطلق نہ دین - دوسرے روز قدرے پانی پلاوین اور تاصحت کم پانی پلاوین **نسخہ اسہال** - تخم آدھ پاؤ - پوست خشخاش - گری بیل - مین تین چھٹانک - پودینہ خشک آدھ پاؤ - مازو سبز یک چھٹانک - مکوے خشک آدھ پاؤ - رسوت یک چھٹانک - سونف آدھ پاؤ زنگی ہڑ آدھ پاؤ - سونٹھ آدھ پاؤ - باریک پیسکر آدھ پاؤ صبح اور آدھ پاؤ شام ہر روز کھلاوین اور اول روز آب و دانہ نہ دین دوسرے روز قدرے پانی پلاوین **نسخہ بد ہضمی موسم گرما مین** زیرہ سفید - زنگی ہڑ - دانہ انار - ہر ایک آدھ پاؤ - گوند ببول یک چھٹانک - تخم آدھ پاؤ - پوست خشخاش آدھ پاؤ - مازو سبز تین چھٹانک - مائین خرد آدھ پاؤ - گل انار آدھ پاؤ - کتھ آدھ پاؤ - بیلگری تین چھٹانک - باریک پیسکر آدھ پاؤ صبح و آدھ پاؤ شام سرکہ کھلاوین اور آب و دانہ ہرگز نہ دین جب قدرے تخفیف ہو کسیقدر پانی پلاوین اور دانہ تاصحت ہرگز نہ دین **نسخہ ہیضہ و اسہال** - نرکچور - پودینہ خشک - سونف - زیرہ سفید - نمک سیاہ - مرچ سیاہ ادرک - ہر یک یک پاؤ - نوسادر یک چھٹانک - کل ادویہ باریک کوٹکر تیز سرکہ مین تر کرکے آدھ پاؤ ہر روز تین مرتبہ یک یک پہر کے بعد کھلاوین جب خوب دست آوین اور غذا پیٹ مین

نہ باقی رہے - مازو آدھ پاؤ - پوست خشخاش آدھ پاؤ - مائین خرد آدھ پاؤ - ہنیگ آدھ پاؤ - انار دانہ آدھ پاؤ - زیرہ سفید آدھ پاؤ - سونف آدھ پاؤ - پودینہ آدھ پاؤ - بیلگری آدھ پاؤ - الائچی کلان آدھ پاؤ جملہ ادویہ باریک پیسکر تین چھٹانک کھلاوین پھر بعد دوپہر کے آدھ پاؤ کھلاوین بعد ازان ہر روز آدھ پاؤ صبح اور آدھ پاؤ شام کھلاوین اور تا صحت دانہ ہرگز نہ دین مگر پانی قدرے پلاوین

**سولھوین فصل زخم مدد کے علاج مین** - اگر مدد پر زخم ہو اور اسمین جوڑ ہو زخم کو چار پارہ کرکے برگ نیم اپیسکر نمک ڈال کر گرم کرکے دونون وقت خواہ ایک وقت زخم مین بھرین اور کپڑے کی گدی رکھکر باندھین جب زخم برابر ہو جاوے بھلانوہ کلاہ دور کردہ آدھ پاؤ - گرگٹ کشتہ دو عدد - اول گرگٹ روغن کنجد مین جلاوین بعد ازان بھلانوہ جلاکر نکال ڈالین - سفیدہ کاشغری - سیندور - رال - مردار سنگھ - نیلا تھوتھہ - چونہ آب نارسیدہ گندھک - یک یک تولہ - باریک پیسکر روغن مذکور مین حل کرکے مرہم بناوین ہر روز دو چار مرتبہ زخم پر لگاوین - **نسخہ** - اگر زخم یا سم مین کیڑے پڑ گئے ہون - کٹکی - برگ نیم - ملیم - بھنگ - چونہ آب نارسیدہ - جملہ ادویہ باریک پیسکر قدرے زخم یا سم مین بھر کر گدی کپڑے کی رکھکر باندھین جب کیڑے مر جاوین مرہم مذکور لگاوین اور سم پر نیلا تھوتھہ یک تولہ کتھہ سفید یک چھٹانک - ہلدی یک چھٹانک باریک پیسکر پانچ چھہ مرتبہ سم مین بھرین - اول برگ نیم پیسکر گرم کرکے نمک طعام چھڑک کر ہر روز دو تین مرتبہ باندھین - اور برگ نیم پانی مین جوش دیکر ہر روز دھوئین بعد ازان حرام مغز قدرے توتیا ملاکر باندھین بعد چار پہر کے کھولکر سفیدہ کاشغری سنگ جراحت - بھنگ - گیرو - کسیس - کتھہ پپڑیا - نیل بری - باریک پیسکر قدرے آب صابون زخم پر ملکر ادویہ مذکور خشک لگاوین - **دیگر نسخہ پنجم** - بھلانوہ سربریدہ یک تولہ - کچلا یک تولہ تخم کوانچ یک تولہ - ناخن اسپ مشکی تین تولہ - شاخ گاؤمیش - کتھہ دو تولہ - سرماہی رہو دو تولہ - سیندور یک تولہ - رال یک تولہ - گوند یک تولہ - کندرو یک تولہ - روغن کنجد سیاہ مین جلاوین اور کچلہ اور بھلانوہ اور کوانچ نکال کر مرہم بناکر بدستور استعمال کرین - **نسخہ چھیم**

کہ گھوڑے کے پاؤن مین ہوتا ہے - اول برگ نیم پیسکر نمک ملاکر گرم کرکے دو روز باندھین تا کہ
کھورنڈ ملائم ہوکر دور ہوجاوے بعدازان سفیدہ کاشغری یک تولہ - نیلہ تھوتھہ بریان چھ ماشہ
کتھہ سوختہ یک تولہ - سپاری سوختہ یک تولہ - مردار سنگ یک تولہ - سنگ جراحت یکتولہ - جملہ
ادویہ باریک پیسکر یک پاؤ روغن زرد مخلوط کرکے ہر روز چار مرتبہ چھپر پر ملین اور ناسپال آدھ پاؤ
چھال ببول آدھ پاؤ - کوٹکر دو سیر پانی مین جوش دیکر یک مرتبہ ہر روز دھویا کرین - **نسخہ**
**کھجورا** - سینہ ماہی - ناخن اسپ - شاخ گاؤمیش - روغن مین جلاوین بعدہٗ سیندور ڈالین جب
کل اجزا المجاوین - رال - گوند - کندرو - ڈالکر نیم کی لکڑی سے حل کرین اور چار تولہ موم ڈالکر مرہم
بنائین یا فقط روغن استعمال کرین - **دیگر** - برگ نیم پیسکر نمک ڈالکر گرم کرکے دو تین روز باندھین
بعدازان سرگین فیل یک چھٹانک خشک کرکے جلاوین اور روغن زرد مین ملاکر چار یا پانچ مرتبہ
ہر روز لگاوین چھپر کو بھی مفید ہے - **نسخہ زخم تنگ** - اگر زخم مین جوز نہو قدرے روغن زرد زخم پر
ملکر میدہ گندم - زردچوب - ہموزن باریک پیسین اور چپیان کرکے برگ ڈھاک باندھین
اور اگر چور ہو چاک کرکے اول دو تین روز برگ نیم پیسکر گرم کرین اور نمک طعام اسپر چھڑک کر زخم
پر باندھین بعدازان دال مسور بقدر ضرورت رات کو پانی مین تر کرکے صبح کو پیسین اور توتیا
یک ماشہ حل کرکے ملاوین اور پھاہہ بناکر زخم پر لگاوین - **دیگر** - کتھہ - کتیرا - گوند ببول -
گوگل - میدہ لکڑی - یک یک تولہ - باریک پیسکر بقدر ضرورت لیکر قند سیاہ پکاکر ملاوین اور پھاہہ
بناکر زخم پر لگاوین اور اگر چور ہو اول بدستور سابق نیم استعمال کرکے پھاہہ لگاوین -
**دیگر** - واسطے سواری کے پتیلی یا پارچہ کی دوہری سی کر روغن زرد - روغن السی - روغن کنجد -
چربی بز - موم زرد - ہر یک چار چار تولہ باہم گرم کرکے پارچہ پتیلی اوسمین چرب کرین اور زخم پر
رکھکر تنگ کھینچین اور سواری کرین زخم ملایم رہیگا اور سواری مین ہرج نہوگا - **نسخہ امستہ**
**اسپ** - ملیم یک تولہ - صابون دو تولہ - مردار سنگ یکتولہ - توتہ سبز گلابی یکتولہ - چونہ پان
دس تولہ - پوست ریٹھہ چھ ماشہ - روغن تلخ یک چھٹانک - باہم کوٹ کر ملین اور مسکہ جاتی

تراش کر مرہم دونوں وقت لگاوین - اور اگر مسّہ نہ کاٹ سکین اسی طرح مرہم مذکور لگاوین بعد چار
پہر کے گل پنڈول ملکر دھوڈالین اسی طرح چند روز استعمال کرین مسّے خود بخود گر جاوین گے۔
**دیگر**۔ جس طرح ممکن ہو مسّہ تراش کر بھی۔ چونہ پان آب نارسیدہ مساوی الوزن پیسکر لگاوین۔
انشاء اللہ تمام عمر مسّہ نہو گا۔ **نسخہ مرہم گوش**۔ روغن زرد یک چھٹانک معہ موم گرم کرین بعدازآن
دارہلد یکتولہ آنبہ ہلدی یکتولہ۔ باریک پیسکر ڈالین اور مرہم تیار کر کے استعمال کرین۔ **دیگر**۔
روغن زرد آدھ پاؤ۔ ایک سو ایک مرتبہ نیم گرم پانی سے دھو کر کتھہ سفید یکتولہ۔ سفیدہ کاشغری
یک تولہ۔ مردارسنگ چھ ماشہ۔ دانہ الائچی خرد چھ ماشہ۔ باریک پیسکر ملاوین اور مرہم تیار
کر کے استعمال کرین۔ یہ ادویہ زخم انسان کو بھی مفید ہین۔ **دیگر**۔ روغن زرد آدھ پاؤ شیر
گرم کرین اور بھلانوہ سر بریدہ پچاس عدد۔ تخم کوانچ نصف چھٹانک۔ برگ نیم آدھ پاؤ باہم پیسکر
چند ٹکیہ بناکر جلاوین جب خوب جل جاوے نکالکر نیل بری یکتولہ۔ نیلہ تھوتھہ یکتولہ۔ کتھہ
سفید یکتولہ۔ مردارسنگ یک تولہ۔ رولی یک تولہ۔ مکا مالی یک تولہ۔ سیندور یک تولہ
سنگجراحت یک تولہ۔ باریک پیسکر روغن مذکور مین حل کر کے مرہم تیار کر کے استعمال کرین
یہ مرہم ہر زخم تیر اور شمشیر کو مفید ہے۔ **دیگر**۔ برگ نیم پیسکر چند ٹکیہ بناوین اور ڈیرھ سیر
روغن تلخ مین جلاکر دور کرین بعدازان بھلانوہ سر بریدہ نیم چھٹانک۔ اور تخم کوانچ نیم چھٹانک
جلاکر نکال ڈالین اور سیندور نیم چھٹانک۔ کمیلہ خشک نیم چھٹانک۔ رال سفید نیم چھٹانک
سفیدہ نیم چھٹانک۔ نمک سانبھر دو تولہ۔ توتیا یک تولہ۔ باریک پیسکر روغن مذکور مین
حل کر کے مرہم بناکر بوقت ضرورت استعمال کرین یہ مرہم ہر مقام کے زخم کو مفید ہے۔ **دیگر**
بھلانوہ سر بریدہ۔ تخم کوانچ۔ روغن تلخ مین جلاوین جب خوب جل جاوے نکالکر برگ نیم
پیسکر چند ٹکیہ بناکر جلاوین بعدازان دور کر کے تھوہڑ کی لکڑی سہ دھارا یا چودھارا پوست
دور کر کے مغز باریک ٹکڑے ٹکڑے کر کے روغن مذکور مین جلاکر دور کرین اور نمک طعام یکتولہ
توتیا سبز چھ ماشہ۔ باریک پیسکر روغن مذکور مین حل کر کے مرہم بناوین اور وقت

ضرورت زخم پر لگاوین - یہ مرہم ہر قسم کے زخم کو مفید ہے - **دیگر** - چونہ روغن تلخ مین حل کرکے پانچ چھ مرتبہ ہر روز زخم پر لگاوین - **سترھوین فصل خون پیشاب کے علاج مین** - اول بتانا ملاحظہ کرین اگر رنگ بتانہ کا زرد اور غلیظ ہو بادی ہے - سونٹھ مرچ سیاہ - تخم سویہ - نمک لاہوری - ہریک آدھ پاؤ - قبل پانی کے ہر روز کھلاوین **دیگر** - ادرک دو سیر - تخم سویا یک چھٹانک - نمک لاہوری یک چھٹانک - کوٹکر قبل پانی کے ہر روز کھلاوین - **دیگر** - تخم سویہ آدھ پاؤ - نمک لاہوری ہم وزن باریک کوٹ کر قبل پانی کے کھلاوین **دیگر** کٹکی یک چھٹانک - مرچ سیاہ نصف چھٹانک - نمک سانبھر نصف چھٹانک - باہم کوٹ کر قبل پانی کے ہر روز کھلاوین - اور اگر رنگ بتانہ مائل بہ سرخی ہو گرمی سے ہے - سونف شاہترہ - تخم بکائن - زیرہ سفید - پوست ہڑ کلان - زنگی ہڑ - نمک لاہوری - تخم مولی - مکوے خشک مرچ سیاہ - ہریک مساوی الوزن باریک پیسکر آدھ پاؤ ہر روز قبل پانی کے کھلاوین **دیگر** برگ جامن سبز کوٹ کر نمک لاہوری ملا کر قبل پانی کے کھلاوین - **دیگر** - آرد گندم خمیر کرکے کسی لگن مین رکھین اور پانی بھر دین دودہی اوسکی لیکر قبل پانی کے پلاوین - اسیطرح پانی لگن مین بھر دیا کرین اور دودہی لیکر استعمال کیا کرین - **دیگر** - پوست ہڑ یکپاؤ - پوست بہیڑہ یک پاؤ - آملہ خشک یکپاؤ - زنگی ہڑ آدھ سیر - سرھوکہ یک پاؤ - سونف آدھ سیر - چرائتہ یکپاؤ صندل سرخ آدھ پاؤ ملیٹھی یکپاؤ - شاہترہ آدھ سیر - کشنیز یکپاؤ - تخم خرفہ یک پاؤ - مکوی خشک یکپاؤ - بیل یک پاؤ - زیرہ سفید یک پاؤ - دھامہ یک پاؤ - پوست نیم یکپاؤ - نمک لاہوری آدھ پاؤ - پھٹکری آدھ پاؤ - جملہ ادویہ باریک پیسکر ہر روز قبل پانی کے آدھ پاؤ کھلاوین اگر دو سیر خون شہرگ سے لین اور یہ مصالحہ ہمراہ شہد کے کھلاوین خارش کو مفید ہوگا - **دیگر** - شاہترہ آدھ پاؤ - نمک لاہوری نصف چھٹانک - باہم کوٹکر ہر روز قبل پانی کے کھلاوین - اگر خون بند ہو گیا بہتر ورنہ نصف چھٹانک پھٹکری ادویہ مذکور مین اضافہ کر دین - **اٹھارھوین فصل ہول دل کے علاج مین** - یہ مرض کثرت سواری اور آفتاب مین

زیادہ دوڑانے سے پیدا ہوتا ہے۔ شناخت ہول دل کی یہ ہے کہ گھوڑے کے سینہ پر ہاتھ
رکھین دل بہت جلد جلد حرکت قوی اور قرع زور سے کریگا اور سینہ پانچ چار انگل اندر بیٹھ جائیگا
آملہ یک چھٹانک کشنیز دو تولہ باریک کوٹکر پانی مین تر کرکے رات کو شبنم مین رکھین اور صبح کو
علی الصباح قبل چار گھڑی دانہ کھلانے کے کھلاوین اور صندل سُرخ۔ خیارین کشنیز خشک
یا سبز۔ آملہ خشک۔ باریک کوٹ کر عرق کیوڑہ مین تر کرین اور سنگین کپڑہ مثل پھاہہ کے بناکر
سینہ پر لگادین اور اگر خشک ہوجاوے پھر تر کرین۔ دیگر۔ پوست ہڑ کلان آدھ پاؤ۔ پوست بہیڑہ
آملہ خشک۔ تخم مولی۔ کشنیز خشک۔ شاہترہ۔ تخم کاہو۔ تخم خرفہ۔ زیرہ سفید۔ کتیرا۔ صندل سرخ
نمک لاہوری۔ نشاستہ۔ جملہ ادویہ باریک پیسکر آدھ پاؤ روز پانی مین تر کرکے شبنم مین رکھین
اور صبح کو قبل چہار گھڑی دانہ کھلانے کے کھلاوین اور گل ملتانی یک چھٹانک برگ کنار آدھ پاؤ
صندل سفید۔ آردجو۔ آملہ خشک۔ باریک کوٹ کر عرق کیوڑہ مین تر کرکے بطور پھاہہ کے
سینہ پر لگادین اگر خشک ہوجاوے پھر تر کرین۔ دیگر۔ دہی چکہ۔ برنج ساٹھی۔ باہم ملاکر
ہر روز کھلاوین۔ **انیسوین[19] فصل ہرن باد کے علاج مین۔** اس مرض
مین گھوڑا دیوانہ مثل سگ گزیدہ کے ہوجاتا ہے اور بدن اپنا کاٹتا ہے شروع مرض
مین فوراً ہینگ پیسکر کھلاوین اگر صحت ہوگئی بہتر ورنہ علاج مشکل ہے حالانکہ اس
مرض مین گھوڑا ضرور مرجاتا ہے۔ مگر چند نسخہ مجرب لکھے جاتے ہین۔ **نسخہ ہرن باؤ۔**
پیپلامول یک چھٹانک۔ بیل یک چھٹانک۔ مرچ سیاہ یک چھٹانک۔ شہد خالص
یک پاؤ۔ باہم کوٹکر تین وقت کھلاوین۔ دیگر۔ اسگند ناگوری۔ بابرنگ۔ مال کنگنی۔ چوکھ
کٹکی۔ گل دھاوہ۔ اجمود۔ کالیسر۔ بندال چیتا۔ بیل۔ پیپلامول۔ تخم سویہ۔ ہر یک یک
چھٹانک باریک کوٹکر آدھ پاؤ ہر روز قبل پانی کے کھلاوین اور صندل سرخ ملاے قند۔ برگ
شاہترہ سیپاری چھالیہ۔ ناگیسر۔ رسوت۔ عدس مقشر۔ مکوے خشک پانی مین تر کرکے پیسکر نیم گرم ضماد
کرین۔ **بیسوین[20] فصل باذردہ کے علاج مین۔** بالائی۔ چکہ دہی۔ آملہ۔

باہم کوٹ کر علی الصباح کھلاوین - دیگر - پوست ہڑ کلان - پوست بہیڑہ - ہڑ زنگی کشنیز خشک زیرہ سفید - مرچ سیاہ - تخم مولی - نمک لاہوری - مساوی الوزن کوٹ کر آدھ پاؤ قبل پانی کے ہر روز کھلاوین اور بوقت دوپہر بعد پانی پلانے کے دہی جگہ دو سیر مہیلہ مین شامل کرکے ہر روز کھلاوین اور اگر شیر مادہ گاؤ یا گاؤمیش ہو بہتر ہے - دیگر - مرچ سیاہ کوٹ کر مکھن مین ملا کر علی الصباح کھلائین - اکیسوین فصل جو گوشیہ دیدہ کی ترکیب مین - ترکیب جو گوشیہ کی یہ ہے کہ گھوڑے کو زمین پر لٹا کر خوب مضبوط باندھین اور دو چھری آگ مین سُرخ کرکے جسقدر منظور ہو کان چاک کرین سرد چھری سے نہ چاک کرین اس لیئے کہ سرد چھری سے خون بہت نکلے گا اور گرم چھری سے یک قطرہ خون بھی نہ نکلے گا - ترکیب کوبہ کرنے کی اول گھوڑے کو زمین پر لٹا کر محکم باندھین اور گرم چھری سے دونون کانون کو برابر جسقدر منظور ہو نیچے سے اوپر تک تراشین کان طول اور عرض مین کم ہو جاوین گے کنارہ کان اندر کی جانب کاٹین یعنے گردن کی جانب - ترکیب کان استادہ کرنے کی - کان کی جڑ سے سر کے بال تک تین یا چار اونگل چمڑا کاٹ کر دونون کنارہ چمڑہ ونکے ملا کر ٹانکے لگا اور مرہم لگا کر کان استادہ کرکے پٹی مضبوط باندھین بعد صحت کان مثل پیکان کے ہو جاوین گے - ترکیب ناخونہ کاٹنے کی - گوشت گوشہ چشم کا نصف آنکھ تک بڑھ جاتا ہے اوسی کو ناخونہ کہتے ہین ایک بڑی سوئی مین تاگہ مضبوط ڈالکر اور ناخونہ مین سی کر کھینچے جب ناخونہ سب باہر نکل آوے تیز چاقو سے کل ناخونہ کاٹ لین اور ہلدی پیسکر آنکھ مین بھر دین ہر روز دو تین مرتبہ ہلدی پیسکر بھر دیا کرین - ترکیب آنکھ سے موتیا نکالنے کی - پہلے گھوڑے کو زمین پر لٹا کر مضبوط باندھین اور بقدر درازی گندم کے نشتر سوائے پتلی کے سیاہی پر نشتر لگا دین ہمرہ پانی کے کرم نکل جاوے گا اور ہلدی خشک پیسکر آنکھ مین ڈالیو اگر آنکھ مین پھلی پڑ جاوے ادویہ سابق استعمال کرین - بائیسوین فصل مختلف مرضون کے علاج مین - علاج بٹی - فقط دھونی اور مالش

کا استعمال کرین - اول شہ رگ سے دو سیر خون لین بعدازان نمک سیاہ چھ تولہ پیسکر روغن بادہ گاؤ نصف چھٹانک مین حل کرکے تمام بدن پر مالش کرین اور اگر مناسب نہو فصد نہ لین - اول کمل وغیرہ گھوڑے پر ڈالکر بیر کی لکڑی جلادین اور آدھ سیر اجوائن ڈالکر کل جسم پر دھونی دین اور کٹکی یک ماشہ - بندال یک ماشہ - مرچ سیاہ یک چھٹانک باہم کوٹ کر کھلادین اور آب و دانہ نہ دین دوسرے روز گرم پانی پلادین اور بعد صحت دانہ کھلادین - **علاج حکہ** - اول خون لیوین بعدازان آنبہ ہلدی یک ماشہ - لودھ پٹھانی یک ماشہ - میدہ لکڑی - میتھی - سمندر سوکھ ایلوہ - مساوی الوزن - باریک پیسکر پانی مین پکا کے ضماد کرین اور سینک کر برگ نیم برگ بکائن بھرتہ کرکے برگ ڈھاک رکھکر حکہ پر باندھین اور مصالحہ مذکور کھلاوین - **دیگر** - ریوند چینی - لوتہ سجی سیاہ تج قلمی - لودھ پٹھانی - ایلوہ کمنگری - میدہ لکڑی - آنبہ ہلدی - ہر یک دو دو تولہ باریک پیسکر بقدر ضرورت پانی یا شراب مین پکاکر ضماد کرین اور سینک کر برگ ڈھاک اور بھرتہ مذکور باندھین **دیگر** - سونٹھ یک چھٹانک - گیرو دو تولہ - گل ملتانی آدھ پاؤ - کالی زیری یک چھٹانک مرچ سیاہ یک تولہ - مکوے خشک یک چھٹانک - صندل سرخ تین تولہ - رسوت تین تولہ - میدہ لکڑی دو تولہ - باریک پیسکر بقدر ضرورت پانی مین پکاکر ضماد کرین اور سینک کے برگ ڈھاک باندھین - **نسخہ شبکوری** - موصلی سفید - سرکہ تیز مین پیسکر آنکھ مین مثل سرمہ کے لگادین - **دیگر** - گل کسونجی آدھ پاؤ - پانی مین پیسکر کھلاوین - **دیگر** - شیرہ برگ کسونجی ہر روز آنکھ مین لگاوین - **دیگر** - پھٹکری یک چھٹانک - جگر گوسفند آدھ سیر باہم پیسکر تین روز کھلاوین - **دیگر** - لہسن مقشر - مرچ سیاہ تین عدد باریک پیس کر پانی مین حل کرکے اونگلی سے آنکھ مین لگاوین - **دیگر** - نوسادر - لوتہ سجی - مرچ سیاہ - پیپل - لہسن - ہر یک یک ماشہ - باریک پیسکر بقدر ضرورت حقہ کی کیٹ مین ملکر آنکھ مین ملادین - **نسخہ بدناھم** - پوست ہڑ کلان آدھ پاؤ - پوست بہیڑہ یکپاؤ - آملہ خشک یکپاؤ - زنگی ہڑ یکپاؤ - مرچ سیاہ آدھ پاؤ - زرچوب یکپاؤ - سرپھوکہ یک پاؤ -

چرائتہ آدھ پاؤ۔ شاہترہ یک پاؤ۔ برگ خرفہ یک پاؤ۔ تخم نیم آدھ پاؤ۔ منڈی یک پاؤ۔ تخم بکائن ایک پاؤ۔ مکوے خشک آدھ پاؤ۔ ملیٹھی آدھ پاؤ۔ سونف آدھ پاؤ۔ شہد خالص آدھ پاؤ۔ بالائی یک سیر۔ باہم باریک کوٹکر آدھ پاؤ صبح آدھ پاؤ شام ہرروز کھلا دین۔ **دیگر**۔ بھلانوہ آدھ سیر۔ مال کنگنی یک پاؤ۔ مرچ سرخ یکپاؤ۔ لہسن آدھ سیر۔ کنجد سیاہ آدھ سیر۔ برگ مدار یکپاؤ۔ باریک کوٹ کر اکیس گولی بنادین یک گولی صبح یک شام کھلا دین۔ **نسخہ بواسیر خونی وبادی**۔ برگ سنبھالو یک چھٹانک۔ ایلوہ نصف چھٹانک گوگل دو تولہ عرق پیاز مین حل کرکے ہرروز دو تین مرتبہ مقعد پر لگادین اور پوست ہڑ کلان یک چھٹانک۔ پوست بہیڑہ یک چھٹانک۔ آملہ خشک یک چھٹانک۔ منقے نصف چھٹانک۔ مغز تخم نیم آدھ پاؤ۔ تخم بکائن آدھ پاؤ۔ زنگی ہڑ آدھ پاؤ۔ شکر سفید یک پاؤ۔ باریک کوٹکر دونون وقت یک چھٹانک کھلادین۔ **دیگر**۔ برگ نیم۔ برگ بکائن۔ ایلوہ زنگی ہڑ۔ کوٹ کر علی الصباح ہرروز کھلادین۔ **نسخہ کانچ**۔ اگر کانچ باہر نکل آوے اور اندر نجاوے پہلے شراب سے دھوئین اور جوتہ کی تلی سے بزور اندر کردین ہر مرتبہ اسی طرح کرین اور سونٹھ۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ کٹکی۔ اجوائن۔ سونف۔ کچری۔ پودینہ خشک۔ نمک سیاہ زیرہ سفید۔ ہریک آدھ پاؤ۔ عاقرقرحا یک چھٹانک۔ ہینگ نصف چھٹانک۔ باہم باریک پیس کر یک چھٹانک صبح اور یک چھٹانک شام کھلادین اور پانی کم پلادین **گھوڑے کے سفید کرنے کی ترکیب**۔ مونج کی رسی سے گھوڑے کو رگڑین کہ بال گرجاوین جب بال نکلین پھر اسی طرح رگڑین تیسری مرتبہ سفید بال نکلین گے۔ **دیگر**۔ بیربہوٹی پانچ ماشہ۔ ہرتال طبقی یک ماشہ۔ نوسادر پانچ ماشہ۔ باریک پیسکر جو مقام سفید کرنا ہو چھیل کر ضماد کرین۔ اگر بندش ہو سکے پٹی باندھین بال گرجاوین گے۔ بعد دس یا پندرہ روز کے اگر سفید بال نکلین بہتر ورنہ پھر اوسی طرح عمل کرین۔ **دیگر**۔ اگر گھوڑے کو ستارہ پیشانی کرنا منظور ہو پیشانی کے بال موچینہ سے اوکھاڑ کرکے بھلانوہ کلاں دور کردہ

گرم کرکے ملین تین چار روز ملنے سے داغ ہوکر زخم پڑجاویگا - جب زخم پڑجاوے روغن کنجد
ملین جب زخم اچھا ہوجاوے گا دوسویہ بال نکلین گے پھر بدستور عمل کرین سفید بال نکلین گے
**ترکیب عقربی دور کرنے کی** - جس گھوڑے کے قشقہ کے اندر سیاہ یا سرخ بال ہو
اوسکو عقرب کہتے ہین - لوہے گرم سے بال معہ جلد چھیل کر چونہ روغن سیاہ مین حل کرکے ضماد
کرین چند روز مین سفید بال نکلین گے - **نسخہ سفید داغ** - بھلانوہ آدھ سیر - کجلہ بریان ہموزن
باریک کوٹکر علی الصباح یکتولہ - کھلاوین اور شام کو بھی ایک تولہ کھلاوین اور ہر روز تین ماشہ
زیادہ کرتے جاوین پانچ تولہ تک بعدازان پانچ تولہ علی الصباح دو تین مہینہ تک کھلاوین -
**دیگر** - اگر یکایک سفید داغ ہوجاوین اور گھوڑا راتب خوار ہو راتب موقوف کرکے ارداوہ کھلاوین
اور تخم کسم یک سیر کوٹ کر علی الصباح ہر روز کھلاوین اور دانہ دوپہر یا شام کو دین - **دیگر** -
بچھو سیاہ چند عدد مار کر سایہ مین خشک کرکے تیز سرکہ مین خمیر کرکے بال سفید داغ کے موچنہ سے
اوکھاڑ کر ہر روز لیپ کرین آٹھ روز مین صحت ہوجاویگی - **دیگر** - بال موچنہ سے اوکھاڑکر لہسن
مقشر پیسکر ہر روز پانچ چھ مرتبہ لیپ کرین - **دیگر** - برگ شاہترہ آدھ پاؤ - برگ نیم آدھ پاؤ -
چرائتہ دو تولہ - باریک کوٹکر قبل پانی کے کھلاوین - **دیگر** - اگر حال مین سفید داغ پڑگئے ہون
بال سفید داغ سے اوکھاڑ کر ادویہ مذکور ضماد کرین صحت ہوجاوے گی - **علاج مرگی** -
نک چھکنی یک بیضۂ مرغ مین مخلوط کرکے بوقت شام ہر روز کھلاوین - **علاج بیضہ**
اگر مواد ہو نشتر دیکر بالو قند سیاہ باہم ملاکر زردی بیضۂ مرغ مین پکاکر ضماد کرین اور اگر مواد نہ ہو
بدون نشتر کے ضماد کرین - **دیگر** - موم کی ٹکیہ بناکر رومی مصطگی باریک چھڑک کر گرم کرکے بیضۂ
اسپ پر باندھین اور اگر مواد ہو نشتر دے کر استعمال کرین - **دیگر** - آنبہ ہلدی میدہ لکڑی
ایلوہ کمنگری - مغز ارنڈ - کھوپرہ کہنہ - موم ہر یک دو دو تولہ - باریک کوٹکر چند ٹکیہ بناکر ایک ٹکیہ
گرم کرکے پٹی سے باندھین مگر پہلے نشتر دین - **دیگر** - کنجد سیاہ - مغز ارنڈ کوٹ کر دو ٹکیہ
بناکر ہینگ باریک اوسپر چھڑک کر گرم کرکے بیضہ اسپ پر پٹی سے باندھین پانچ روز ایک ٹکیہ

گرم کرکے استعمال کرین اگر ٹکیہ سخت ہو جاوے پانی سے ملایم کرلین بعد چار روز کے دوسری ٹکیہ مستعمل کرین - **علاج کمری** - عرق برگ سنبھالو یک سیر - عرق دھتورہ یک سیر - عرق مدار یکسیر عرق بھٹکٹیا یک سیر - عرق سہجن یک سیر - عرق ہلہل یک سیر - عرق عنبر بیل یک سیر - عرق گھیکوار یک سیر - کائفل یک چھٹانک - لہسن آدھ پاؤ - روغن تلخ یک سیر - روغن کنجد یک سیر - جملہ عرق و روغن ملاکر جلادین اور دیگر اجزا کو پیکر ملاوین بقدر ضرورت ہر روز کمر پر مالش دونون وقت کرین اور پاجک سے دو گھڑی سینکین - **دیگر** - کنجد سیاہ - مال کنگنی - کھوپرہ کہنہ - موم سفید - بھلانوہ - آنبہ ہلدی - اجوائن خراسانی - نیلہ تھوتھہ - قند سیاہ - برادۂ دندان فیل - السی - افیون مغز پنبہ دانہ - مغز ارنڈ - جملہ مساوی الوزن - باریک پیسکر چار پوٹلی بناوین دو پوٹلی روغن کنجد مین گرم کرکے دو تین گھڑی سینکین - **دیگر** - سویہ اسگند ناگوری - بابرنگ - مال کنگنی - مائین کہنہ - اجوائن - اسپند - رسوت - فلفل دراز - اجمود - ہینگ - گرج - کٹکی - مرچ سیاہ - گوگل - ہلدی - پیسکر آدھ پاؤ ہر روز یک پاؤ قند سیاہ ملاکر قبل پانی کے کھلا دین - **دیگر** - سونٹھ یک سیر - ہلدی - ہالون - میتھی - رائی - باریک پیسکر آدھ سیر روز ایک سیر شربت قند سیاہ مین ترکر کے علی الصباح کھلاوین اور اگر گھوڑا خورندہ ہو یک سیر مصالحہ ڈیڑھ سیر شربت مین ہر روز کھلاوین - **دیگر** - بیل - زنگی ہڑ - مرچ سیاہ - نرکچور - سربھوکہ - چرائتہ - شاہترہ - برگ خرفہ - تخم نیم - ہریک یک پاؤ - منڈی - ملیٹھی - سونف - مساوی الوزن - مکوے خشک آدھ پاؤ - تخم بکائن آدھ سیر - شہد خالص ڈیڑھ سیر - باریک پیسکر چوبیس گولی بناکر ایک گولی ہر روز بوقت شب کھلاوین اور دو تین گھڑی قائضہ کرین - **دیگر** - برگ نیم تین چھٹانک گلو گرچ آدھ پاؤ - برگ بانس تین چھٹانک - برگ روسہ تین چھٹانک - لودھ پٹھانی چھ تولہ - بابرنگ چھ تولہ - چرائتہ چھ تولہ - برگ تنبول ساٹھ عدد - شاہترہ آدھ پاؤ - کٹکی یک چھٹانک باریک پیس کر تین حصہ کرکے یک حصہ ہر روز پانی مین جوش دیکر قبل پانی کے پلاوین بعد تین روز کے پھر بدستور تیار کرکے استعمال کرین - **علاج لنگ و**

سینہ بند وغیرہ - آنبہ ہلدی آدھ پاؤ - ہالون آدھ پاؤ - میتھی - رائی - سجی گلابی - پھٹکری - زہر شیرین - گیرو - میدہ لکڑی - سج - ریوندچینی - ہریک ایک چھٹانک - باریک پیسکر بقدر ضرورت صابون مین حل کرکے نیمگرم ضماد کرین اور دربی کو بھی مفید ہے - مگر پی مین لیپ کرکے سینکین اور بھرتہ برگ نیم پٹی سے باندھین - علاج مونجہ وضرب وغیرہ - تخم ارنڈ یک پاؤ افیون یک تولہ - صابون نصف چھٹانک - تخم دھتورہ نصف چھٹانک - شنگرف چھ ماشہ - گیرو نصف چھٹانک - روغن کنجد یک چھٹانک باریک پیسکر روغن مذکور مین حل کرکے نیمگرم چوٹ پر مالش کرین اور پاچک سے سینکین - نسخہ خون گرنے کا - اگر خون نہ بند ہوتا ہو سنبل باریک پیسکر جس رگ سے خون جاری ہو باندھین - دیگر لید اسپ زخم پر باندھین دیگر - لوہا سرخ کرکے زخم کو داغ دین - اختہ کرنے کی ترکیب - گھوڑے کو زمین پر لٹاکر پانچ چار آدمی رگ فوطہ کی چار گھڑی تک ملین - جب رگ ملائم ہو جاوے چھوڑدین فوطہ بھی باقی رہینگی اور شہوت بھی کم ہو جاوے گی اور اگر گھوڑا زیادہ شریر ہو لنگوٹ گزی کا بعد مالش کے مثل قینچی کے خوب کس کر باندھین بعد یک پہر کے کھولدین - دیگر - گھوڑے کو زمین پر لٹاکر دو تین گھڑی رگ فوطہ کی ملین بعدازان جب رگ ملائم ہو جاوے بقدر کہ نیچے سے فوطہ تک لوہا گرم کرکے رگ کو داغدین تاکہ رگ شہوت مرجاوے - دیگر - بدستور رگ فوطہ کی ملین بعدازان قینچی پنبہ مین رکھکر محکم باندھین بعد یک پہر کے کھولدین - دیگر - گھوڑے کو زمین پر لٹاکر چار گھڑی رگون کو ملین بعدازان قینچی پنبہ مین رکھکر مضبوط باندھین اور بعد چار پہر کے کھولدین موسم سرما مین قدرے زخم ہوکر اچھا ہو جائے گا اور دیگر موسم مین دونون بیضہ نکل جاوینگے کوئی مرہم سابق الذکر استعمال کرین - دیگر - گھوڑے کو زمین پر لٹاکر رگون کو ریشم سے باندھکر دونون بیضہ چاک کرکے نکالین اور ہلدی باریک پیس کر بھردین دس پندرہ روز مین صحت ہو جاوے گی - ترکیب گھوڑون کے رنگنے کی - اگر گھوڑے ارجلی یا ستارہ کو رنگ کرنا منظور ہو مازو یک چھٹانک روغن تلخ مین بریان کرکے

پانی مین دھوکر سنگ زرنیخ کڑاہی آہنی مین دستہ سے کھرل کرین بعد ازان مازو مذکور اوس مین
ملاکر کھرل کرین بعد ازان نوسادر ڈال کر کھرل کرین جب خوب کھرل ہو جاوے گھوڑے کو
رنگ دین اگر ایک مرتبہ مین رنگ نہو دو تین مرتبہ رنگ کرین یہ رنگ دو تین مہینہ رہے گا فروخت
کے واسطے خوب ہے - **دیگر** - ہلیلہ سیاہ - برادہ مس - مازو آملہ خشک - ہر یک
یک یک تولہ - سنگ زرنیخ تین ماشہ - نوسادر ریختہ چھ رتی - اول مازو کو روغن تلخ مین بریان
کرین کہ نہ خام رہے اور نہ جل جاوے اور برادہ مس چند بار پانی مین صاف کر کے باریک
پیسکر پارچہ بیز کرین اور آملہ رات کو پانی مین تر کر کے صبح ملکر پارچہ بیز کرین اور دیگر اجزا جدا جدا
باریک پیسکر بقدر ضرورت باہم ملاکر کڑاہی مین آب آملہ تھوڑا تھوڑا ڈال کر دو پہر کھرل کر کے
رنگ کرین اور باقی گولیان بنا رکھین عند الضرورت آب آملہ مین حل کر کے رنگ دین -
اور یہ نسخہ خضاب کو بھی بکار آمد ہے داڑھی مین لگا کر برگ بیدانجیر باندھین بعد یک پہر کے
پانی سے دھو ڈالین بال سیاہ ہو جاوین گے - **متفرق نسخہ جات** - **نسخہ مدر بول** -
اگر پیشاب گھوڑے کا بند ہو زبان کے نیچے کی رگ سے خون لین فوراً پیشاب کرے گا -
**دیگر** - قدرے لہسن اور میل پیسکر بتی مین مخلوط کر کے نائزہ مین روان کرین درد موقوف
ہو جائے گا اور پیشاب کریگا - **نسخہ مرگی اسپ** - دندان آہو باریک پیسکر آنکھ مین
لگاوین اور چرم آہو مثل تعویذ کے بنا کر گلے مین باندھین اور سیاہ دانہ یک چھٹانک - برگ سنبھالو
آدھ پاؤ - میل یک چھٹانک - بول نسان آدھ پاؤ - روغن بیدانجیر یک پاؤ - باریک پیسکر باہم
ملاکر تین حصہ کر کے ایک حصہ روز کھلاوین - **دیگر** - پھٹکری بریان چھ ماشہ - کباب چینی چار ماشہ
نمک لاہوری چھ ماشہ - نمک سانبھر چھ ماشہ - نوسادر چار ماشہ - عرق ادرک دو تولہ - ادویہ
کو باریک پیسکر عرق ادرک مین خوب کر کے گولی بناوین بقدر ضرورت یک گولی پیس کر
آنکھ مین چند روز لگاوین - **نسخہ کنار** - فلفل گرد - آدمی یا بکری کے پیشاب مین پیس
حل کر کے نئے مین ڈالکر دونون ناک کے سوراخ مین پھونکین دو مرتبہ صبح اور دو مرتبہ شام

دیگر - مرچ سیاہ تین ماشہ - نمک لاہوری تین ماشہ - عرق برگ سہجنہ مین پیسکر بدستور ناس دین
اور مہیلہ موٹھ یا مونگ کھلاوین - **نسخہ بردال** - سرمہ کافور - ہلدی - ہر یک پانچ ماشہ جدا جدا
باریک پیسکر عرق لیمون مین حل کرکے سات روز آنکھ مین لگاوین - **نسخہ شبکوری** -
ہلیلہ - پیپلامول - مرچ سیاہ - ہر یک ایک تولہ باریک پیسکر شہد مین مخلوط کرکے گولی بناوین
بوقت ضرورت یک گولی پیسکر آنکھ مین ہر روز چند بار لگاوین - **نسخہ پیشانی یا پاؤن سفید
کرنے کا** - بیربہوٹی دو تولہ - ہرتال طبقی تین تولہ - نوسادر دو تولہ - باریک پیسکر بڑے مینڈک
کے سینہ مین رکھکر سینہ کو سی دین بعد چند روز کے نکال کرکے حل کرکے پیشانی یا پاؤن کے
بال تراش کر ضماد کرکے پٹی نیگرم مضبوط باندھین - تیسرے روز پٹی کھولکر پھر بدستور استعمال
کرین - تیسرے مرتبہ چرم اور بال سفید ہوجاوین گے - **ترکیب خوف دور
کرنے کی** - ہر روز چند بار تازی لید توبرہ مین رکھ کر منھ پر چڑھاوین تاکہ بو اوس کی دماغ
مین پہونچے اور اوسی توبرہ مین دانہ کھلاوین اور ہر روز دلاسا دیکر قریب کرتے رہین
تاکہ خوف جاتا رہے - **دیگر** - جو گھوڑا زیادہ شوخی کرتا ہو وقت سواری کے لایخاف
درکا و لا یخشے - سات بار پڑھکر کان مین پھونکین - **دیگر** - دندان آہو گلے مین باندھین
**نسخہ بال خورہ** - پوست ہڑ کلان یک چھٹانک - ہلدی یک چھٹانک - جلاکر ہموزن دونون
کے نمک سیاہ - سجی - ملاکر عرق لیمون مین حل کرکے ہر روز دو تین مرتبہ بال خورہ پر ضماد کرین -
**دیگر** - گرگٹ کشتہ آدمی کے پیشاب مین اکیس روز دفن کر بعد ازان روغن تلخ مین حل کرکے
ہر روز ضماد کرین اور پانی سے دھوڈالین - **دیگر** - اگر دُم کے بال گر گئے ہون گوشت گاؤ
بے استخوان ڈھائی سیر پارچہ کرکے آدھ سیر نمک سانبھر ڈالکر پکاوین اور یک روز درمیان دیکر
دُم مین باندھین سات بار باندھنے سے بال نکل آوینگے - **نسخہ درد شکم** - جمال گوٹہ چار عدد
پیسکر دہی مین ملاکر ہر روز دو مرتبہ کھلاوین - **نسخہ زہر باد** - مرچ سیاہ یکپاؤ - کالی زیری آدھ پاؤ
کلکی آدھ پاؤ - بابرنگ آدھ پاؤ - ہینگ یک چھٹانک - افیون یک ماشہ - نیل آدھ پاؤ - اجوائن خراسانی

آدھہ پاؤ۔ اجوائن دیسی یک پاؤ۔ بیج بھنگٹیا آدھہ پاؤ۔ پیپلا مول یک چھٹانک۔ گرج یک چھٹانک
ادرک آدھہ سیر۔ برگ تنبول یک سو ایک۔ جملہ ادویہ باریک پیسکر آدھہ پاؤ ہر روز ہمراہ آرد جو کے
قبل پانی کے کھلادین۔ دیگر۔ زہر شیرین۔ سنبل کھار۔ پھٹکی سفید۔ سہاگہ بریان۔ مرچ سیاہ
شنگرف۔ عاقرقرحا۔ ہریک دو دو تولہ۔ کتھ پڑیا آٹھ تولہ۔ جملہ باریک پیسکر عرق ادرک مین نخود کے
برابر گولی بناکر یک صبح اور یک شام ہر روز کھلادین۔ **نسخہ بیل**۔ بارچہ حیض عورت ہمراہ
شیر مادہ گاؤ کے اکیس روز کھلاوین اور تاریک مکان مین رکھین اور گرم پانی پلادین اور اگر
بادقیصر زیادہ ہو دونون کانون مین خوب پنبہ بھردین کہ ہوا اندر کان کے نہ جاسکے بعد ازان
سر پر درمیان دونون کان کے مثل گل کے داغ دین اور موصلہ دم مین بالون کو آگ
کرکے داغ دین اور تاریک مکان مین رکھین اور گرم پانی پلادین اور مصالحہ سابق الذکر کھلادین
**نسخہ زخم برساتی**۔ چونہ صدف آب نارسیدہ جلاکر مسکہ گاؤ مین مخلوط کرکے ضماد کرین۔
**نسخہ سلسل البول**۔ موصلی سیاہ۔ گوکھرو۔ ہموزن باریک پیسکر یک پاؤ قند سیاہ اور آدھہ پاؤ
کنجد سیاہ مخلوط کرکے بوقت شب کھلادین سات روز اسیطرح استعمال کرین۔ دیگر۔ گوند ببول
زرد سنکھیا۔ دونون کو کوٹکر بوزن تین چھٹانک۔ ہموزن شکر خام ملاکر ہر روز قبل پانی کے کھلادین
آٹھ سات روز اسی طرح استعمال کرین۔ دیگر۔ جو دو سیر پیشاب مین چار پہر ترکرکے خشک کرین
اور دو سیر کنجد سیاہ باہم کوٹ کر یکپاؤ ہر روز قبل پانی کے کھلادین۔ دیگر۔ جس
گھوڑے کا دوڑانے سے قلب بیقرار ہو اور کسی طرح سکون نہوتا ہو اور اعضا سست
ہوجاوین اور تنفس کرے خوف ہلاکت کا ہے۔ بکری ذبح کرکے ڈیڑھ سیر خون شہرگ
سے لیکر تین تولہ مرچ سیاہ پیسکر ملادین اور بانس کے نل مین بھرکے گرم گرم پلادین اور تاریک
مکان مین رکھین صحت ہوجاویگی۔ **نسخہ بادقیصر**۔ نمک لاہوری یا شاہترہ باریک پیسکر
دونون آنکھ مین بھرکر پٹی باندھین۔ دیگر۔ سمندر سوکھ باریک پیسکر دو تین مرتبہ ہر روز آنکھ مین
ڈالین۔ دیگر۔ جو گھوڑا گوزہت کرے روغن مادہ گاؤ یکپاؤ دو تولہ مرچ سیاہ ملاکر ہر روز کھلاوین

**نسخہ موترہ** - بال موترہ کے استرہ سے صاف کرکے مغز تخم جمالگوٹہ عرق لیمون کاغذی مین
حل کرکے ضماد کرین اور تیسرے روز کھولین آماس ہوجاویگا گل زرد پانی مین حل کرکے ورم پر
ضماد کرین - **نسخہ اچور رنگ** - لوہا گرم کرکے دونون ہاتھ مین گل دین اور مصالحہ مناسب کھلادین -
**نسخہ گولی شنگرف** - یہ گولی جملہ امراض کو مفید ہے اور بھوک لاتی ہے شنگرف - سونٹھ
سہاگہ بریان - بابرنگ - اجوائن خراسانی - مرچ سیاہ - مغز تخم کرنجوہ - تخم سویہ - ہلدی -
مال کنگنی - لوتہ سجی - کائفل - کالی زیری - بیخ اندرائن - سنکھیا - سنبل کھار - کتھ سفید - تخم بہل
پھٹکری - ہریک دو تولہ - بیر بہوٹی چھ ماشہ - جملہ باریک کھرل کرکے عرق ادرک مین بیر کے برابر
گولیان بنادین بوقت ضرورت یک گولی قبل دانہ کے بوقت شام ہر روز کھلا اور رقالیہ کرین
بعد دو تین گھڑی کے دانہ کھلادین - اگر احتیاج ہو دونون وقت گولی کھلادین -
**نسخہ سینہ بند** - ہلدی - گوگل - لوتہ سجی - صابون - افیون - جملہ باریک کوٹ کر آدھ پاؤ
قند سیاہ کہنہ مین مخلوط کرکے یک پہر دانہ کے قبل کھلادین اور قائفہ کرین اور قائفہ کشیدہ
پانی گرم یک پاؤ پلادین اور دانہ دین جبتک مناسب جانین اسی طرح استعمال کرین -
**نسخہ آنت آنے کا خصیہ مین** - اول گھوڑے کو لٹا کر آنتون کو ہاتھ سے آہستہ ملکر
شکم مین کردین اور دونون خصیون کو مثل اختہ کرنے کے رومال سے باندھین اور بعد چار پہر کے
کھولین بعدہ مرچ سیاہ یکپاؤ - شنگرف دو تولہ - سنبل کھار - کنگی - کتھ بیڑ یا - پھل اندرائن
بسکھپرہ - گھنگچی سفید - ہریک دو دو تولہ - باریک پیسکر عرق ادرک مین برابر کنار دشتی کے گولیان
بناکر سایہ مین خشک کرین ہر روز یک گولی صبح اور یک شام کھلاوین اور قالیہ کرین
**نسخہ زہرباد و درد شکم وغیرہ** - گل دھاوہ - بیج بند - گرج - کنگی - بیخ اندرائن
نمک لاہوری - ہڑ زنگی - لوتہ سجی - ہینگ - پوست ہڑ کلان - کالیسر - بندال - ہریک یک
یک چھٹانک - اسگند ناگوری - پوست بہیڑہ - بابڑنگ - کائفل - گوگل - موصلی سیاہ
مرچ سیاہ - کالی زیری - ہریک آدھ پاؤ - مغز املتاس آدھ سیر - سنا مکی آدھ پاؤ - جملہ ادویہ

باریک پیسکر آدھ پاؤ ہمراہ آرد نخود بریان بوقت سہ پہر کھلاوین اور قالقصہ کرین۔ نسخۂ آب منی
کیترا۔ تخم مولی۔ نیل بری۔ گوند ببول۔ باریک پیسکر ہمراہ نشاستہ کے قبل پانی کھلاوین سات
روز اسی طرح استعمال کرین اور دودھی آرد خمیر کردہ کے بوقت پانی کے پانی ملاکر پلاوین۔ دیگر۔
تخم سنئی حسب مزاج اسپ اور تر ہندی ہموزن پانی مین ترکر کے چھان لین اور تخم سنئی
اوسمین خمیر کر کے علی الصباح کھلاوین۔ دیگر۔ اگر گھوڑا گھاس ودانہ نہ کھاوے اور منھ سے
کف لاوے اور روز بروز لاغر ہو مرچ سیاہ آدھ پاؤ۔ کنگنی آدھ پاؤ۔ بیضۂ مرغ نو عدد۔ ادویہ
کوٹ چھان کر بیضون مین مخلوط کر کے چار مرتبہ ہر روز کھلاوین اور تھوڑا تھوڑا پانی پلاوین اور
اگر مناسب ہو فاقہ دین۔ نسخہ زخم صاف کرنے کا۔ زیرہ خراسانی۔ لوتہ سجی۔ نمک سیاہ
یک یک چھٹانک۔ توتیا دو تولہ۔ باریک پیسکر بقدر ضرورت ہمراہ نشاستہ کے پانی مین
حل کر کے مثل فالودہ زخم پر چند مرتبہ باندھین مردار گوشت دور ہو جاوے گا۔ نسخہ
اندمال زخم کا۔ پوست سنبھالو۔ پیسکر زخم مین بھرین۔ نسخہ زخم ناسور۔
سنکھیا یک تولہ۔ توتیا سبز یک تولہ۔ رتج دو تولہ بھلانوہ سربریدہ تین تولہ۔ نیسر دو تولہ۔ کٹ
دو تولہ۔ زنگار دو تولہ۔ زیرہ خراسانی دو تولہ۔ ہلدی دو تولہ۔ پیپل دو تولہ۔ روغن کنجد آدھ سیر
جملہ ادویہ باریک پیسکر روغن مذکور مین جوش دین جب خوب پک جاوے کسی بڑے
ظرف مین پانی بھر کے اوسی پانی مین ڈالدین مگر وقت ڈالنے کے اپنے کو محفوظ رکھین
اس لیے کہ پانی سے ایک شعلہ نکلے گا۔ ایسا نہو کہ غفلت مین جل جاوین بعد ازان روغن پانی
سے کسی چینی کے ظرف مین نکال لین اور زخم کو کپڑے سے صاف کر کے ہر روز لگایا
کرین کرم بھی زخم مین نہ پڑینگے یہ مرہم ناسور اور زخم انسان کو بھی مفید ہے۔ نسخہ زخم
صاف کرنے کا۔ تمر ہندی پیسکر چند روز زخم پر باندھین گوشت مردار نکل جاویگا۔
بعدہٗ ہلدی۔ رتج۔ اسپند۔ یک یک چھٹانک۔ باریک پیسکر زخم پر لگا دین۔ نسخہ اسپ
شکستہ ولاغر۔ ہلدی۔ لوتہ سجی۔ صابون۔ ہر یک آدھ پاؤ۔ نمک سانبھر آدھ سیر۔

باہم باریک پیسکر پوٹلی بناوین اور دو سیر آرد گندم خمیر کرکے لپیٹ کر آتش پاچک مین دفن کرین بعد یک پہر کے نکال کر یک چھٹانک ہر روز قبل پانی کے کھلایا کرین نسخہ سوختگی اسپ جو سہم گرما و برسات مین - سونٹھ - کاسنی - پوست بہیڑہ - مرچ سیاہ - ہلدی - پودینہ خشک مساوی الوزن باریک پیسکر شہد خالص مین مخلوط کرکے گیارہ گولی بناوین یک گولی روز قبل یک گھڑی پانی سے کھلاوین نسخہ زہر باد - زہر ہلد یا چھناک سنبل کھانہ گھنگچی سفید - سہاگہ بریان - مرچ سیاہ - شنگرف - عاقرقرحا ایک تولہ - کتھہ بڑ یا چار تولہ - باریک پیسکر عرق ادرک مین چنے کے برابر گولیان بناوین ایک گولی صبح اور ایک شام یک چھٹانک ادرک کے ہمراہ کھلاوین اور اگر مرض شدید ہو یک پتہ گاؤ اور ادرک مذکور اور مرچ سیاہ کو نصف اضافہ کردین اور اگر بہت شدت ہو کٹکی بھی ملادین نسخہ گرسنگی و تشنگی وغیرہ - اسگندھ ناگوری آدھ پاؤ - موصلی سیاہ آدھ پاؤ - سونٹھ بترہ یکپاؤ - بہیں پیپلی مرچ سیاہ یکپاؤ - باہم باریک پیسکر ایک سیر روغن زرد اور شہد ملاکر لو گولی بناوین ایک گولی ہر روز قبل چار گھڑی پانی سے کھلاوین نسخہ خام باد وغیرہ - مرچ سیاہ - سونٹھ - ہلدی - گرچ - بھنگری - کالی زیری - ہالون میتھی - نوتہ بھی - نمک لاہوری - گوگل بیل - سہاگہ بریان - کوٹ - مغز کرنجوہ - پھٹکری بریان - اجمود یک پاؤ - نمک سانبھر - جواکھار - آنبہ ہلدی - ہینگ - بھنگرہ - عاقرقرحا اسگندھ - کلنجن - ہریک آدھ آدھ پاؤ - اجواین آدھ سیر - جملہ ادویہ باریک پیسکر یک چھٹانک ہمراہ آدھ پاؤ قند سیاہ کے بعد پہر رات کے کھلاوین یہ نسخہ جملہ امراض باردہ کو مفید ہے - نسخہ گردنی چور - جو گھوڑا پوشش اپنے منہ سے پھاڑ ڈالے اور کسی طرح اس فعل سے باز نہ آوے گھوڑے کو قابو کرین اور داہنا کان گھوڑے کا پکڑ کر کان مین اُسکے کہین اے گھوڑے تجھے قسم ہے اللہ کی اور تجھے قسم ہے محمد مصطفیٰ صلعم کی اور تجھے قسم ہے علی مرتضیٰ رض کی اور تجھے قسم ہے اصحاب کہف کی اور تجھے قسم ہے براق کی اور تجھے قسم ہے دلدل کی اگر تو اولاد ہے براق اور براق اور دلدل کی تو اسوقت سے گردنی نہ پھاڑیگا اور جو تو اولاد ہے گدھے کی تو گردنی پھاڑیگا - اور قند سیاہ یکتولہ تین گولی بناکر کھلاوین انشاءاللہ پھر ایسا فعل نہ کریگا نسخہ سینہ بند - پوست خشخاش - گوگل - نوتہ بھی - سہاگہ بریان - ہینگ - افیون مساوی الوزن

اول پوست خشخاش پانی مین ترکر کے ملکر صاف کرین اور قند سیاہ کہنہ یک سیر اُسمین حل کر کے جملہ ادویہ
اور آرد نخود آدھ سیر بریان کر کے اُسمین ملاکر گیارہ گولیان بناوین اور ایک گولی ہر روز قبل یک پہر پانی سے
کھلاوین اور دو پہر کو پانی گرم پلاوین اور دانہ نہ دین ۔ **نسخہ کرم شکم و آنتون** ۔ سونٹھ آدھ پاؤ ۔ مرچ سیاہ
آدھ پاؤ ۔ کٹکی یک پاؤ ۔ رائی یکپاؤ ۔ پلاس پاپڑہ یکپاؤ ۔ بابرنگ یکپاؤ ۔ گریچ ۔ لہسن خشک
کالی زیری ۔ نمک سیاہ ۔ ہینگ ۔ مساوی الوزن ۔ باریک پیسکر تین روز تین چھٹانک قند سیاہ
ہموزن ملاکر کھلاوین بعدہ یکپاؤ قند سیاہ ہموزن مخلوط کر کے قبل پانی کے کھلاوین اور اگر
گرمی کرے آدھ پاؤ مصالحہ ہمراہ یکپاؤ قند سیاہ کے کھلاوین ۔ **نسخہ خارش** ۔ برگ تماکو سبز
پیسکر حقہ کے پانی مین حل کر کے گھوڑے کے تمام بدن پر مالش کرین اور شام کو تازہ پانی سے
دھو ڈالین ۔ **دیگر** ۔ اول نمک لاہوری تمام جسم پر ملین اور دھو ڈالین بعدازان صابون
ملین اور دھو ڈالین بعدازان تازہ پانی سے نہلاکر عرق لیمون تمام بدن پر ملین چار پانچ روز اسیطرح
عمل کرین ۔ **دیگر** ۔ ہرتال طبقی نمک سانبھر ۔ ہموزن باریک پیسکر تین پاؤ روغن زرد مین
پکاکر بقدر ضرورت کل بدن پر مل کر آفتاب مین رکھین اور بعد دوپہر کے گل پنڈول مل کر
نہلاوین ۔ **دیگر** ۔ پارہ دو تولہ ۔ گندھک چھ ماشہ ۔ روغن زرد تین پاؤ ۔ پارہ معہ گندھک
پیسکر روغن زرد مین حل کرین اور مقام خارش پا چابک سے خراش کر کے علی الصباح ملین اور
دھوپ مین باندھین اور شام کو گل پنڈول ملکر نہلاوین ۔ **دیگر** ۔ پارہ دو تولہ گندھک آملہ سار
یکسا چھٹانک ۔ توتیا تین تولہ ۔ مردار سنگ تین تولہ ۔ نمک کھاری تین تولہ ۔ سہاگہ چار تولہ ۔ مرچ یک
چھٹانک کتھہ پپڑیا چار تولہ ۔ روغن زرد تین پاؤ ۔ جملہ ادویہ پیسکر روغن مذکور مین خوب حل کر کے
علی الصباح تمام بدن مین ملین اور دھوپ مین رکھین اور شام کو آب تازہ سے نہلاوین فقط

تمت

المنۃ للہ کہ نہایت کوشش اور جانفشانی سے واسطے نفع ناظرین کے مجموعہ فرسنامہ بار دویم ماہ شعبان المعظم
۱۳۰۵ ہجری حسب فرمایش حاجی محمد عبداللہ صاحب تاجر کتب چوک لکھنؤ مجتبائی پریس مین چھپکر تیار ہوا ۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العلمین والصلوۃ والسلام علی اشرف المرسلین وعلی آلہ واصحابہ اجمعین۰

یون تو مختلف امراض کے معالجات کثرت سے اُردو فارسی عربی مین شایع ہوے اور بڑی بڑی جانفشانیان کی گئین۔ مگر حیوانات کے معالجات و اسباب اس کثرت سے نہین شایع ہوے جس سے عوام فائدہ اُٹھا سکین۔ جو کچھ کہ رسالہ شایع ہوے وہ ایسے ہین کہ بعض حیوانات کے بیان کو نہایت بسوطا اور واضح طور سے بیان کیا اور بعض کو ایسا نظرانداز کیا گویا معلوم ہوتا ہے کہ اسکی ضرورت ہی نہین۔ بنابرین مجکو خیال پیدا ہوا کہ ایک رسالہ ایسا لکھا جائے جس مین معالجات فیل ہی ہوُین۔ اگرچہ عدیم الفرصتی اجازت نہین دیتی تھی کہ مین اُسمین کافی توجہ سے کام لون مگر بتوفیق یزدانی اسکو شروع کیا اور سالہا سال کی محنت کو بتائید ربانی اتمام تک پہونچایا۔ اور اس رسالہ کا نام علاج الفیل رکھا اگر کہین کوئی لغزش یا غلطی کوئی صاحب پائین تو انسان ہی کا خیال کر کے معاف فرمائین۔ والحمد للہ رب العالمین۔

ناچیز
(مولانا) حکیم سید بشیر احمد عفا اللہ عنہ
سرای معالیخان لکھنؤ۔

اطلاع یہ رسالہ حسب فرمایش مولوی محمد عبداللہ صاحب تاجر کتب لکھنؤ و مالک مطبع مجتبائی کے بنایا گیا اور حق تالیف مولوی صاحب موصوف کو ہبہ کر دیا گیا بغیر اجازت مولوی صاحب طبع نہ فرمائین۔

## فیل

مصنوعات الٰہیہ مین سے یہ بھی ایک حیوان ہو اگرچہ باربرداری اور ڈیل ڈول کے لحاظ سے سب جانورون سے بڑھا ہوا ہے۔ اسکی سواری بہت کم لوگ پسند کرتے مین خصوصًا اس زمانہ مین جبکہ موٹر فٹن سائیکل کا رواج اسقدر ترقی پاگیا ہے تاہم اپنی ذاتی خصوصیات سے یہ اس قابل نہین ہو کہ لوگ بیکار محض خیال کرکے اسکو ترک کردین اسلاف کے امراء و رؤساء و سلاطین کی سواری مین برابر یہ کام دیتا تھا اور ابتک اُسکی نفیر تھوڑی بہت نظر آتی ہو۔ اس فن کے جاننے والے لوگ کثرت سے پاے جاتے ہین۔ خواجہ محمود قطب شاہ۔ خواجہ شہاب۔ خواجہ رؤف۔ خواجہ یعقوب ایسی باثر ذاتین بھین جنھون نے اس فن کو نہایت تکمیل کے ساتھ پہونچایا۔ اور ہر قسم کے شلًا نشست و برخاست وغیرہ کے اصول مرتب فرماے اور اپنی عزیز زندگی کا یہی فرض منصبی خیال کیا۔ اور اپنے زمانہ مین نہایت عمدہ اور عالی مرتبت تعلیم یافتہ اور سدھاے ہوے جنگلی ہاتھی تیار کیے اگر تھوڑی سی تکلیف برداشت کی جاے تو یہ رموز آپ پر آئینہ کا کام دینگے۔

## ذاتی خصوصیات

راکھ برادہ دندان فیل کی اپنے پاس رکھنے سے درد شکم سے محفوظ رہتا ہو۔ اسکے پتہ کا سُرمہ آنکھ کی کثافت کو دور کرتا ہے۔ خشک خرطوم کا بخور دافع بواسیر ہے اسکی پیشانی کا پسینہ بہت ہی معطر ہوتا ہے اگر اسکے کان کے میل کو کسی کو کھلادین تو ایک ہفتہ تک نیند نہین آتی ہے اور دانت کو جلاکر شہد مین ملاکر چہرہ پر ملنا جھائیون کو دور کرتا ہے اور اسکے دانتونکا برادہ ماءالعسل یا عسل یا نبات سفید کیساتھ چندروز کھانا مقوی حافظہ و دافع درد مفاصل و حابس اسہال و نزف الدم ہو اور طہر کے بعد برادہ دندان فیل ایک درم دو مثقال نبات سفید کے

ساتھ تین چار دن کھانا میں حمل ہی اور اس کا حمول بھی یہی اثر رکھتا ہی - اور رزور برادہ آہن کے ساتھ بواسیر کو کھوتا ہے اور تعلیق مانع ضرر وبا - طاعون - صرع - ام الصبیان ہے - اور اگر درخت مین باندھین ثمر بڑے ہون اور اگر سرگین کو شہد خالص کیساتھ حمول کرین تو عورت حاملہ نہ ہو - اور اگر ہاتھی کی کھال کو اتار کر تپ ولرزہ والے کو بٹھادین تو فوراً دور ہو جاے اور اگر سرگین کو گھر مین جلائین تو مچھر کا نام ونشان تک نہین رہتا ہے -

## اصطلاحات

مخزن فیل - یعنے ہاتھیون کے کھیت جہان کثرت سے پاے جاتے ہین وہ یہ مقامات ہین مورنگ - رنگون سلہٹ - کجلی بن - سیلان - شام - چاٹگام - سراندیپ -

مورنگ - یہان کے ہاتھی سیاہ رنگ اکثر دراز چیتی دار جسم کے ہوتے ہین -

رنگون - یہان کے ہاتھی اونچے چھریرے سیاہ رنگ کے ہوتے ہین -

سلہٹ - رنگ سیاہ قوی الجثہ نہایت مضبوط اور خوشنما ہوتے ہین -

سیلان - بھورا رنگ نہایت مضبوط اور خوبصورت اور تیز قدم سواری کے قابل ہوتے ہین -

شام - سیاہ مائل بہ سفیدی مضبوط طویل العمر ہوتے ہین

چاٹگام - سفید مائل بہ تیرگی چیتی دار ہوتے ہین -

سراندیپ - ہر قسم کے ہاتھی ہوتے ہین

عمرین ہاتھیون کی تین سو سے چار سو برس تک ہوتی ہین اور جس ہاتھی کے دانت دراز اور گداز ہون اسکی بہت بڑی عمر خیال کی جاتی ہے

## اصطلاحات نوعیہ

لکمریہ - اُس ہاتھی کو کہتے ہین جو عظیم الجثہ اور ہاتھ پاؤن کا چھوٹا ہو -

مرکہ - اُس ہاتھی کو کہتے ہین جو بہت بلند ہو اور اسکے دونون دانت بڑے بڑے اور اوپر کی

جانب خمدار ہون -

سولہ نہان - جس ہاتھی کے چارون پاؤنین سولہ ناخون ہون (یہ معیوب ہے)

گشتن تالو - جس ہاتھی کے تالومین سیاہ نقطے بہت ہون (یہ بہتر ہے)

گلاب تالو - جس ہاتھی کے تالو کی رنگت گلاب کی طرح ہو - (یہ بہتر ہے)

شاھم تالو - اِس کو کہتے ہین جس کا کُل تالو سیاہ ہو (یہ بعض کے نزدیک بہتر ہے اور بعض کے نزدیک بدتر ہے)

سیاہ زبان - جس ہاتھی کی زبان بالکل کالی ہو - (یہ معیوب ہے)

جھاڑ دومان - جس کی دُم زمین پر لٹکتی ہوئے (یہ معیوب ہی)

ناگ دمان - جس ہاتھی کی دم مانند سانپ کے پھن کے لہراتی ہو اور دم کی کنگنی گرہ دار ہو - (یہ معیوب ہی)

بڑہ دبان - جس ہاتھی کے دم کی کنگنی پاؤن تک ہو (یہ معیوب ہی)

تھنن - جس ہاتھی کے کان کی جڑمین گائے بکری کے پستان کی طرح لٹکن لٹکتا ہو - (یہ معیوب ہے)

چھتر بھنگ - جس ہاتھی کے سر کے وسط مین گڑھا ہوئے اگر گڑھے کے دونون طرف بلندی برابر ہو تو بہتر ہے (ورنہ معیوب ہے)

اگر نر ہاتھی کے دانت نکلتے ہون تو دتیلا ورنہ کلونک کہتے ہین اور اگر ہتھنی کے دانت نکلے ہون تو دتیلی ورنہ صدل کہتے ہین

اودہ مہرہ - وہ ہاتھی جو سر اُٹھا کر چلتا ہوئے -

## اصطلاحات متعلقہ فیلبانی

مہارت - فیلبان کو کہتے ہین -

گجباک - وہ آلہ جسے فیلبان اپنے ہاتھ مین رکھتے ہین اور ہاتھی کے بے اختیار ہونیکے

وقت اُسکے سر پر مارتے ہین۔ اور اسکو انکس بھی کہتے ہین۔
کلاوہ۔ اُس رسی کو کہتے ہین جو گلے مین ہاتھی کے بطور حلقہ کے ڈالی جاتی ہے اور فیلبان کا بکا کام لیتا ہے
بیڑی۔ وہ زنجیر جو ہاتھی کے اگلے پاؤنمین ڈالدی جاوے۔
کلاوی۔ لکڑی کا حلقہ جس مین رسی لگا کر ہاتھی کے پچھلے پاؤنمین باندھتے ہین۔
عماری۔ ہاتھی کی پیٹھ پر کی چھتر دار تخت کو کہتے ہین۔
ہودج۔ تکیہ دار تخت کو کہتے ہین۔
گدی۔ ہاتھی کے پیٹھ پر باندھنے کے روئی دار کپڑے کو کہتے ہین۔
رسّا۔ اُس موٹی رسی کو کہتے ہین جس سے کہ گدی کسی جاوے۔
جھول وہ لٹکتا ہوا کپڑا جو ہاتھی کی پشت پر ڈالا جاوے۔

## تفصیل عظام (ہڈیان)

مثک۔ سر کو کہتے ہین۔
بھندی۔ نیچے کے ہونٹ کو کہتے ہین۔
بھبوڑ۔ مونھ کو کہتے ہین۔
سونڈہ۔ ہاتھی کی ناک کو کہتے ہین
سوہانی۔ بڑے دانتونکے نکلنے کو کہتے ہین
بمناک۔ پیشانی کو کہتے ہین
جمناک۔ پیٹ اور اسکے اندرونی اشیا کو کہتے ہین۔
کلی۔ اُس پٹھے کو کہتے ہین جو دوسرے پٹھے کے اندر سے نکلکر بڑے دانتونسے مل گئی ہین اور دانت تراشنے کے وقت اگر کلی پھٹ جاتی ہو تو ہاتھی اندھا ہو جاتا ہے اور اگر لٹک آتی ہے تو ہاتھی بدشکل ہو جاتا ہے۔

## اصطلاحات نشست و برخاست

میل - ہاتھی سے اُٹھنے کو کہتے ہین
اگد - ہاتھی سے آگے بڑھنے کو کہتے ہین -
پچی - ہاتھی سے گھوم جانے کو کہتے ہین -
سم بیٹھ - چارون پاؤن سے بیٹھ جانے کو کہتے ہین -
پدبیٹھ - پچھلے دونون پاؤن سے بیٹھ جانے کو کہتے ہین -
بیلہ - ایک پاؤن اُٹھانے کو کہتے ہین -
جھک - آگے کے بدن سے جھک جانے کو کہتے ہین
بھد - سونڈ اُٹھانے کو کہتے ہین -
تن - پاؤن پھیلانے کو کہتے ہین -
لکھ - کسی چیز کے پکڑنے کو کہتے ہین -
چھٹ - چھوڑ دینے کو کسی چیز کے کہتے ہین -
اڈی - دونون پاؤن سے کود جانے کو کہتے ہین -

## اصطلاحات امراض

کنس - ناخنہ کو کہتے ہین -
تالو پھاڑ - تالو کے زخم کو کہتے ہین -
گدچام - پیٹھ کے زخم کو کہتے ہین -
آگ لگن - بدن کے پھوڑے کو کہتے ہین -
پھٹ مکر - سردی سے جکڑنے کو کہتے ہین -
گچ چام - پوستین کے سخت ہو جانے کو کہتے ہین -
پھاگو چال - پیٹ کے بگڑنے کو کہتے ہین
ڈوکی - تے کرانے کو کہتے ہین -

گھن رس - پیر کے زخم کو کہتے ہین -

زانوگھسم - گانٹھ کے زخم کو کہتے ہین -

کونس پہاڑ - پاون کے پھولنے کو کہتے ہین -

کنڈی - تلوے کے زخم کو کہتے ہین -

پاچین - ایڑی کے پھٹنے کو کہتے ہین -

کھورن - ناخن پھٹنے کو کہتے ہین -

پاپر بھاؤ - ناخن گرنے کو کہتے ہین -

رس اتاور - تلوے سے رطوبت بہنے کو کہتے ہین -

پھل - سیاہی پر سفید پردہ آجانے کو کہتے ہین -

پھٹن - دانت کے پھٹ جانے کو کہتے ہین -

پھنی - دم کے بال گرنے کو کہتے ہین -

ڈھلکا - آنکھ سے پانی بہنے کو کہتے ہین -

مانڑا - آنکھ کی سفیدی پر سفید پردہ چھا جانے کو کہتے ہین -

کلی - پٹھے کے کٹ جانے کو کہتے ہین - یا لٹک آنے کو کہتے ہین -

## اصطلاحات ادویہ

دھارن - وہ سفوف جو ہاتھی کو کھلایا جاے -

گٹکا - وہ گولیان جو ہاتھی کو کھلائی جائین -

پوچارا - وہ کپڑا جو ادویہ مین بھگو کر ہاتھی کے جسم پر پھیرا جاے -

گولہ - وہ دوائین جو آٹے کے اندر رکھکر گولا بنا کر کھلائی جائین -

لھیپ - وہ دوا جو پانی مین پیسکر زخم پر رکھی جائے یا جسم پر ملی جائے -

کونجی - وہ دوا جو پیالی مین رکھکر ہاتھی کو کھلائی جائے -

**اوٹاؤ** - وہ دوا جو پانی مین جوش دیکر پلائی جاسے -
**چارہ جوئی** - وہ پتیان جو راتب مین ملاکر کھلائی جائین -
**دہر میسل** - دوا کو زمین پر رکھکر کھلانے کو کہتے ہین -
**چھپ** - غلہ کی جنس سے کسی چیز کو دوائی کھلانا -

## معالجات

**کنٹس** - یعنے ناخونہ آنکھ کے گوشہ مین سرخ ریشے پیدا ہوتے ہین اور بڑہتے بڑہتے تمام آنکھ کو چھپا لیتے ہین - **علاج** - ادرک - آنبہ ہلدی - لونگ نرسی افیون - باریک پیسکر لیمون کے عرق مین آنکھ مین لگائین - **علاج دیگر** نوسادر روغن کنجد مین پیسکر آنکھ مین لگائین
**علاج دیگر** - کانچ یا سیپ یا بارہ سنگھا یا زرد کوڑی عورت کے دودہ مین پیسکر لگائین -
**علاج دیگر** - برادہ آہن چھوٹی بڑی مائین زنگی ہڑ مازو ہموزن سرمہ بنا کر آنکھ مین لگائین
**علاج دیگر** - ببول کی چھال سیر بھر تین سیر پانی مین جوش دین جب سیر بھر رہے چھانکر ہیراکسیس دو رتی شکر ملا دین اور چھینٹا دیوین

**ڈھلکا** - آنکھ سے پانی بہنے کو کہتے ہین - کبھی زرد کبھی سفید کبھی سیاہ رطوبات خارج ہوتے ہین ہین - کبھی سوزش پیدا ہوتی ہو کبھی نہین **علاج دیگر** پھٹکری آنبہ ہلدی ایک ایک تولہ افیون تین ماشہ برگ تمر ہندی دو تولہ پانی مین پیسکر گرم آنکھ کی چار دفعہ ترشح کرین **علاج دیگر** نمک کے پانی کا چھینٹا دیا کرین
**علاج دیگر** - پھٹکری رسوت لونگ افیون ہم وزن املی کے پانی مین رگڑ کر آنکھون مین لگا دین - **علاج دیگر** سفیدی بیضہ مین تج افیون گھسکر لگانا چاہیے

**مانڑا** - **علاج** - مازو دہنی گھونگھچی سفید برگ سرس رتن جوت ہلیلہ زرد انبہ ہلدی ہلیلہ سیاہ گوگل جایپھل افیون پھٹکری رمان ناخن فیل ہم وزن پیسکر شہد مین ملاکر لگا دین

**پھل** - **علاج** پھٹکری رسوت لونگ افیون ہم وزن املی کے پانی مین پیسکر لگائین -

**تالو پھاڑ** - **علاج** - تواکھیر چھوٹی الائچی کے دانہ دو دو تولہ کباب چینی ایک تولہ سفوف کرکے مکھن مین ملاکر لگا دین

**علاج دیگر** - سمندر سوکھ کباب چینی سفوف کرکے نیب کے تیل مین ملاکر لگائین -

**کلی** - علاج - آرد ماش گھونگھچی سفید ہم وزن پانی مین پیسکر نیمگرم ٹھیپ کرکے کپڑے سے باندھین اور ببول کی لکڑی جلاکر سینکین پھر آری سے ہاتھی کا دانت کاٹین اگر خون نکلے تو چکنی مٹی تالاب کی قدرے شنگرف ملاکر لگادین - پھر لیپ لگائین جس کا نسخہ یہ ہی - سنگجراحت - مردارسنگ دو دو تولہ چینی کے برتن کا ٹکڑ چھ ماشہ توتیا ایک ماشہ سفوف کرکے رینڈی کے تیل مین ملاکر لگائین اور کپڑے سے باندھین - **علاج دیگر** - گرانٹ کا چونہ خشک پیسکر تھیلی مین بھرکر دانت مین چڑھائین اور پانی اسپر ٹپکائین - تین دن یہی ترکیب کرین -

**پھٹن** - علاج سیپ کا چونہ مازو کا نقل کات سفید ببول کی چھال ہم وزن سفوف کرکے بھرین اور اوپر سے موم کی ٹکیا باندھین **علاج دیگر** تل کا تیل ٹپکا کر بال کی راکھہ بھردین **علاج** روغن شیشم شگاف کرکے بھردین اور اوپر سے پیاز کا چھلکا باندہ دین **علاج دیگر** انڈے کی سفیدی مین شکر سفید ملاکر بھردین **علاج دیگر** انڈے کی سفیدی مین چینی کا ٹکڑا ملاکر بھردین

**دانت مین کیڑا لگنا** - ابرک سیندور ہم وزن سفوف کرکے لگائین - **علاج دیگر** سنکھیا سفید گندھک آملہ سار ہرتال جوا کھار نیسل ہم وزن کٹائی کے عرق مین پیسکر لگادین

**سڑے ہوے دانت کا علاج** - نسخہ بسکھپر اسحہ رگ شلخ پیسکر ٹھیپ کرین نسخہ دیگر جواکھار چار تولے تیکھیر بارہ تو سفوف کرکے انکول کے دودہ مین ملاکر لگائین نسخہ دیگر مس نوسادر ہم وزن پیسکر لگائین نسخہ دیگر تھیکیر سہاگہ خام نوسادر سفوف کرکے انکول کے دودہ مین ملاکر لگائین -

**گدچام** - موم خام ایک تولہ لیکر گاے کے دودہ مین پگھلا کر توتیا گندھک مردارسنگ ایک ایک تولہ پیسکر ملائین اور لگائین اور ایک تولہ پارہ سے ٹھیپ کرین نسخہ دیگر تین تولے سرسون کے تیل مین دو تولہ توت کے پتی کی ٹکیان جلائین اور چھانکر سفوف ست بارزہ مین رال سفید ایک ایک تولہ ملاکر آگ پر رکھین اور موم سفید ایک تولہ ملاکر جب سرد ہو ٹھیپ کرین نسخہ دیگر شورہ دو تولہ لیکر پانی مین حل کرکے ٹھیپ کرین -

**آگ لگن علاج** بیری اور ببول اور نیب کی پتیان ہم وزن پانی مین پیسکر ٹھیپ کرین **علاج دیگر**- کاسنی دھینا کبابہ ایک ایک تولہ لبدی بنا کر کھلائین - **علاج دیگر**- رات کو پاؤ بھر گیہون پانی مین تر کرکے رکھین صبحکو کھلائین - چند روز یہی ترکیب کرین - **علاج دیگر** نمک سبندھا اجوائن خراسانی اجوائن دیسی رائی گوڑ بچھ آٹھ آٹھ تولہ سہاگہ بریان چار تولہ چونے کی کلی بارود و لایتی گوگل بریان دو دو تولہ ہینگ بریان ایک تولہ سفوف کرکے ڈیڑہ سیر اکون کے پھول کو کچلکر ملا دین اور دھتورے یا انڈ کے پتے پر تہ بتہ جما کر لپیٹ کر گولہ بنا لین اور گل حکمت کرکے پکا دین پھر مٹی چھڑا کر بارہ تولہ ماش کا آٹا ملا کر دو دو تولہ کا گٹکا بنا رکھین ہر روز ایک گٹکا کھلایا کرین -

**گج چام**- علاج تل کا تیل پاؤ بھر گاے کا گھی آدہ پاؤ آگ پر ملائین پھر رال سفید آدھ پاؤ سفوف کرکے ملا دین اور سرد کرین او نیب کی پتی کو جوشاندیسے ایک ایک مرتبہ ٹھیپ کرین اوپر سے ببول کی چھال یا انبہ یا مولسری کی چھال بیری کی چھال یا نیب کی چھال یا ہووہ یا برگ حنا کا سفوف کرکے چھڑکین -

**ٹھاکو چال**- اجوائن دیسی گندھک آنولہ سار سفوف کرکے پاؤ بھر ماش کے آٹے مین ملا کر ایکتولہ کا گٹکا بنا کر کھلائین نسخہ دیگر سہاگہ بریان ایک چھٹانک کچلہ بریان تین پاؤ سیپ کا چونا آدہ پاؤ بارود چھ تولہ ہرتال طبقی دو تولہ سفوف کرکے سیر بھر گڑ مین تین تین تولہ کا گٹکا بنا کر کھلائین نسخہ دیگر پانچ سیر چنبیلی کی پتیان آدھ سیر ہلدی دو سیر گڑ پانچ سیر پانی مین گلائین جب گاڑھا ہو جاے اتار کر رکھین تین تولے روزانہ کھلائین **نسخہ دیگر**- بارود عمدہ ہینگ سجی چونے کی کلی سہاگہ دو دو تولہ آدھ سیر گڑ مین دو تولہ کا گٹکا بنا کر کھلائین **نسخہ دیگر**- صابون دیسی گڑ نمک سانبھر ہم وزن کوٹ کر تولہ بھر صبح تولہ بھر شام کو کھلائین - **نسخہ دیگر**- کایفل کچلہ سوختہ چھ چھ تولہ سہاگہ بریان تین تولہ کا سفوف کرکے پاؤ بھر گڑ اور چار تولہ گھی مین گوندھکر چار گولہ بنائین اور کھلائین **نسخہ دیگر** سہاگہ بریان ہینگ بریان بارود دو دو تولہ سیپ کا چونہ دس تولہ کوٹ کر چالیس تولہ گڑ ملا کر برگ سبجہ کے عرق مین گوندہ کر تین تولہ لبدی بنا کر اہی طرح سے کھلائین **نسخہ دیگر**- آدھ سیر بھنگ سے کی پتی تین دن تک کھلائین **نسخہ دیگر**

ہر روز پاؤ بھر لگر وندہ کے سبز پتے کھلایا کرین -

**دست آنے کا علاج** نسخہ آدھ سیر بھنگرے کی پتی تین دن تک کھلایا کرین **نسخہ دیگر** ارنڈ کا پتہ روسہ کا پتہ اکون کا پتہ دھتورے کا پتہ دو دو سیر اجوائن دیسی سیر بھر سہاگہ چیکنگ آٹھ آٹھ تولے مٹی کے مٹکے مین رکھکر ہاتھی کا پیشاب بھر کر بیس روز چھوڑ دین پھر چھانکر ہر روز صبحکو کھلایا کرین **نسخہ دیگر**۔ اسپند دو سیر سفوف کر کے دو سیر گڑ مین دھارن بنا کر چار تولہ ہر روز کھلایا کرین **نسخہ دیگر** اکون کی چھال نمک سانبھر تج قلمی پرانی ہڈی جانور کی دو دو تولہ سفوف کر کے پاؤ بھر آرد ماش ملا کر چار چار تولہ کے گولہ بنائین - اور روزانہ ایک گولہ کھلائین -

**کروگی** - گندھک کا سفوف کر کے تل کے تیل مین ملا کر دھارن بنا کر صبح و شام ایک تولہ کھلائین **نسخہ دیگر**۔ نمک سانبھر پاؤ بھر دو سیر پانی مین جوش دے کر پلاوین -

**گھن رس** - نسخہ اجوائن دیسی اجوائن خراسانی گیرو ہلدی اجمود انبہ ہلدی دار ہلد نمک لاہوری نمک سانبھر جوا کھار دس دس تولہ سمندر پھل پوست بیخ انگور پوست بیخ نیتراج پوست بیخ دھتورہ پوست بیخ روسا پانچ پانچ تولہ گندم بریان سیر بھر سفوف کرین دو تولہ مین دو تولے آرد باجرہ ملا کر آدمی کے پیشاب مین گوندہ کر پکا وین اور گولہ بنا کر کھلائین -

**زانو کا علاج** - برگ روسہ چار سیر کچل کر نمک سانبھر سجی سیر بھر ہاتھی کے پیشاب مین پکا کر بھپارہ دیوین اور ٹھیپ کرین اور اکون کے پتے سے باندھین -

**نس پھاڑ کا علاج** - نسخہ آرد جو تل چار چار تولے بیضہ مرغ چار عدد ملا کر ہاتھی کے پیشاب مین پکا کر ٹھیپ کرین اور ارنڈ کے پتے سے باندھین نسخہ دیگر لال مرچ شراب مین پیسکر ٹھیپ کرین **نسخہ دیگر** - توتیا چار تولے بارود عمدہ بیس تولے سفوف کر کے آدمی کے پیشاب مین ٹھیپ کرین اور اوپر سے سینکین -

**کنڈی کا علاج** نسخہ صابون دیسی توتیا چار تولے افیون ۲ تولہ پیسکر تل کے تیل مین پکا کر ٹھیپ کرین **نسخہ دیگر** تل کے تیل مین نمک سانبھر گھوٹ کر ٹھیپ کرین اور ...

کی آگ سے سینگین برگ گکروندہ یا برگ پیپل یا برگ املی مین گجراتی گیرو گھسکر ٹھیپ کرین۔
**نسخہ دیگر** سیب کا چونا ریوندچینی ہموزن پیسکر تل کے تیل مین ملاکر ٹھیپ کرین **نسخہ دیگر**۔ میدہ لکڑی سولف اجوائن سونٹھ گول مرچ پیپلا مور پیپل نمک سانبھر ہم وزن سفوف کرکے شہد مین گوندہ کے دو دو تولہ کا گٹکا بنائین اور ہر روز ایک گٹکا کھلایا کرین۔

**کھورن کا علاج** ۔ توتیا ا تولہ بھنگرہ سیندور ایک ایک ماشہ قند سیاہ ایک تولہ پیسکر ٹھیپ کرین اور سینکین۔

**پاپر بھاؤ کا علاج** ۔ نسخہ چوزہ مرغ کو پر اور آلائش سے صاف کرکے گھی لونگ مین پکائین پھر ہڈی دور کرکے عاقرقرحا لونگ دو دو تولہ سفوف کرکے ملائین اور تین گولہ بناکر تین دن کھلائین۔

**بہنی کا علاج** ۔ سرسون کے تیل مین گرگٹ پکاکر ٹھیپ کرین نسخہ دیگر۔ تل کے تیل مین کپڑا بھگو کر رکھنا مفید ہے۔ **نسخہ دیگر** اکون کی جڑ آدمی کے پیشاب مین پیسکر پکاکر ٹھیپ کرین

## امراض عامہ کے بیانات

**ناسور کا علاج** ۔ آدمی کی پرانی ہڈی اور ناخن بریان پانی مین کھرل کرکے ناسور مین ٹپکائین **نسخہ دیگر**۔ تل کے تیل مین کنگھی جلاکر کڑھائی مین حل کرکے بھرین۔

**زہرباد کا علاج** ۔ نمک لاہوری ۲ تولہ باروت ۴ تولے ہاتھی کے پیشاب مین پیسکر ٹھیپ کرین **نسخہ دیگر**۔ نیب کی پتی اجوائن کالی زیری گیرو مکو کی پتی ایک ایک تولہ آدمی کے پیشاب مین پیسکر نیم گرم ٹھیپ کرین۔

**بسیت نکر کا علاج** ۔ آدمی کی ہڈی جلاکر باروت ولایتی دو دو تولہ پرانا گڑ ۲۰ تولے کوٹ کر تھوڑا تھوڑا ملاکر لبدی بناوین **نسخہ دیگر** صابون دیسی نمک سانبھر کتھ شیرین ہم وزن لیمون کے عرق مین پیسکر ٹھیپ کرین۔

**رس اوتار کا علاج** - مہوے کو پر و آلایش سے صاف کرکے شنگرف ہرتال مردا سنگ سینسل سیندور ایک ایک تولہ سفوف کرکے پیٹ مین بھرین اور تاگے سے سی کر پانی مین پکائین جب پانی خشک ہوجاے شراب ملاکر کھرل کرین اور تین تین ماشہ کا گٹکا بناکر ایک روز کھلائین -

**مستی دفع کرنے کا علاج** - نوسادر دو تولہ شکر مین ملاکر کھلائین - **نسخہ دیگر** پھٹکری بریان ایک تولہ ایک ہفتہ تک کھلائین **نسخہ دیگر** گاڈی کا پرانا رسا آدہ پاؤ گوگل چار تولہ دونون کو ملاکر دھونی دین -

**بجلی سے تاو کھا جانے کا علاج** - کات سفید کتیرا زیرہ سفید چھ چھ تولہ سفوف کرکے چکنی کے عرق مین ملاکر کھلائین **نسخہ دیگر** - دھنیا تخم کاسنی کات سفید کتیرا زیرہ سفید چار چار تولے سفوف کرکے آدہ سیر آٹے مین گوندھین - اور کھلائین -

**دھوپ کی گرمی سے تاؤ کھا جانے کا علاج** - باسی پانی گھی نمک ملاکر آنکھ پر پوچارا کرین -

**راہ کی ماندگی سے تاؤ کھا جانے کا علاج** - اجمود اجوائن خراسانی گل دھاوا کچلہ سوختہ دس دس تولہ زیرہ بیتہ ۴ تولے سفوف کرکے چار سیر دودہ مین پکاکر مثل کھوے کے کھلایا کرین

**بھوک لگنے کا علاج** - سیپ کا چونہ ۲ تولے باروت سہاگہ ہینگ چار چار تولہ سجی سولہ تولے سفوف کرکے بیس تولے قند سیاہ مین ملادین اور دو تولے کا گٹکا بناکر ایک عدد روز کھلائین -

**موٹے ہونے کا علاج** - ہرتال طبقی شنگرف چار چار رتی سیپ کا چونہ ایک تولہ سفوف کرکے سیر بھر گھی مین بھون کر چار سیر گڑ مین ملاکر باضافہ شراب پاؤ بھر دو دو تولے کا گٹکا بنادین اور شام کو ایک عدد روزانہ کھلایا کرین -

